اَقَلْبُ حُسَیْنٍ یَّھْتَدِیْ مَنْ یَّظُنُّہٗ عَجِیْبٌ وَّ عِنْدَ اللّٰہِ ھَیْنٌ وَّ اَیْسَرُ

کیا محمد حسین کا دل ہدایت پر آ جائے گا یہ کون گمان کر سکتا ہے؟۔ عجیب بات ہے اور خدا کے نزدیک سہل اور آسان ہے

ثَلٰثَۃُ اَشْخَاصٍ بِہٖ قَدْ رَاَیْتُھُمْ وَ مِنْھُمْ اِلٰھِیْ بَخْش فَاسْمَعْ وَ ذَکِّرُ

تین آدمی اس کے ساتھ اور ہیں۔ ایک اُن میں سے الٰہی بخش اکونٹنٹ ملتانی ہے پس سُن اور سُنا دے

لَعَمْرُکَ ذُقْنَا دُوْنَ ذَنْبٍ رِمَاحَھُمْ فَمَا سَرَّنَا اِلَّا دُعَاءٌ یُّکَرَّرُ

تیری قسم! کہ ہم نے بغیر گناہ کے ان کے نیزوں کا مزہ چکّھا پس ہمیں یہی اچھا معلوم ہوا کہ اُن کے حق میں دعا کرتے ہیں

مَتٰی ذُکِّرُوْا یَغْتَمُّ قَلْبِیْ بِذِکْرِھِمْ بِمَا کَانَ وَقْتٌ بِالْمُلَاقَاۃِ نُبْشِرُ

جب وہ ذکر کئے جاتے ہیں تو میرا دل غمناک ہو جاتا ہے کیونکہ یاد آتا ہے کہ ایک دن ہم ملاقات سے خوش ہوتے تھے

أَ اُرْضِعْتَ مِنْ غُوْلِ الْفَلَا یَا اَبَا الْوَفَا فَمَالَکَ لَا تَخْشٰی وَلَا تَتَفَکَّرُ

کیا تجھے جھوٹ کا دودھ پلایا گیا؟ اے ثناءاللہ! پس تجھے کیا ہو گیا کہ نہ ڈرتا ہے نہ فکر کرتا ہے

تَرَکْتُمْ سَبِیْلَ الْحَقِّ وَالْخَوْفِ وَالْحَیَا وَجُزْتُمْ حُدُوْدَ الْعَدْلِ وَاللّٰہُ یَنْظُرُ

تم نے حق کو چھوڑ دیا☆ اور عدل سے باہر ہو گئے اور اللہ دیکھتا ہے

وَکَیْفَ تَرٰی نَفْسٌ حَقِیْقَۃَ وَحْیِنَا یُصِرُّ عَلٰی کِذْبٍ وَّ بِالسُّوْءِ یَجْھَرُ

ایسا آدمی ہماری وحی کی حقیقت کیا جانتا ہے جو جھوٹ پر اصرار کرتا ہے اور کھلی بدگوئی کرتا ہے

وَ اِنْ کُنْتُ کَذَّابًا کَمَا ھُوَ زَعْمُکُمْ فَکِیْدُوْا جَمِیْعًا لِّیْ وَلَا تَسْتَاْخِرُوْا

اور اگر میں تمہارے نزدیک جھوٹا ہوں۔ تو میری بربادی کیلئے تم سب کوشش کرو اور پیچھے مت ہٹو

وَ اِنَّ ضِیَائِیْ یَبْلُغُ الْاَرْضَ کُلَّھَا اَتُنْکِرُھَا فَاسْمَعْ وَ اِنِّیْ مُذَکِّرُ ﴿۵۲﴾

اور میری روشنی دُنیا میں پھیل جائے گی۔ کیا تُو انکار کرتا ہے؟ پس سن رکھ اور میں یاد دلاتا ہوں

عَقَرْتَ بِمُدٍّ صُحْبَتِیْ یَا اَبَاالْوَفَا بِسَبٍّ وَّ تَوْھِیْنٍ فَرَبِّیْ سَیَقْھَرُ

اے ثناءاللہ! تو نے مُدّ میں ہمارے دوستوں کو رنج پہنچایا۔ گالی سے اور توہین سے پس میرا خدا عنقریب غالب ہو جائے گا

جَلَا لَکَ رَبِّیْ اَبْتَغِیْ لَا جَلَالَتِیْ وَ اَنْتَ تَرَی قَلْبِیْ وَ عَزْمِیْ وَ تُبْصِرُ

اے میرے خداوند! میں تیرا اجلال چاہتا ہوں نہ اپنی بزرگی اور تو میرے دل کو اور میرے قصد کو دیکھ رہا ہے

☆ نشان شدہ مصرعہ میں سہو کتابت سے ترجمہ کا کچھ حصہ لکھنے سے رہ گیا ہے۔ پورا ترجمہ یوں ہوگا ''تم نے حق اور خوف اور حیا کے راستے کو چھوڑ دیا'' (ناشر)

اِلَیْکَ اَرُدُّ مَحَامِدِیْ رُدْتُّ کُلَّھَا وَ مَا اَنَا اِلَّا مِثْلُ ذَرْقٍ یُّعَفَّرُ

میں تیری طرف ان تمام تعریفوں کو ردّ کرتا ہوں جن کا میں قصد کرتا ہوں۔ اور میں نہیں ہوں مگر ایک سرگین کی طرح جو خاک میں ملایا جاتا ہے

وَ قَالُوْا عَلَی الْحَسْنَیْنِ فَضَّلَ نَفْسَهٗ اَقُوْلُ نَعَمْ وَاللّٰهُ رَبِّیْ سَیُظْھِرُ

اور انہوں نے کہا کہ اس شخص نے امام حسن اور حسین سے اپنے تئیں اچھا سمجھا۔ میں کہتا ہوں کہ ہاں اور میرا خدا عنقریب ظاہر کر دے گا

وَلَوْ کُنْتُ کَذَّابًا لَمَا کُنْتُ بَعْدَهٗ کَمِثْلِ یَھُوْدِیٍّ وَّ مَنْ یَّتَنَصَّرُ

اور اگر میں جھوٹا ہوتا تو پھر اس کے بعد۔ میں ایک یہودی اور مُرتد نصرانی کی مانند بھی نہ ہوتا

وَلٰکِنَّنِیْ مِنْ اَمْرِ رَبِّیْ خَلِیْفَةٌ مَسِیْحٌ سَمِعْتُمْ وَعْدَهٗ فَتَفَکَّرُوْا

مگر میں اپنے خدا کے حکم سے خلیفہ۔ اور مسیح موعود ہوں۔ اب تم سوچ لو

فَمَا شَأْنُ مَوْعُوْدٍ وَّمَا فِیْهِ عِنْدَکُمْ مِنَ الْقَوْلِ قَوْلِ نَبِیِّنَا فَتَدَبَّرُوْا

پس مسیح موعود کی کیا شان ہے اور تمہارے پاس اس کے باب میں۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا کیا قول ہے؟

حَدِیْثٌ صَحِیْحٌ عِنْدَکُمْ تَقْرَءُوْنَهٗ فَلَا تَکْتُمُوْا مَا تَعْلَمُوْنَ وَاَظْھِرُوْا

تمہارے پاس ایک صحیح حدیث ہے جس کو تم پڑھتے ہو۔ پس جو کچھ تم جانتے ہو اس کو پوشیدہ مت کرو اور ظاہر کرو

وَمَنْ یَّکْتُمَنَّ شَھَادَةً کَانَ عِنْدَهٗ فَسَوْفَ یَرٰی تَعْذِیْبَ نَارٍ تُسَعَّرُ

اور جو شخص اس گواہی کو پوشیدہ کرے گا جو اس کے پاس ہے۔ پس عنقریب وہ آگ کا عذاب دیکھے گا جو خوب بھڑکائی جائے گی

فَلَا تَجْعَلُوْا کِذْبًا عَلَیْکُمْ عُقُوْبَةً وَ دَعْ یَا ثَنَاءَ اللّٰهِ قَوْلًا تُزَوِّرُ

پس تم جھوٹ کو اپنے لئے وبال کا ذریعہ مت ٹھہراؤ۔ اور اے ثناء اللہ! تو جھوٹ بولنا چھوڑ دے

﴿۵۳﴾

تَرَکْتَ طَرِیْقَ کِرَامِ قَوْمٍ وَّ خُلْقَھُمْ ھَجَوْتَ بِمُدٍّ عَامِدًا لِّتُحَقِّرُ

تو نے شریفوں کے خُلق اور طریق کو چھوڑ دیا۔ اور تُو نے موضع مُدّ میں قصداً ہماری ہجو کی تا تُو تحقیر کرے

وَ شَتَّانَ مَا بَیْنَ الْکِرَامِ وَبَیْنَکُمْ وَ اِنَّ الْفَتٰی یَخْشَی الْحَسِیْبَ وَیَحْذَرُ

اور کہاں شریف اور کہاں تم لوگ۔ اور نیک انسان خدا سے ڈرتا ہے اور بدی سے پرہیز کرتا ہے

تَرَکْنَاکَ حَتّٰی قِیْلَ لَا یَعْرِفُ الْقِلٰی فَجِئْتَ خَصِیْمًا اَیُّھَا الْمُسْتَکْبِرُ

ہم نے تو تجھے چھوڑ دیا تھا یہاں تک کہ تم لوگ کہتے تھے کہ اب کیوں کچھ لکھتے نہیں؟۔ پس تُو خود مقابلہ کے لئے آیا ہے اے متکبر!

اَلا اَیُّھَا اللَّعَّانُ مَالَکَ تَھْجُرُ وَ تَلْعَنُ مَنْ ھُوَ مُرْسَلٌ وَّ مُوَقَّرُ

اے لعنت کرنے والے! تجھے کیا ہو گیا کہ بیہودہ بک رہا ہے۔ اور تُو اُس پر لعنت کر رہا ہے جو خدا کا فرستادہ اور خدا کی طرف سے عزّت یافتہ ہے

شَتَمْتَ وَمَا تَدْرِیْ حَقِیْقَۃَ بَاطِنِیْ وَکُلُّ امْرِءٍ مِّنْ قَوْلِہٖ یُسْتَفْسَرُ

تُو نے مجھے گالیاں دیں اور میرا حال تجھے معلوم نہیں۔ اور ہر ایک انسان اپنے قول سے پوچھا جائے گا

صَبَرْنَا عَلٰی سَبٍّ بِہٖ آذَیْتَنَا وَ لٰکِنْ عَلٰی مَا تَفْتَرِیْ لَا نَصْبِرُ

ہم نے ان گالیوں پر تو صبر کیا جن کے ساتھ تُو نے ہمارا دل دُکھایا لیکن وہ جو تُو نے ہم پر افترا کیا اس پر ہم صبر نہیں کر سکتے

وَ وَاللّٰہِ اِنِّیْ صَادِقٌ لَسْتُ کَاذِبًا فَلَا تَھْلِکُوْا مُسْتَعْجِلِیْنَ وَ فَکِّرُوْا

اور خدا کی قسم! کہ میں صادق ہوں کاذب نہیں ہوں۔ پس تم جلدی کر کے ہلاک مت ہو اور خوب سوچ لو

وَ لَوْ کُنْتُ کَذَّابًا شَقِیًّا لَضَرَّنِیْ عَدَاوَۃُ قَوْمٍ کَذَّبُوْنِیْ وَ کَفَّرُوْا

اور اگر میں جھوٹا بدبخت ہوتا تو ضرور مجھے ان لوگوں سے نقصان پہنچتا جنہوں نے دشمنی سے مجھے جھٹلایا اور کافر قرار دیا

وَشَاھَدْتَّ اَنَّ الْقَوْمَ کَیْفَ تَدَاکَئُوْا عَلَیَّ وَ کَیْفَ رَمَوْا سِھَامًا وَّ جَمَّرُوْا

اور تُو نے دیکھ لیا کہ قوم نے کیسے میرے پر بلوے کئے اور کیسے انہوں نے تیر چلائے اور کیسے وہ لڑائی پر جمے

رَمَوْا کُلَّ صَخْرٍ کَانَ فِیْ اَذْیَالِھِمْ بِغَیْظٍ فَلَمْ اَقْلَقْ وَلَمْ اَتَحَیَّرُ

جس قدر پتھر اُن کے دامن میں تھے سب پھینک دیئے۔ اور یہ کام غصّہ کے ساتھ کیا۔ پس میں نہ بیقرار ہوا اور نہ حیران ہوا

وَجُرِّحَ عِرْضِیْ مِنْ رِمَاحِ اِھَانَۃٍ وَ اُلْقِیَ مِنْ سَبٍّ اِلَیَّ الْخَنْجَرُ

اور میری آبرو اہانت کے نیزوں سے زخمی کی گئی اور دُشنام دہی سے میری طرف خنجر پھینکے گئے

﴿۵۴﴾

وَ قَالُوْا کَذُوْبٌ مُّفْنِدٌ غَیْرُ صَادِقٍ فَقُلْنَا اخْسَئُوْا اِنَّ الْخَفَایَا سَتَظْھَرُ

اور انہوں نے کہا یہ جھوٹا دروغ گو ہے، سچا نہیں۔ ہم نے کہا کہ تم سب دفع ہو آخر یہ مخفی حقیقت ظاہر ہو جائے گی

وَسَبُّوْا وَ اٰذَوْنِیْ بِاَنْوَاعِ سَبِّھِمْ وَ سَمَّوْنِ دَجَّالًا وَّسَمَّوْنِ اَبْتَرُ

اور مجھے گالیاں دیں اور طرح طرح کی گالیوں سے دُکھ دیا۔ اور میرا نام دجّال رکھا اور میرا نام شرِّ محض رکھا جس میں کوئی خیر نہیں

وَ سَمَّوْنِ شَیْطَانًا وَّ سَمَّوْنِ مُلْحِدًا وَ سَمَّوْنِ مَلْعُوْنًا وَّ قَالُوْا مُزَوِّرُ

اور میرا نام شیطان رکھا اور میرا نام مُلحِد رکھا۔ اور میرا نام لعنتی رکھا اور کہا کہ یہ ایک دروغ باف آدمی ہے

فَصِرْتُ کَاَنِّیْ لِلرِّمَاحِ دَرِیَّۃٌ وَ اُوْذِیْتُ حَتّٰی قِیْلَ عَبْدٌ مُّحَقَّرُ

پس میں ایسا ہو گیا گویا کہ میں تیروں کا نشانہ ہوں اور میں دُکھ دیا گیا یہاں تک کہ لوگوں نے کہا کہ یہ نہایت حقیر انسان ہے

وَمَا غَادَرُوْا کَیْدًا لِّدَوْسِیْ وَبَعْدَہٗ عَلَیَّ حَضَوْا زَمْعَ الْاُنَاسِ وَثَوَّرُوْا

اور میرے کُچلنے کے لئے کسی مکر کو اُٹھا نہ رکھا اور بعد اس کے میرے پر کمینہ لوگوں کو مشتعل کیا اور برانگیختہ کیا

وَ لٰکِنْ مَاٰلُ الْاَمْرِ کَانَ ھَوَانُھُمْ وَ اُنْزِلَ لِیْ آیٌ تُنِیْرُ وَتَبْھَرُ

مگر انجام کار اُن کی رُسوائی ہوئی اور میرے لئے وہ نشان ظاہر کئے گئے جو روشن اور غالب تھے

فَاُوْصِیْکَ یَارِدْفَ الْحُسَیْنِ اَبَاالْوَفَا اَنِبْ وَاتَّقِ اللّٰہَ الْمُحَاسِبَ وَاحْذَرُ

پس میں تجھے نصیحت کرتا ہوں اے محمد حسین کے پیچھے چلنے والے خدا کی طرف توبہ کر اور اُس مُحاسِب سے ڈر

وَلَا تُلْھِکَ الدُّنْیَا عَنِ الدِّیْنِ وَالْھَوٰی وَ اِنَّ عَذَابَ اللّٰہِ اَدْھٰی وَاَکْبَرُ

اور تجھے دنیا اور ہوا و ہوس دین سے نہ روکے اور خدا کا عذاب بہت سخت اور بڑا ہے

وَ لَا تَحْسَبِ الدُّنْیَا کَنَاطِفِ نَاطِفِیٍّ اَتَدْرِیْ بِلَیْلِ مَسَرَّۃٍ کَیْفَ تُصْبِحُ

اور دُنیا کو شیرینی کی طرح مت سمجھ جو شیرینی بنانے والا تیار کرتا ہے۔ کیا تُو خوشی کی رات کو جانتا ہے کہ کس طرح صبح کرے گا

اَلَا تَتَّقِی الرَّحْمٰنَ عِنْدَ تَصَنُّعٍ وَمَنْ کَانَ اَتْقٰی لَا اَبَالَکَ یَحْذَرُ

کیا تُو خدا سے ڈرتا نہیں اور بناوٹ کرتا ہے اور جو شخص پرہیز گار ہو وہ ضرور ڈرتا ہے

اَلَا لَیْتَ شِعْرِیْ ھَلْ تُشَاھِدُ بَعْدَنَا مَسِیْحًا یَحُطُّ مِنَ السَّمَآءِ وَ یُنْذِرُ

کاش تجھے سمجھ ہوتی۔ کیا میرے بعد کوئی اور مسیح آسمان سے اُترے گا اور ڈرائے گا؟

﴿۵۵﴾

وَلِلّٰہِ دَرُّ مُذَکِّرٍ قَالَ اِنَّہٗ یَعَافُ الْھُدٰی شِکْسٌ زَنِیْمٌ مُّدَعْثَرُ

اور اُس ڈرانے والے نے کیا اچھا کہا ہے کہ ایک بدخُو ویران شدہ کمینہ ہدایت سے نفرت رکھتا ہے

ذَکَرْتَ بِمُدٍّ عِنْدَ بَحْثِکَ بِالْھَوٰی اَحَادِیْثَ وَالْقُرْاٰنَ تُلْغِیْ وَ تَھْجُرُ

تُو نے مقام مُدّ میں بحث کرنے کے وقت کہا تھا کہ ہمارے پاس یہ احادیث ہیں اور قرآن کو تو محض نکمّا اور باطل ٹھہرایا جاتا ہے

نَبَذْتُمْ كَلَامَ اللهِ خَلْفَ ظُهُوْرِكُمْ تَرَكْتُمْ يَقِيْنًا لِلظُّنُوْنِ فَفَكِّرُوْا

تم لوگوں نے کلام اللہ کو پسِ پشت ڈال دیا اور تم نے ظنّ کی خاطر یقین کو چھوڑ دیا اب سوچ لو۔

فَصَارَ كَآثَارٍ عَفَتْ وَ تَغَيَّبَتْ مَدَارُ نَجَاةِ النَّاسِ يَا مُتَكَبِّرُ

پس قرآن ایسا ہو گیا جیسا کہ آثار محو شدہ اور چُھپ گیا وہی تو مدارِ نجات تھا۔ اے متکبر!

وَاِنَّ شِفَاءَ النَّاسِ كَانَ بَيَانُهُ فَهَلْ بَعْدَهُ نَحْوَ الظُّنُوْنِ نُبَادِرُ

اور اُس کا بیان لوگوں کے لئے شفا تھی پس کیا ہم قرآن چھوڑ کر ظنّوں کی طرف دوڑیں؟

وَ فَاضَتْ دُمُوْعُ الْعَيْنِ مِنِّيْ تَأَلُّمًا اِذَا مَا سَمِعْتُ الْبَحْثَ يَا مُتَهَوِّرُ

پس اِس خیال سے میرے آنسو جاری ہو گئے جب میں نے تیری بحث کو اے بیباک! سُنا۔

كَذَبْتَ بِمُدٍّ عَامِدًا فَتَمَايَلَتْ عَلَيْكَ شَطَايِبُ جَاهِلِيْنَ وَثَوَّرُوْا

تُو نے موضع مُدّ میں قصداً جھوٹ بولا پس جاہل لوگ تیری طرف جُھک گئے اور شور ڈالا۔

وَ وَاللهِ فِي الْقُرْاٰنِ كُلُّ حَقِيْقَةٍ وَ آيَاتُهُ مَقْطُوْعَةٌ لَّا تَغَيَّرُ

اور بخدا! قرآن شریف میں ہر ایک حقیقت ہے اور اُس کی آیتیں قطعی ہیں جو بدلتی نہیں

مَعِيْنٌ مَّعِيْنُ الْخُلْدِ نُوْرُ مُعِيْنِنَا هُدَاهُ نَمِيْرُ الْمَاءِ لَا يَتَكَدَّرُ

وہ صاف پانی ہے، بہشت کا پانی، ہمارے خدا کا نور ہدایت اُس کی صاف زلال ہے مکدّر نہیں

اَرٰى آيَهٗ كَالْغِيْدِ جَاءَتْ مِنَ السَّمَا وَفِيْهَا شِفَاءٌ لِّلَّذِيْ يَتَدَبَّرُ

اُس کی آیتیں حسین ہیں جو آسمان سے اُتریں اور ان آیتوں میں فکر کرنے والوں کے لئے شفا ہے

وَيُصْبِي قُلُوْبَ النَّاسِ بِالنُّوْرِ وَالْهُدٰى وَيُرْوِي الْعَطَاشٰى بِالْمَعِيْنِ وَيَظْئَرُ

اور لوگوں کے دل اپنے نور کے ساتھ کھینچ رہا ہے اور پیاسوں کو صاف پانی سے سیراب کر رہا ہے اور دائیوں کی طرح دُودھ پلاتا ہے

وَ قَدْ كَانَ صُحُفٌ قَبْلَهٗ مِثْلَ خَادِجٍ فَجَاءَ لِتَكْمِيْلِ الْوَرٰى لِيُغَزِّرُ ﴿۵۶﴾

اور اس سے پہلی کتابیں اُس اُونٹنی کی طرح تھیں جو قبل از وقت بچہ دیتی ہے پس قرآن لوگوں کے کامل کرنے کیلئے آیا تا ایک بار ہی تمام دُودھ دوہا جائے

بِلَيْلٍ كَمَوْجِ الْبَحْرِ اَرْخٰى سُدُوْلَهٗ تَجَلّٰى وَاَدْرٰى كُلَّ مَنْ كَانَ يُبْصِرُ

ایسی رات میں آیا جو سمندر کی موج کی طرح اپنی چادر پھیلا رکھے تھی سو اُس نے آ کر زمانہ کو روشن کر دیا اور ہر ایک جو دیکھ سکتا تھا اُس کو دِکھا دیا

اَیَا اَیُّھَا الْمُغْوِیْ اَتُنْکِرُ شَأْنَہٗ وَمَا فِیْ یَدَیْنَا غَیْرُہٗ یَا مُزَوِّرُ

اے گمراہ کرنے والے! کیا تُو قرآن کی شان سے انکار کرتا ہے اور بجز قرآن ہمارے ہاتھ میں کیا ہے؟ (اے جھوٹ گھڑنے والے!)

لِقَوْمٍ ھَذٰی لَا بَارَکَ اللّٰہُ مُدَّھُمْ جَھُوْلٌ فَاَدّٰی حَقَّ کِذْبٍ فَاَبْشَرُوْا

اس شخص نے ایک قوم کی خاطر کے لئے بکواس کی۔ خدا اُن کے مُدّ کو برکت نہ دے۔ یہ شخص جاہل ہے اس نے دروغ گوئی کا حق ادا کر دیا اس لئے وہ لوگ خوش ہو گئے

لَہٗ جَسَدٌ لَّا رُوْحَ فِیْہِ وَلَا صَفَا کَقِدْرٍ یَّجُوْشُ و لَیْسَ فِیْہِ تَدَبُّرُ

یہ صرف ایک جسم ہے جس میں جان نہیں اور نہ صفا اور ایک ہنڈیا کی طرح جوش مارتا ہے کچھ تدبّر نہیں کرتا

نَبَذْتُمْ ھُدَی الْمَوْلٰی وَرَآءَ ظُھُوْرِکُمْ فَدَعْنِیْ اُبَیِّنْ کُلَّمَا کَانَ یُسْتَرُ

تم نے خدا تعالیٰ کی ہدایتوں کو پسِ پُشت پھینک دیا۔ پس مجھے چھوڑ دے تا میں بیان کروں جو کچھ پوشیدہ کیا گیا ہے

وَ اِنِّیْ اَخَذْتُ الْعِلْمَ مِنْ مَّنْبَعِ الْھُدٰی وَ اَجْرٰی عُیُوْنِیْ فَضْلُہُ الْمُتَکَثِّرُ

اور میں نے علم کو منبعِ ہدایت سے لیا ہے اور اُس کے فضل نے میرے چشمے جاری کر دیئے ہیں

وَ اُعْطِیْتُ مِنْ رَّبِّیْ عُلُوْمًا صَحِیْحَۃً وَاَعْلَمُ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ وَاُعْثَرُ

اور میں نے اپنے ربّ سے علومِ صحیحہ پائے ہیں۔ اور جو کچھ تم نہیں جانتے وہ مجھے سکھلایا جاتا اور اطلاع دیا جاتا ہے

وَکَأْسٍ سَقَانِیْ رُوْحُ رُوْحِیْ کَاَنَّھَا رَحِیْقٌ کَنَجْمٍ نَاصِعِ اللَّوْنِ اَحْمَرُ

اور کئی پیالے میری جان کی جان نے مجھے ایسے پلائے ہیں کہ گویا ستارہ کی طرح ایک شراب ہے خالص سُرخ رنگ

فَلَا تُبْشِرُوْا بِالنَّقْلِ یَا مَعْشَرَ الْعِدَا وَکَمْ مِّنْ نُّقُوْلٍ قَدْ فَرَاھَا مُسَحِّرُ

پس اے مخالفو! محض نقلوں کے ساتھ خوش مت ہو جاؤ۔ اور بہتیری نقلیں اور حدیثیں ہیں جو دھوکا باز نے بنائی ہیں

ھَلِ النَّقْلُ شَیْءٌ بَعْدَ اِیْحَاءِ رَبِّنَا فَاَیَّ حَدِیْثٍ بَعْدَہٗ نَتَخَیَّرُ

اور خدا تعالیٰ کی وحی کے بعد نقل کی کیا حقیقت ہے۔ پس ہم خدا تعالیٰ کی وحی کے بعد کس حدیث کو مان لیں

﴿۵۷﴾

وَ قَدْ مُزِّقَ الْاَخْبَارُ کُلَّ مُمَزَّقٍ فَکُلٌّ بِمَا ھُوَ عِنْدَہٗ یَسْتَبْشِرُ

اور حدیثیں تو ٹکڑے ٹکڑے ہو گئیں۔ اور ہر ایک گروہ اپنی حدیثوں سے خوش ہو رہا ہے

اَعِنْدَکَ بُرْھَانٌ قَوِیٌّ مُّنَقَّحٌ عَلٰی فَضْلِ شَیْخٍ عَابَ اَوْ اَنْتَ تَھْذِرُ

کیا تیرے پاس مولوی محمد حسین کی فضیلت کی کوئی دلیل ہے۔ جو میرے کلام کا عیب نکالتا ہے؟ یا تُو یوں ہی بکواس کر رہا ہے

اَ تَحسَبُ مِنْ حُمقٍ حُسَینًا مُّحَقِّقًا وَفِیْ کَفِّہٖ حَمْأٌ وَّ مَاءٌ مُّکَدَّرُ

کیا تو حُمق سے محمد حسین کو عالم سمجھتا ہے۔ اور اس کے ہاتھ میں مٹی سیاہ اور گندا پانی ہے

اَ تُخبِرُنِیْ مِنْ نَّازِلٍ مَّا رَأَیْتَہٗ وَتَذْکُرُ اَخْبَارًا دَفَاھَا التَّغَیُّرُ

کیا تُو میرے پاس اس اُترنے والے کا ذکر کرتا ہے جس کو تُو نے نہیں دیکھا۔ اور ایسی حدیثیں پیش کرتا ہے جن کا تحریف نے ستیاناس کر دیا

وَ تَعْلَمُ اَنَّ الظَّنَّ لَیْسَ بِقَاطِعٍ وَ اَنَّ الْیَقِیْنَ الْبَحْتَ یُرْوِیْ وَیُثْمِرُ

اور تُو جانتا ہے کہ ظنّ کوئی قطعی دلیل نہیں۔ اور یقین وہ چیز ہے کہ سیراب کرتا اور پھل لاتا ہے

وَلَسْتُ کَمِثْلِکَ فِی الظُّنُوْنِ مُقَیَّدًا وَ اِنِّیْ اَرَی اللّٰہَ الْقَدِیْرَ وَ اُبْصِرُ

اور میں تیری طرح ظنّوں میں گرفتار نہیں۔ میں اپنے قادر خدا کو دیکھ رہا ہوں اور مشاہدہ کرر ہا ہوں

اَخَذْنَا مِنَ الْحَیِّ الَّذِیْ لَیْسَ مِثْلُہٗ وَ اَنْتُمْ عَنِ الْمَوْتٰی رَوَیْتُمْ فَفَکِّرُوْا

ہم نے اُس سے لیا کہ وہ حیّ و قیّوم اور واحد لاشریک ہے۔ اور تم لوگ مُردوں سے روایت کرتے ہو

اُرَبّٰی بِفَضْلِ اللّٰہِ فِیْ حُجْرِ لُطْفِہٖ وَفِیْ کُلِّ مَیْدَانٍ اُعَانُ وَاُنْصَرُ

میں خدا کی کنارِ عاطفت میں پرورش پا رہا ہوں۔ اور ہر ایک میدان میں مدد دیا جاتا ہوں

وَقَدْ خَصَّنِیْ رَبِّی بِفَضْلٍ وَّرَحْمَۃٍ وَّ نَصْرٍ وَّ تَأْیِیْدٍ وَّ وَحْیٍ یُّکَرَّرُ

اور میرے ربّ نے اپنے فضل اور رحمت سے مجھے خاص کر دیا۔ اور نیز تائید اور نصرت اور متواتر وحی سے مجھے مخصوص فرمایا ہے

سَقَانِیْ مِنَ الْاَسْرَارِ کَأْسًا رَوِیَّۃً ھَدَانِیْ اِلٰی نَھْجٍ بِہِ الْحَقُّ یَبْھَرُ

مجھے وہ پیالہ پلایا جو سیراب کرنے والا ہے۔ اور اُس راہ کی مجھے ہدایت کی جس کے ساتھ حق چمکتا ہے

فَدَعْ اَیُّھَا الْمُغْوِیْ حُسَیْنًا وَّ ذِکْرَہٗ اَ تَذْکُرُ لَیْلًا عِنْدَ شَمْسٍ تُنَوِّرُ

پس اے اغوا کرنے والے! محمد حسین اور اُس کے ذکر کو چھوڑ دے۔ کیا تُو سورج کے مقابل پر ایک رات کا ذکر کرے گا

وَ نَحْنُ کُمَاۃُ اللّٰہِ جِئْنَا بِاَمْرِہٖ حَلَلْنَا بِلَادَ الشِّرْکِ وَاللّٰہُ یَخْفُرُ ﴿۵۸﴾

ہم خدا کے سوار ہیں۔ اُس کے حکم سے آئے ہیں۔ اور شرک کے شہروں میں ہم داخل ہوئے ہیں اور خدا رہنمائی کرر ہا ہے

اَقُوْلُ وَلَا اَخْشٰی فَاِنِّیْ مَسِیْحُہٗ وَلَوْ عِنْدَ ھٰذَا الْقَوْلِ بِالسَّیْفِ اُنْحَرُ

میں بے دھڑک کہتا ہوں کہ میں خدا کا مسیح موعود ہوں۔ اگرچہ مَیں اِس قول پر تلوار سے قتل بھی کیا جاؤں

وَقَدْ جَاءَ فِی الْقُرْآنِ ذِکْرُ فَضَائِلِیْ وَ ذِکْرُ ظُھُوْرِیْ عِنْدَ فِتَنٍ تُثَوَّرُ

اور میرے فضائل کا ذکر قرآن میں موجود ہے۔اور میرے ظہور کا ذکر بھی پُر آشوب زمانہ میں ہونا لکھا ہے

وَمَا اَنَا اِلَّا مُرْسَلٌ عِنْدَ فِتْنَۃٍ فَرُدَّ قَضَاءَ اللّٰہِ اِنْ کُنْتَ تَقْدِرُ

اور میں خدا کی طرف سے بھیجا گیا ہوں۔پس خدا کے حکم کو تُو بدل دے اگر تجھے قُدرت ہے

تَخَیَّرَنِی الرَّحْمَانُ مِنْ بَیْنِ خَلْقِہٖ لَہُ الْحُکْمُ یَقْضِیْ مَایَشَاءُ وَ یَاْمُرُ

خدا نے مجھے اپنی مخلوقات میں سے چُن لیا ہے۔حکم اسی کا حکم ہے جو چاہے کرے

وَ وَاللّٰہِ مَا اَفْرِیْ وَاِنِّیْ لَصَادِقٌ وَ اِنَّ سَنَا صِدْقِیْ یَلُوْحُ وَ یَبْھَرُ

اور بخدا مَیں مُفتری نہیں۔مَیں سچا ہوں۔اور میری سچائی کی روشنی چمک رہی ہے

تَرَاءَ تْ لَنَا کَالشَّمْسِ صَفْوَۃُ اَمْرِنَا وَ اَرْوَتْ حَدَائِقَنَا عُیُوْنٌ تُنَضِّرُ

آفتاب کی طرح ہمارے امر کی صفائی ظاہر ہوگئی۔اور ہمارے باغوں کو اُن چشموں نے سیراب کیا جو تر و تازہ کر دیتے ہیں

تَکَدَّرَ مَاءُ السَّابِقِیْنَ وَعَیْنُنَا اِلٰی اٰخِرِ الْاَیَّامِ لَا تَتَکَدَّرُ

دوسروں کے پانی، جو اُمّت میں سے تھے، خشک ہو گئے مگر ہمارا چشمہ آخری دِنوں تک کبھی خشک نہیں ہوگا

اِذَا مَا غَضِبْنَا یَغْضَبُ اللّٰہُ صَائِلًا عَلٰی مُعْتَدٍ یُّؤْذِیْ وَ بِالسُّوْءِ یَجْھَرُ

جب ہم غضبناک ہوں تو خدا اس شخص پر غضب کرتا ہے۔جو حد سے بڑھ جاتا ہے اور کھلی کھلی بدی پر آمادہ ہوتا ہے

وَ یَاْتِیْ زَمَانٌ کَاسِرٌ کُلَّ ظَالِمٍ وَھَلْ یُھْلَکَنَّ الْیَوْمَ اِلَّا الْمُدَمَّرُ

اور وہ زمانہ آ رہا ہے کہ ہر یک ظالم کو توڑے گا اور کوئی ہلاک نہ ہوگا مگر وہی جو پہلے سے ہلاک ہو چکا

وَ اِنِّیْ لَشَرُّ النَّاسِ اِنْ لَّمْ یَکُنْ لَّھُمْ جَزَاءَ اِھَانَتِھِمْ صَغَارٌ یُّصَغِّرُ

اور میں بدتر انسانوں کا ہوں گا۔اگر اہانت کرنے والے اپنی اہانت نہیں دیکھیں گے

﴿۵۹﴾

وَ وَاللّٰہِ اِنِّیْ مَا ادَّعَیْتُ تَعَلِّیًا وَ اَبْغِیْ حَیَاۃً مَّا یَلِیْھَا التَّکَبُّرُ

اور بخدا! میں نے تعلّی کی راہ سے دعویٰ نہیں کیا اور میں ایسی زندگی چاہتا ہوں جس پر تکبّر کا سایہ ہی نہ ہو

وَقَدْ سَرَّنِیْ اَنْ لَّا یُشَارَ بِاِصْبَعٍ اِلَیَّ وَ اُلْقٰی مِثْلَ عَظْمٍ یُعَفَّرُ

اور میری یہ خوشی رہی کہ میری طرف انگلی کے ساتھ اشارہ نہ کیا جاوے اور میں ایسا پھینک دیا جاؤں جیسا کہ ایک ہڈی خاک آلودہ

فَلَمَّا اَجَزْنَا سَاحَةَ الْكِبْرِ كُلَّهَا اَتَانِیْ مِنَ الرَّحْمٰنِ وَحْیٌ يُّكَبِّرُ

پس جبکہ ہم تکبّر کے میدان سے بہت دور نکل گئے اور سب میدان طے کرلیا۔تب خدا کی وحی میرے پاس آئی جس نے مجھے بڑا بنادیا

اِذَا قِيْلَ اِنَّکَ مُرْسَلٌ خِلْتُ اَنَّنِیْ دُعِيْتُ اِلٰى اَمْرٍ عَلَى الْخَلْقِ يَعْسُرُ

جب یہ کہا گیا کہ تُو خدا کی طرف سے بھیجا گیا۔تو میں نے خیال کیا کہ میں ایسے امر کی طرف بُلایا گیا کہ جو لوگوں پر بھاری ہوگا

وَلَوْ اَنَّ قَوْمِیْ اٰنَسُوْنِیْ کَطَالِبٍ دَعَوْتُ لِيُعْطَوْا عَيْنَ عَقْلٍ وَّ يُبْصِرُوْا

اوراگر میرے پاس میری قوم طالب کی طرح آتی۔تو میں دعا کرتا کہ ان کو عقل دی جائے اور بینائی بخشی جائے

وَ لٰكِنَّهُمْ عَابُوْا وَ اٰذَوْا وَ زَوَّرُوْا وَ حَثُّوْا عَلَيَّ الْجَاهِلِيْنَ وَ ثَوَّرُوْا

مگر انہوں نے عیب جوئی کی اور دُکھ دیا اور دروغ آرائی کی۔اور جاہلوں کو میرے پر برانگیختہ کیا

وَعَيَّرَنِیْ الْوَاشُوْنَ مِنْ غَيْرِ خُبْرَةٍ وَنَاشُوْا ثِيَابِیْ مِنْ جُنُوْنٍ وَّ اعْذَرُوْا

اورنکتہ چینوں نے بغیر آزمائش اور آگاہی کے مجھے سرزنش کی۔اور جنون سے میرے کپڑے پکڑ لئے اور اس کام میں میرا ☆ مبالغہ کیا

عَجِبْتُ لَهُمْ فِیْ حَرْبِنَا كَيْفَ خَالَطُوْا وَلَمْ يَبْقَ ضِغْنٌ بَيْنَهُمْ وَتَنَمُّرُ

میں نے ان سے تعجب کیا کہ ہماری لڑائی میں وہ کیسے باہم مل گئے۔اوران کے درمیان باہم کوئی درندگی اور کینہ نہ رہا

وَ قَضَّوْا مَطَاعِنَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ اَصْدَرُوْا اِلَيْنَا الْاَسِنَّةَ وَالْخَنَاجِرَ شَهَّرُوْا

ایک مُدّت تک تو ایک دوسرے پر طعن کرتے رہے۔پھر ہماری طرف انہوں نے نیزے پھیر دیئے اور تلواریں کھینچیں

فَقُلْتُ لَهُمْ يَا اَيُّهَا النَّاسُ مَالَكُمْ اَثَرْتُمْ غُبَارًا مِّنْ كَلَامٍ يُّزَوَّرُ

پس میں نے اُن سے کہا کہ اے لوگو! تمہیں کیا ہوگیا۔تم نے ایک جھوٹی بات سے اس قدر غبار انگیزی کی

عَلَى الْحُمْقِ جَيَّاشُوْنَ مِنْ غَيْرِ فِطْنَةٍ كَمَا زَلَّتِ الصَّفْوَاءُ حِيْنَ تُكَوَّرُ

محض حماقت سے جوش کرنے والے بغیر دانائی کے۔جیسا کہ ایک صاف پتھر نیچے پھینکنے سے جلد تر نیچے کو پھسل جاتا ہے

﴿۶۰﴾

فَمَا بَرِحَتْ اَقْدَامُنَا مَوْطِنَ الْوَغٰى وَمَا ضَعُفَتْ حَتّٰى اَعَانَ الْمُظَفِّرُ

پس ہمارے قدم جنگ گاہ سے الگ نہ ہوئے اور نہ ہم تھکے یہاں تک کہ خدا نے ہمیں فتح دی

---

☆ سہو کاتب ہے۔دراصل یہ لفظ ''سراسر'' ہے۔(شمس)

وَ كُنْتُ اَرَى الْاِ سْلَامَ مِثْلَ حَدِيْقَةٍ مُبَعَّدَةٍ مِّنْ عَيْنِ مَاءٍ يُّنَضِّرُ

اور میں اسلام کو اس باغ کی طرح دیکھتا تھا جو اس چشمہ سے دور ہو جو تر و تازہ کرتا ہے

فَمَازِلْتُ اَسْقِيْهَا وَ اَسْقِىْ بِلَادَهَا مِنَ الْمُزْنِ حَتّٰى عَادَ حِبْرٌ مُّدَعْثَرُ

پس میں اس باغ کو پانی دیتا رہا اور اس کی زمینوں کو آسمانی بارش کا پانی دیا یہاں تک کہ اس کی خوبصورتی ویران شدہ عود کر آئی

وَجَاشَتْ اِلَىَّ النَّفْسُ مِنْ فِتْنَةِ الْعِدَا فَاَنْزَلَ رَبِّىْ حَرْبَةً لَّا تُكَسَّرُ

اور میرا دل دشمنوں کے فتنہ سے نکلنے لگا۔ پس نازل کیا میرے ربّ نے ایک حربہ جو توڑا نہیں جائے گا

فَاَصْبَحْتُ اَسْتَقْرِى الرِّجَالَ رِجَالَهُمْ لِاُفْحِمَ قَوْمًا جَابِرِيْنَ وَ اُنْذِرُ

پس میں نے صبح کی اور اُن لوگوں کی تلاش میں لگ گیا۔ تا میں ظالموں پر اتمامِ حجت کروں

وَقَدْ كَانَ بَابُ اللُّدِّ مَرْكَزَ حَرْبِهِمْ كَلَامٌ مُّضِلٌّ لَّا حُسَامٌ مُشَهَّرُ

اور ان کا طرز جنگ صرف زبانی خصومت تھی یعنی محض گمراہ کرنے والی باتوں کو پیش کرتے اور مذہب کے لئے تلوار کی لڑائی نہ تھی

فَوَافَيْتُ مَجْمَعَ لُدِّهِمْ وَقَتَلْتُهُمْ بِضَرْبٍ وَّلَمْ اَكْسَلْ وَلَمْ اَتَحَسَّرُ

پس میں لڑنے والوں کے مجمع میں آیا اور ایک ہی ضرب سے انہیں قتل کر دیا اور نہ میں سُست ہوا اور نہ ماندہ ہوا

وَاِنِّىْ اَنَا الْمَوْعُوْدُ وَالْقَائِمُ الَّذِىْ بِهٖ تُمْلَأَنَّ الْاَرْضُ عَدْلًا وَّ تُثْمِرُ

اور میں **مسیح موعود** اور وہ امام قائم ہوں جو زمین کو عدل سے بھرے گا اور ویران جنگلوں کو پھل دار کرے گا

بِنَفْسِىْ تَجَلَّتْ طَلْعَةُ اللّٰهِ لِلْوَرٰى فَيَا طَالِبِىْ رُشْدٍ عَلٰى بَابِىَ احْضُرُوْا

میرے ساتھ صورت خدا کی خلقت پر ظاہر ہوگی۔ پس اے ہدایت کے طالبو! میرے دروازے پر حاضر ہو جاؤ

خُذُوْا حَظَّكُمْ مِّنِّىْ فَاِنِّىْ اِمَامُكُمْ اُذَكِّرُكُمْ اَيَّامَكُمْ وَاُبَشِّرُ

اپنا حصّہ مجھ سے لے لو کہ میں تمارا امام ہوں۔ تمہیں تمہارے دن یاد دلاتا ہوں اور بشارت دیتا ہوں

وَقَدْ جِئْتُكُمْ يَا قَوْمِ عِنْدَ ضَرُوْرَةٍ فَهَلْ مِنْ رَشِيْدٍ عَاقِلٍ يَّتَدَبَّرُ

اور اے میری قوم! میں ضرورت کے وقت تمہارے پاس آیا ہوں۔ پس کیا کوئی تم میں رشید اور عقلمند ہے جو اس بات کو سوچے

﴿۶۱﴾

وَمَا الْبِرُّ اِلَّا تَرْكُ بُخْلٍ مِّنَ التُّقٰى وَمَا الْبُخْلُ اِلَّا رَدُّ مَنْ يَّتَبَقَّرُ

اور نیکی بجز اس کے کوئی چیز نہیں کہ تقویٰ کی راہ سے بخل کو دور کر دیا جاوے۔ اور بُخل بجز اس کے کچھ نہیں کہ جس کا علم وسیع اور کامل ہے اور اپنے سے بہتر ہے اس کو قبول نہ کیا جائے

وَ قَالُوْا اِلَی الْمَوْعُوْدِ لَیْسَ بِحَاجَةٍ فَاِنَّ کِتَابَ اللّٰہِ یَھْدِیْ وَ یُخْبِرُ

اورانہوں نے کہا کہ مسیح موعود کی طرف کچھ حاجت نہیں۔ کیونکہ اللہ کی کتاب ہدایت دیتی اورخبر دیتی ہے

وَمَاھِیَ اِلَّا بِالْغَیُوْرِ دُعَابَةٌ فَیَا عَجَبًا مِّنْ فِطْرَةٍ تَتَھَوَّرُ

اور یہ تو خدائے غیور کے ساتھ ہنسی ٹھٹھا ہے۔ پس ایسی بیباک فطرتوں پر تعجب آتا ہے

وَقَدْ جَاءَ قَوْلُ اللّٰہِ بِالرُّسْلِ تَوْأَمًا وَمِنْ دُوْنِھِمْ فَھْمُ الْھُدٰی مُتَعَسِّرُ

اوراصل حقیقت یہ ہے کہ خدا کا کلام اور رسول باہم توام ہیں۔ اوراُن کے بغیر خدا کے کلام کا سمجھنا مشکل ہے

فَاِنَّ ظُبَی الْاَسْیَافِ تَحْتَاجُ دَائِمًا اِلٰی سَاعِدٍ یُّجْرِی الدِّمَاءَ وَ یُنْدِرُ

کیونکہ تلواروں کی دھار ہمیشہ ایسے بازو کی محتاج ہے جوخون کو جاری کرتا اور سر کو بدن سے الگ کر دیتا ہے

بِعَضْبٍ رَّقِیْقِ الشَّفْرَتَیْنِ ھَزِیْمَةٌ اِذَا نَاشَہُ طِفْلٌ ضَعِیْفٌ مُّحَقَّرُ

تلوار گو باریک دھاریں رکھتی ہو مگر تب بھی شکست ہوگی۔ جبکہ اس کو کمزور اور حقیر بچہ ہاتھ میں پکڑے گا

وَ اَمَّا اِذَا اَخَذَ الْکَمِیُّ مُفَقِّرًا کَفَی الْعَوْدَ مِنْہُ الْبَدْءُ ضَرْبًا وَّ یَنْحَرُ

لیکن جب ایک بہادر آدمی ایک سخت تلوار کو پکڑے تو اس کا پہلا وار دوسرے وار کی حاجت نہیں رکھے گا اور ذبح کر دے گا

اِذَا قَلَّ تَقْوَی الْمَرْءِ قَلَّ اقْتِبَاسُہُ مِنَ الْوَحْیِ کَالسَّلْخِ الَّذِیْ لَا یُنَوِّرُ

جب انسان کی تقویٰ کم ہوجاتی ہے تو خدا کی کلام سے استنباط اور اقتباس اس کا بھی کم ہوجاتا ہے جیسا کہ مہینہ کی آخری رات میں کچھ روشنی نہیں رہتی

فَیَا اَسَفًا اَیْنَ التُّقَاةُ وَاَرْضُھَا وَاِنِّیْ اَرٰی فِسْقًا عَلَی الْفِسْقِ یَظْھَرُ

پس افسوس! کہاں ہے تقویٰ اور کہاں ہے زمین اس کی اور میں دیکھتا ہوں کہ فسق پر فسق ظاہر ہو رہا ہے

أَرَی ظُلُمَاتٍ لَّیْتَنِیْ مِتُّ قَبْلَھَا وَ ذُقْتُ کُئُوْسَ الْمَوْتِ اَوْکُنْتُ اُنْصَرُ

اور میں وہ تاریکیاں دیکھتا ہوں کہ کاش میں ان سے پہلے مر جاتا۔ اور موت کے پیالے چکھ لیتا اور یا مدد دیا جاتا

أَرَی کُلَّ مَحْجُوْبٍ لِدُنْیَاہُ بَاکِیًا فَمَنْ ذَا الَّذِیْ یَبْکِیْ لِدِیْنٍ یُحَقَّرُ

میں ہر ایک محجوب کو دیکھتا ہوں جو اپنی دُنیا کے لئے رو رہا ہے۔ پس کون ہے جو اس دین کے لئے روتا ہے جس کی تحقیر کی جاتی ہے

وَلِلدِّیْنِ اَطْلَالٌ اَرَاھَا کَلَاھِفٍ وَ دَمْعِیْ بِذِکْرِ قُصُوْرِہٖ یَتَحَدَّرُ ﴿۶۲﴾

اور دین کے لئے شکستہ ریختہ نشان باقی ہیں جن کو میں حسرت کے ساتھ دیکھ رہا ہوں اور اُس کے محلّوں کو یاد کر کے میرے آنسو جاری ہیں

تَـرَاءَ تْ غَـوَايَـاتٌ كَـرِيْحٍ مُّجِيْحَةٍ وَارْخٰـى سَـدِيْـلَ الْـغَـيِّ لَيْلٌ مُّكَدَّرٌ

گمراہیاں ایک آندھی کی طرح ظاہر ہوگئیں ایسی آندھی جو درختوں کو جڑ سے اکھاڑتی ہے۔ اور ایک تاریک رات نے گمراہی کے پردے نیچے چھوڑ دیئے

تَهُـبُّ رِيَـاحٌ عَـاصِفَـاتٌ كَـأَنَّهَـا سِبَـاعٌ بِـاَرْضِ الْهِنْدِ تَعْوِىْ وَتَزْءَرُ

سخت آندھیاں چل رہی ہیں گویا کہ وہ درندے ہیں ملکِ ہند میں جو بھیڑیئے اور شیر کی آواز نکال رہے ہیں

اَرَى الْفَاسِقِيْنَ الْمُفْسِدِيْنَ وَزُمْرَهُمْ وَقَـلَّ صَلَاحُ الـنَّـاسِ وَالْـغَيُّ يَكْثُرُ

میں فاسقوں اور مفسدوں کی جماعتیں دیکھ رہا ہوں۔ اور نیکی کم ہوگئی اور گمراہی بڑھ گئی

أَرٰى عَيْـنَ دِيْـنِ اللهِ مِـنْهُمْ تَكَدَّرَتْ بِهَـا الْعِيْنُ وَ الْآرَامُ تَـمْشِـىْ وَتَعْبُرُ

میں دین الٰہی کے چشمہ کو دیکھتا ہوں کہ مکدّر ہوگیا۔ اور اس میں وحشی چار پائے چل رہے اور عبور کر رہے ہیں

اَرَى الـدِّيْـنَ كَالْمَرْضٰى عَلَى الْاَرْضِ رَاغِمًا وَكُـلُّ جَهُـوْلٍ فِـى الْهَـوٰى يَتَبَخْتَرُ

میں دین کو دیکھتا ہوں کہ زمین ☆ پر پڑا ہوا ہے۔ اور ہر ایک جاہل اپنی ہَوا و ہوس کے جوش میں ناز کے ساتھ چل رہا ہے

وَمَـا هَـمُّهُـمْ اِلَّا لِـحَـظِّ نُفُـوْسِهِمْ وَمَـا جُهْـدُهُـمْ اِلَّا لِـحَـظٍّ يُّـوَفَّـرُ

اور ان کی ہمتیں اس سے زیادہ نہیں کہ وہ نفسانی حظوظ کے طالب ہیں۔ اور ان کی کوششیں اس سے بڑھ کر نہیں کہ وہ حظِّ نفسانی کثرت سے چاہتے ہیں

نَسُـوْا نَهْـجَ دِيْـنِ اللهِ خُبْثًـا وَّ غَفْلَةً وَ قَدْ سَرَّهُمْ سُكْرٌ وَّ فِسْقٌ وَّ مَيْسِرُ

(انہوں) نے دین کی راہ کو خُبث اور غفلت کی وجہ سے بھلا دیا۔ اور ان کو مستی اور بدکاری اور قمار بازی پسند آ گئی

أَرٰى فِسْـقَهُـمْ قَـدْ صَارَ مِثْلَ طَبِيْعَةٍ وَمَـا اِنْ أَرٰى عَـنْهُـمْ شَقَاهُمْ يُقَشَّرُ

میں دیکھتا ہوں کہ ان کا فسق طبیعت میں داخل ہوگیا۔ میرے نزدیک اب بظاہر غیر ممکن ہے کہ ان کی شقاوت ان سے الگ کر دی جائے

فَـلَـمَّـا طَغَى الْفِسْقُ الْمُبِيْدُ بِسَيْلِهٖ تَـمَـنَّيْـتُ لَـوْ كَـانَ الْوَبَـاءُ الْمُتَبِّرُ

پس جبکہ فسق ہلاک کنندہ ایک طوفان کی حد تک پہنچ گیا تو میں نے آرزو کی کہ مُلک میں طاعون پھیلے اور ہلاک کرے

فَاِنَّ هَلَاكَ النَّاسِ عِنْدَ اُولِى النُّهٰى اَحَـبُّ وَاَوْلٰـى مِنْ ضَلَالٍ يُّدَمِّـرُ

کیونکہ لوگوں کا مرجانا عقلمندوں کے نزدیک اس سے بہتر ہے کہ گمراہی کی موت اُن پر آوے

☆ سہو کاتب سے کالمرضٰی کا ترجمہ رہ گیا ہے۔ اصل ترجمہ یوں ہوگا۔ ”مَیں دین کو دیکھتا ہوں کہ وہ بیمار کی طرح زمین پر پڑا ہوا۔“ (شمس)

﴿۶۳﴾

وَمَنْ ذَا الَّذِیْ مِنْھُمْ یَخَافُ حَسِیْبَہٗ وَمَنْ ذَا الَّذِیْ یَبْغِی السَّدَادَ وَیُؤْثِرُ

اوران میں سے کون ہے جو اپنے خدا سے ڈرتا ہے؟ اوران میں سے کون ہے جو نیکی کی راہ اختیار کررہا ہے؟

وَمَنْ ذَا الَّذِیْ لَا یَفْجُرُ اللّٰہَ عَامِدًا وَمَنْ ذَا الَّذِیْ بَرٌّ عَفِیْفٌ مُّطَھَّرُ

اور کون ان میں ہے جو عمدًا خدا کا گناہ نہیں کرتا۔ اور کون ان میں نیک، پرہیزگار، پاک دل ہے؟

وَمَنْ ذَا الَّذِیْ مَاسَبَّنِیْ لِتُقَاتِہٖ وَقَالَ ذَرُوْنِیْ کَیْفَ اُوْذِیْ وَ اُکْفِرُ

اور کون ان میں ہے جس نے بوجہ پرہیزگاری مجھ کو گالیاں نہ دیں؟ اور کہا مجھ کو چھوڑ دو، میں کیونکر دُکھ دوں اور کافر ٹھہراؤں

وَکَیْفَ وَاِنَّ اَکَابِرَ الْقَوْمِ کُلَّھُمْ عَلَیَّ حِرَاصٌ وَّالْحُسَامُ مُشَھَّرُ

اور بدزبانی سے بچنا کیونکر ہوسکے۔ وہ تو میری جان لینے کے حریص ہیں اور تلوار کھینچی گئی ہے

وَ لٰکِنْ عَلَیْھِمْ رُعْبُ صِدْقِیْ مُعَظَّمٌ فَکَیْفَ یُبَارِی اللَّیْثَ مَنْ ھُوَ جَوْذَرُ

لیکن میری شان کا رعب اُن پر عظیم ہے۔ پس کیونکر شیر کا مقابلہ کرسکتا ہے وہ جو گوسالہ ہے

فَلَیْسَ بِاَیْدِی الْقَوْمِ اِلَّا لِسَانُھُمْ مُنَجَّسَۃً بِالسَّبِّ وَاللّٰہُ یَنْظُرُ

پس قوم کے ہاتھ میں بجز زبان کے کچھ نہیں، وہ زبان۔ جو دشنام دہی کی نجاست سے آلودہ ہے اور خدا دیکھ رہا ہے

قَضَی اللّٰہُ اَنَّ الطَّعْنَ بِالطَّعْنِ بَیْنَنَا فَذَالِکَ طَاعُوْنٌ اَتَاھُمْ لِیُبْصِرُوْا

خدا نے یہ فیصلہ کیا ہے کہ طعن کی سزا طعن ہے۔ پس وہ یہی طاعون ہے کہ ان کے ملک میں پہنچ گئی ہے تا ان کی آنکھیں کھلیں

وَلَیْسَ عِلَاجُ الْوَقْتِ اِلَّا اِطَاعَتِیْ اَطِیْعُوْنِ فَالطَّاعُوْنُ یُفْنٰی وَیُدْحَرُ

علاجِ وقت میری اطاعت ہے۔ پس میری اطاعت کرو طاعون دور ہوجائے گی

وَ قَدْ ذَابَ قَلْبِیْ مِنْ مَّصَائِبِ دِیْنِنَا وَاَعْلَمُ مَالَا یَعْلَمُوْنَ وَاُبْصِرُ

اور میرا دل دینی مصیبتوں سے گداز ہوگیا ہے۔ اور مجھے وہ باتیں معلوم ہیں جو اُنہیں معلوم نہیں

وَبَثِّیْ وَحُزْنِیْ قَدْ تَجَاوَزَ حَدَّہٗ وَ لَوْلَا مِنَ الرَّحْمٰنِ فَضْلٌ اُتَبَّرُ

اور میرا غم اور حُزن حد سے بڑھ گیا ہے۔ اور اگر خدا کا فضل نہ ہوتا تو میں ہلاک ہوجاتا

وَعِنْدِیْ دُمُوْعٌ قَدْ طَلَعْنَ الْمَآقِیَا وَعِنْدِیْ صُرَاخٌ لَّا یَرَاہُ الْمُکَفِّرُ

اور میرے پاس وہ آنسو ہیں جو گوشہ آنکھ کے اُوپر چڑھ رہے ہیں۔ اور میرے پاس وہ آہ ہے جو کافر کہنے والا اس کو نہیں دیکھتا

﴿۶۴﴾

وَ لِیْ دَعَوَاتٌ صَاعِدَاتٌ اِلَی السَّمَا وَلِیْ کَلِمَاتٌ فِی الصَّلَایَۃِ تَقْعَرُ

اور میری وہ دُعائیں ہیں جو آسمان پر چڑھ رہی ہیں۔ اور میری وہ باتیں ہیں جو پتھر میں دھس جاتی ہیں

وَ اُعْطِیْتُ تَاْثِیْرًا مِّنَ اللّٰہِ خَالِقِیْ وَ تَاْوِیْ اِلٰی قَوْلِیْ قُلُوْبٌ تُطَھَّرُ

اور مَیں خدا سے، جو میرا پیدا کرنے والا ہے، ایک تاثیر دیا گیا ہوں۔ اور میری طرف پاک دل میل کرتے ہیں

وَ اِنَّ جَنَانِیْ جَاذِبٌ بِصِفَاتِہٖ وَ اِنَّ بَیَانِیْ فِی الصُّخُوْرِ یُؤَثِّرُ

اور میرا دل اپنے صفات کے ساتھ کشش کر رہا ہے۔ اور میرا بیان پتھروں میں تاثیر کرتا ہے

حَفَرْتُ جِبَالَ النَّفْسِ مِنْ قُوَّۃِ الْعُلٰی فَصَارَ فُؤَادِیْ مِثْلَ نَھْرٍ تُفَجَّرُ

میں نے نفس کے پہاڑوں کو آسمانی طاقت سے کھود دیا۔ پس میرا دل اس نہر کی طرح ہو گیا جو جاری کی جاتی ہے

وَ اُعْطِیْتُ مِنْ خَلْقٍ جَدِیْدٍ مِّنَ الْھُدٰی فَکُلَّ بَیَانٍ فِی الْقُلُوْبِ اُصَوِّرُ

اور مجھے ایک نئی پیدائش ہدایت کی دی گئی۔ پس میں ہر ایک بیان دلوں میں نقش کر دیتا ہوں

فَرِیْقٌ مِّنَ الْاَحْرَارِ لَایُنْکِرُوْنَنِیْ وَ حِزْبٌ مِّنَ الْاَشْرَارِ آذَوْا وَ اَنْکَرُوْا

ایک گروہ منصف مزاجوں کا مجھ سے انکار نہیں کرتا۔ اور ایک گروہ شریروں کا دُکھ دے رہے ہیں اور انکار کرتے ہیں

وَ قَدْ زَاحَمُوْا فِیْ کُلِّ اَمْرٍ اَرَدْتُّہٗ فَاَیَّدَنِیْ رَبِّیْ فَفَرُّوْا وَ اَدْبَرُوْا

اور ہر ایک امر جس کا میں نے ارادہ کیا اس کی انہوں نے مزاحمت کی۔ پس خدا نے میری مدد کی۔ پس بھاگ گئے اور مُنہ پھیر لیا

وَ کَیْفَ عَصَوْا وَاللّٰہِ لَمْ یُدْرَ سِرُّھَا وَ کَانَ سَنَا بَرْقِیْ مِنَ الشَّمْسِ اَظْھَرُ

اور کیوں نافرمان ہو گئے؟ اس کا، بخدا! بھید کچھ معلوم نہ ہوا اور میری برق کی روشنی سورج سے بھی زیادہ ظاہر تھی

لَزِمْتُ اصْطِبَارًا عِنْدَ جَوْرِ لِئَامِھِمْ وَ کَانَ الْاَقَارِبُ کَالْعَقَارِبِ تَاْبُرُ

میں نے ان کے ظلم کی برداشت کی اور اس پر صبر کیا اور اقارب عقارب کی طرح نیش زنی کرتے تھے

وَ یَعْلَمُ رَبِّیْ سِرَّ قَلْبِیْ وَسِرَّھُمْ وَ کُلُّ خَفِیٍّ عِنْدَہٗ مُتَحَضِّرُ

اور میرا ربّ میرے بھید اور اُن کے بھید کو جانتا ہے اور ہر ایک پوشیدہ اُس کے نزدیک حاضر ہے

وَ لَیْسَ لِعَضْبِ الْحَقِّ فِی الدَّھْرِ کَاسِرا وَ مَنْ قَامَ لِلتَّکْسِیْرِ بَغْیًا فَیُکْسَرُ

اور خدا کی تلوار کو کوئی توڑنے والا نہیں اور جو توڑنا چاہے وہ خود ٹوٹ جائے گا

﴿۶۵﴾

وَ مَنْ ذَا یُعَادِیْنِیْ وَاِنِّیْ حَبِیْبُہٗ وَمَنْ ذَا یُرَادِیْنِیْ اِذِ اللّٰہُ یَنْصُرُ

اورکون میرا دشمن ہوسکتا ہے جبکہ خدا مجھے دوست رکھتا ہے۔ اورکون سنگ اندازی کے ساتھ مجھ سے لڑائی کرسکتا ہے جبکہ خدا میرا مددگار ہے

وَلَوْ کُنْتُ کَذَّابًا کَمَا ھُوَ زَعْمُھُمْ لَقَدْ کُنْتُ مِنْ دَھْرٍ اَمُوْتُ وَاُقْبَرُ

اوراگر میں جھوٹا ہوتا جیسا کہ اُن کا گمان ہے۔ تو میں ایک مُدّت سے مرا ہوتا اور قبر میں داخل ہوتا

یَظُنُّوْنَ اَنِّیْ قَدْ تَقَوَّلْتُ عَامِدًا بِمَکْرٍ وَّ بَعْضُ الظَّنِّ اِثْمٌ وَّ مُنْکَرُ

وہ لوگ گمان کرتے ہیں کہ میں نے عمداً جھوٹ بنالیا اور مکر سے جھوٹ بنایا اور بعض ظن ایسے گناہ ہیں جو شرع اور عقل کو ان کے قبول کرنے سے انکار ہے

وَ کَیْفَ وَاِنَّ اللّٰہَ اَبْدٰی بَرَاءَ تِیْ وَجَآءَ بِاٰیَاتٍ تَلُوْحُ وَتَبْھَرُ

اور یہ کیونکر☆ اور خدا نے تو میری بریّت ظاہر کردی اور وہ نشان دکھلائے جو روشن اور واضح ہیں

وَ یَاْتِیْکَ وَعْدُ اللّٰہِ مِنْ حَیْثُ لَا تَرٰی فَتَعْرِفُہٗ عَیْنٌ تُحَدُّ وَ تُبْصِرُ

اور خدا کا وعدہ اس طور سے تجھے پہنچے گا کہ تجھے خبر نہیں ہوگی۔ پس اس کو وہ آنکھ شناخت کرے گی جو اس دن تیز اور بینا ہوگی

اَمُکْفِرِ مَھْلًا بَعْضَ ھٰذَا التَّھَکُّمِ وَخَفْ قَھْرَ رَبٍّ قَالَ لَا تَقْفُ ' فَاحْذَرُ

اے میرے کافر کہنے والے! اس غم وغصّہ کو کچھ کم کر اور اس خدا سے ڈر جس نے کہا ہے ''لَا تَقْفُ مَالَیْسَ لَکَ بِہٖ عِلْمٌ''

وَاِذْ قُلْتُ اِنِّیْ مُسْلِمٌ قُلْتَ کَافِرٌ فَاَیْنَ التُّقٰی یَااَیُّھَا الْمُتَھَوِّرُ

اور جب میں نے کہا کہ میں مسلمان ہوں۔ تُو نے کہا کہ کافر ہے پس تیری تقویٰ کہاں ہے اے دلیری کرنے والے!

وَاِنْ کُنْتَ لَا تَخْشٰی فَقُلْ لَّسْتَ مُؤْمِنًا وَّ یَاْتِیْ زَمَانٌ تُسْئَلَنَّ وَتُخْبَرُ

اوراگر تُو ڈرتا نہیں ہے پس کہہ دے کہ تُو مومن نہیں اور وہ زمانہ چلا آتا ہے کہ تُو پُوچھا جائے گا اور آگاہ کیا جائے گا

وَ اِنِّیْ تَرَکْتُ النَّفْسَ وَالْخَلْقَ وَالْھَوٰی فَلَا السَّبُّ یُؤْذِیْنِیْ وَلَا الْمَدْحُ یُبْطِرُ

اور میں نے نفس اور مخلوق اور ہوا و ہوس کو چھوڑ دیا ہے۔ پس اب مجھے نہ تو گالی دُکھ دیتی ہے اور نہ تعریف ناز اور خوشی پیدا کرتی ہے

وَ کَمْ مِّنْ عَدُوٍّ کَانَ مِنْ اَکْبَرِ الْعِدَا فَلَمَّا اَتَانِیْ صَاغِرًا صِرْتُ اَصْغَرُ

اور بہت لوگ ہیں کہ جو میرے سخت دشمن تھے۔ پس جب ایسا دشمن کسرِ نفسی سے میرے پاس آیا تو میں نے اُس سے بڑھ کر کسرِ نفسی کی

وَ لَسْتُ بِذِیْ کُھْرُوْرَۃٍ غَیْرَ اَنَّنِیْ اِذَا زَادَ فُحْشًا ذُوْعِنَادٍ اُصَعِّرُ

اور میں کینہ ور آدمی نہیں ہوں۔ ہاں اس قدر ہے کہ جب کوئی گالی دینے میں حد سے بڑھ جائے تو میں اُس سے منہ پھیر لیتا ہوں

☆ سہو کتابت سے یہاں غالباً ''درست ہوسکتا ہے'' کے الفاظ لکھنے سے رہ گئے ہیں۔ (ناشر)

﴿۶۶﴾

وَ لَا غِلَّ فِیْ قَلْبِیْ وَلَا مِنْ جَبَانَةٍ  وَ اُلْقِیْ حُسَامِیْ مُغْضِیًا وَّ اُشَهِّرُ

اور نہ میرے دل میں کچھ کینہ ہے اور نہ میں بُزدل ہوں۔ اور میں عفو کر کے اپنی تلوار پھینک دیا کرتا ہوں مگر مقابلہ میں کھینچ بھی لیتا ہوں

فَاِنْ تَبْغِنِیْ فِیْ حَلْقَةِ السِّلْمِ تُلْفِنِیْ  وَ اِنْ تَطْلُبَنِّیْ فِی الْمَیَادِیْنِ اَحْضُرُ

پس اگر تو مجھے صلح کاری کے حلقہ میں طلب کرے تو وہیں پائے گا اور اگر تو مجھے جنگ کے میدان میں ڈھونڈے تو وہیں مجھے دیکھ لے گا

وَ اَرْسَلَنِیْ رَبِّیْ لِاِصْلَاحِ خَلْقِهٖ  فَیَا صَاحِ لَا تَنْطِقْ هَوًی وَّ تَصَبَّرُ

اور خدا نے مجھے بھیجا ہے کہ تا میں مخلوق کی اصلاح کروں۔ پس اے میرے صاحب! نفسانی طور پر بات مت کر اور صبر سے میرے کام میں فکر کر

وَ اِنْ اَکُ کَذَّابًا فَکِذْبِیْ یُبِیْدُنِیْ  وَ اِنْ اَکُ مِنْ رَّبِّیْ فَمَالَکَ تَهْجُرُ

اور اگر میں جھوٹا ہوں تو میرا جھوٹ مجھے ہلاک کر دے گا۔ اور اگر میں خدا کی طرف سے ہوں۔ پس کیوں تُو بیہودہ گوئی کرتا ہے؟

فَذَرْنِیْ وَ رَبِّیْ وَ انْتَظِرْ سَیْفَ حُکْمِهٖ  لِیَقْطَعَ رَأْسِیْ اَوْ قَفَا مَنْ یُّکَفِّرُ

پس مجھے میرے خدا کے ساتھ چھوڑ دے اور اس کے حکم کی تلوار کا منتظر رہ تا وہ میرا سر کاٹے یا اُس کا جو مجھے کافر کہتا ہے

تَحَامَ قِتَالِیْ وَ اجْتَنِبْ مَاصَنَعْتَهٗ  وَ اِنَّا اِذَا جُلْنَا فَاِنَّکَ مُدْبِرُ

میرے جنگ سے تُو پرہیز کر اور اپنے بدکاموں سے الگ ہو جا۔ اور جب ہم میدان میں آئے تو تُو بھاگ جائے گا

اَرَی الصَّالِحِیْنَ یُوَفَّقُوْنَ لِطَاعَتِیْ  وَ اَمَّا الْغَوِیُّ فَفِی الضَّلَالَةِ یُقْبَرُ

میں نیک بختوں کو دیکھتا ہوں کہ میری فرمانبرداری کے لئے وہ توفیق دیئے جاتے ہیں۔ مگر جو ازلی گمراہ ہے وہ گمراہی میں قبر میں جائے گا

وَ ذَالِکَ خَتْمُ اللّٰهِ مِنْ بَدْوِ فِطْرَةٍ  وَاِنَّ نُقُوْشَ اللّٰهِ لَا تَتَغَیَّرُ

اور یہ ابتدائے پیدائش سے خدا کی مُہر ہے۔ اور خدا کے نقش متغیّر نہیں ہو سکتے

کَذَالِکَ نُوْرُ الرُّشْدِ مَایُخْطِءُ الْفَتٰی  وَ کُلُّ نَخِیْلٍ لَّا مَحَالَةَ تُثْمِرُ

اسی طرح جس فطرت میں رُشد کا نور ہے وہ اس مرد سے علیحدہ نہیں ہوتا۔ اور ہر ایک کھجور انجام کار پھل لاتی ہے

وَ مَنْ یَّکُ ذَا فَضْلٍ فَیُدْرِکُ مَقَامَهٗ  وَ لَوْ فِیْ شَبَابٍ اَوْ بِوَقْتٍ یُّعَمَّرُ

اور جس کے شاملِ حال فضلِ الٰہی ہے وہ اپنے مقام کو پالے گا۔ اگرچہ جوانی میں یا اس وقت کہ جب بڈھا ہو جائے

وَ لَا یَهْلِکُ الْعَبْدُ السَّعِیْدُ جِبِلَّةً  اِذَا مَا عَمِیْ یَوْمًا بِاٰخَرَ یَنْظُرُ

اور جس کی فطرت میں سعادت ہے وہ ہلاک نہیں ہوگا۔ اگر آج اندھا ہے تو کل دیکھنے لگے گا

﴿۶۷﴾

وَ لِلْغَیِّ آثَارٌ وَّ لِلرُّشْدِ مِثْلُهَا فَقُوْمُوْا لِتَفْتِیْشِ الْعَلَامَاتِ وَانْظُرُوْا

اور گمراہی کے لئے نشان ہیں اور ایسا ہی رُشد کے لئے بھی۔ پس تم علامات کی تفتیش کرو اور خوب دیکھو

اَرَی الظُّلْمَ یَبْقٰی فِی الْخَرَاطِیْمِ وَسْمُهٗ وَ یُنْصَرُ مَظْلُوْمٌ ضَعِیْفٌ مُّخَسَّرُ

میں دیکھتا ہوں کہ انسان کی ناک میں ظلم کی علامتیں باقی رہ جاتی ہیں۔ اور مظلوم کو آخر مدد دی جاتی ہے جو ضُعف اور نقصان والا ہوتا ہے

وَ قَدْ اَعْرَضُوْا عَنْ کُلِّ خَیْرٍ بِغَیْظِهِمْ کَاَنِّیْ اَرَاهُمْ مِّثْلَ نَارٍ تُسَعَّرُ

اور انہوں نے ہر ایک نیکی سے غصّہ سے منہ پھیر لیا جو میں نے پیش کی۔ گویا میں ایک بھڑکتی ہوئی آگ کی طرح ان کو دیکھ رہا ہوں

وَ یُنْصَرُ مَظْلُوْمٌ بِآخِرِ اَمْرِهٖ وَلَا سِیَّمَا عَبْدٌ مِّنَ اللّٰهِ مُنْذِرُ

اور مظلوم آخر کار مدد دیا جاتا ہے۔ بالخصوص وہ بندہ جو خدا کی طرف سے ہے

اِذَامَا بَکَی الْمَعْصُوْمُ تَبْکِی الْمَلَائِکُ فَکَمْ مِّنْ بِلَادٍ تُهْلَکَنَّ وَ تُجْذَرُ

جب معصوم روتا ہے تو اس کے ساتھ فرشتے روتے ہیں۔ پس بہت بستیاں ہلاک کی جاتی ہیں اور اجاڑی جاتی ہیں

اِذَا ذَرَفَتْ عَیْنَا تَقِیٍّ بِغُمَّةٍ یُفَرَّجُ کَرْبٌ مَّسَّهٗ اَوْ یُبَشَّرُ

جب ایک پرہیزگار کی آنکھیں آنسو جاری کرتی ہیں ایک غم کی وجہ سے۔ پس وہ بے قراری اُس سے دور کی جاتی ہے یا بشارت دی جاتی ہے

عَلَی الْاَرْضِ قَوْمٌ کَالسُّیُوْفِ دُعَائُهُمْ فَمَنْ مَّسَّ هٰذَا السَّیْفَ بِالشَّرِّ یُبْتَرُ

زمین پر ایک قوم ہے کہ تلواروں کی طرح ان کی دعا ہے۔ پس جو شخص اُس تلوار کو چھوجاتا ہے وہ کاٹا جاتا ہے

تَرٰی کَیْفَ نَرْقٰی وَالْحَوَادِثُ جُمَّةٌ وَیُهْلَکُ مَنْ یَّبْغِیْ هَلَاکِیْ وَ یَمْکُرُ

تو دیکھتا ہے کہ ہم کیونکر ترقی کر رہے ہیں حالانکہ حوادث چاروں طرف سے جمع ہیں اور جو شخص میری ہلاکت چاہتا ہے اور مکر کرتا ہے وہ ہلاک کیا جاتا ہے

لَنَا کُلَّ آنٍ مِّنْ مُّعِیْنٍ حِمَایَةٌ نُغَادِرُ صَرْعٰی مَاکِرِیْنَ وَ نَظْفَرُ

ہمارے لئے ایک مددگار کی طرف سے حمایت ہے۔ ہم مکر کرنے والوں کو گرادیتے ہیں اور فتح پاتے ہیں

اَیَا شَاتِمًا لَّا شَاتِمَ الْیَوْمَ مِثْلُکُمْ وَمَا اِنْ اَرٰی فِیْ کَفِّکُمْ مَایُبْطِرُ

اے گالی دینے والے! آج تیرے جیسا دشنام دہندہ کوئی نہیں۔ اور میں تمہارے ہاتھ میں وہ چیز نہیں دیکھتا کہ تمہیں اس ناز پر آمادہ کرتی ہے

تَسُبُّ وَمَا اَدْرِیْ عَلٰی مَاتَسُبُّنِیْ اَ آذَاکَ قَوْلِیْ فِیْ حُسَیْنٍ فَتُوْغَرُ

تُو مجھے گالی دیتا ہے اور میں نہیں جانتا کہ کیوں مجھے گالی دیتا ہے۔ کیا امام حسین کے سبب سے تجھے رنج پہنچا پس تُو برافروختہ ہوا

علی حائری شیعہ کے اعتراض کا جواب

﴿۶۸﴾

اَ تَحۡسَبُهٗ اَتۡقَى الرِّجَالِ وَ خَيۡرَهُمۡ فَمَا نَالَكُمۡ مِّنۡ خَيۡرِهٖ يَا مُعۡذِرُ

کیا تو اس کو تمام دنیا سے زیادہ پرہیزگار سمجھتا ہے اور یہ تو بتلاؤ کہ اس سے تمہیں دینی فائدہ کیا پہنچا؟ اے مبالغہ کرنے والے!

اَرَاكُمۡ كَذَاتِ الۡحَيۡضِ لَامِثۡلَ طَاهِرٍ تَطِيۡبُ وَمِنۡ مَّاءِ الۡعَذَابَةِ تَطۡهَرُ

میں تمہیں حیض والی عورت کی طرح دیکھتا ہوں۔ نہ اس عورت کی طرح جو حیض سے پاک ہوتی ہے۔☆

حَسِبۡتُمۡ حُسَيۡنًا اَكۡرَمَ النَّاسِ فِي الۡوَرٰى وَاَفۡضَلَ مَا فَطَرَ الۡقَدِيۡرُ وَ يَفۡطُرُ

تم نے حسین کو تمام مخلوق سے بہتر سمجھ لیا ہے۔ اور تمام ان لوگوں سے افضل سمجھا ہے جو خدا نے پیدا کئے

كَاَنَّ امۡرَءًا فِي النَّاسِ مَا كَانَ غَيۡرُهٗ وَ طَهَّرَهُ الرَّحۡمٰنُ وَالۡغَيۡرُ يَفۡجُرُ

گویا لوگوں میں وہی ایک آدمی تھا۔ اور اس کو خدا نے پاک کیا اور غیر ناپاک ہیں

وَ هٰذَا هُوَ الۡقَوۡلُ الَّذِيۡ فِي ابۡنِ مَرۡيَمٍ يَقُوۡلُ النَّصَارٰى اَيُّهَا الۡمُتَنَصِّرُ

اور یہ تو وہی قول ہے جو حضرت عیسیٰ کی نسبت نصاریٰ کہا کرتے ہیں۔ اے نصاریٰ سے مشابہ!

فَيَا عَجَبًا كَيۡفَ الۡقُلُوۡبُ تَشَابَهَتۡ فَكَادَ السَّمَا مِنۡ قَوۡلِكُمۡ تَتَفَطَّرُ

پس تعجب ہے کہ کیونکر دل باہم مشابہ ہوگئے۔ پس نزدیک ہے کہ آسمان ان کی باتوں سے پھٹ جائیں

اَ تُطۡرِءُ عَبۡدًا مِّثۡلَ عِيۡسٰى وَتَنۡحِتُ لَهٗ رُتۡبَةً كَالۡاَنۡبِيَاءِ وَ تَهۡذُرُ

کیا تو عیسیٰ کی طرح ایک بندہ کی حد سے زیادہ تعریف کرتا ہے۔ اور اس کے لئے انبیاء کا رتبہ قرار دیتا ہے

اَ لَا لَيۡتَ شِعۡرِيۡ هَلۡ رَاَيۡتَ مَقَامَهٗ كَمِثۡلِ بَصِيۡرٍ اَوۡ عَلَى الظَّنِّ تَعۡمُرُ

کاش تجھے سمجھ ہوتی۔ کیا تو نے اس کا مقام دیکھ لیا ہے۔ یا ساری عمارت ظنّ پر ہے

اَ تُعۡلِيۡهِ اِطۡرَاءً وَّ كِذۡبًا وَّ فِرۡيَةً اَتَسۡقِيۡهِ كَاۡسًا مَا سَقَاهُ الۡمُقَدِّرُ

کیا تو اس کو محض جھوٹ اور افترا کی راہ سے بلند کرنا چاہتا ہے کیا تو اس کو وہ پیالہ پلاتا ہے جو خدا نے اس کو نہیں پلایا

---

 دوسرے مصرع کے تحت جو عبارت ہے وہ پہلے مصرع ہی کا ترجمہ ہے۔ کاتب سے سہواً دوسرے مصرع کا ترجمہ رہ گیا ہے جو یہ ہے۔ ”وہ خوشبو لگائے ہوا اور حیض کے بعد اس کے رحم سے پانی آنا بھی ختم ہو کر اس سے بھی پاک ہو چکی ہو۔ (شمس)

تَکَادُ السَّمٰوَاتُ العُلٰی مِنْ کَلَامِکُمْ تَفَطَّرْنَ لَوْلَا وَقْتُھَا مُتَقَرِّرُ

قریب ہے کہ آسمان تمہارے کلام سے پھٹ جائیں اگران کے پھٹنے کا وقت مقرر نہ ہو

اَکَانَ حُسَیْنٌ اَفْضَلَ الرُّسْلِ کُلِّھِمْ اَکَانَ شَفِیْعَ الْاَنْبِیَاءِ وَ مُؤْثَرُ

کیا حُسین تمام نبیوں سے بڑھ کر تھا۔ کیا وہی نبیوں کا شفیع اور سب سے برگزیدہ تھا

﴿۶۹﴾

اَلَا لَعْنَةُ اللّٰهِ الْغَیُوْرِ عَلَی الَّذِیْ یَمِیْنُ بِاِطْرَاءٍ وَّ لَا یَتَبَصَّرُ

خبردار ہو کہ خدائے غیور کی لعنت اس شخص پر ہے جو مبالغہ آمیز باتوں سے جھوٹ بولتا ہے اور نہیں دیکھتا

وَاَمَّا مَقَامِیْ فَاعْلَمُوْا اَنَّ خَالِقِیْ یُحَمِّدُنِیْ مِنْ عَرْشِهٖ وَ یُوَقِّرُ

اور میرا مقام یہ ہے کہ میرا خدا۔ عرش پر سے میری تعریف کرتا ہے اور عزت دیتا ہے

لَنَا جَنَّةٌ سُبُلُ الْھُدٰی اَزْھَارُھَا نَسِیْمُ الصَّبَا مِنْ شَأْنِھَا تَتَحَیَّرُ

ہمارے لئے ایک بہشت ہے کہ ہدایت کی راہیں اس کے پھول ہیں۔ اور نسیمِ صبا اس کی شان سے حیران ہو رہی ہے

تَکَدَّرَ مَاءُ السَّابِقِیْنَ وَ عَیْنُنَا اِلٰی آخِرِ الْاَیَّامِ لَا تَتَکَدَّرُ

پہلوں کا پانی مکدّر ہو گیا اور ہمارا پانی اخیر زمانہ تک مکدّر نہیں ہوگا

رَأَیْنَا وَاَنْتُمْ تَذْکُرُوْنَ رُوَاتَکُمْ وَھَلْ مِنْ نُّقُوْلٍ عِنْدَ عَیْنٍ تُبَصَّرُ

ہم نے دیکھ لیا اور تم اپنے راویوں کا ذکر کرتے ہو اور کیا قصے دیکھنے کے مقابل پر کچھ چیز ہیں؟

وَ شَتَّانَ مَا بَیْنِیْ وَ بَیْنَ حُسَیْنِکُمْ فَاِنِّیْ اُؤَیَّدُ کُلَّ اٰنٍ وَّ اُنْصَرُ

اور مجھ میں اور تمہارے حسین میں بہت فرق ہے کیونکہ مجھے تو ہر ایک وقت خدا کی تائید اور مدد مل رہی ہے

وَاَمَّا حُسَیْنٌ فَاذْکُرُوْا دَشْتَ کَرْبَلَا اِلٰی ھٰذِهِ الْاَیَّامِ تَبْکُوْنَ فَانْظُرُوْا

مگر حسین، پس تم دشتِ کربلا کو یاد کرلو اب تک تم روتے ہو۔ پس سوچ لو

وَ اِنِّیْ بِفَضْلِ اللّٰهِ فِیْ حُجْرِ خَالِقِیْ اُرَبّٰی وَ اُعْصَمُ مِنْ لِّیَامٍ تَنَمَّرُوْا

اور میں خدا کے فضل سے اس کے کنارِ عاطفت میں پرورش پا رہا ہوں اور ہمیشہ لئیموں کے حملہ سے جو پلنگ صورت ہیں بچایا جاتا ہوں

وَاِنْ یَّأْتِنِی الْاَعْدَاءُ بِالسَّیْفِ وَالْقَنَا فَوَاللّٰهِ اِنِّیْ اُحْفَظَنَّ وَ اُظْفَرُ

اور اگر دشمن تلواروں اور نیزوں کے ساتھ میرے پاس آویں پس بخدا میں بچایا جاؤں گا اور مجھے فتح ملے گی

وَ اِنْ یُّلْقِنِیْ خَصْمِیْ بِنَارٍ مُّذِیْبَۃٍ تَجِدْنِیْ سَلِیْمًا وَّ الْعَدُوُّ یُدَمَّرُ

اور اگر میرا دشمن ایک گداز کرنے والی آگ میں مجھے ڈال دے۔ تو مجھے سلامت پائے گا اور دشمن ہلاک ہوگا

وَ اَوْعَدَنِیْ قَوْمٌ لِّقَتْلِیْ مِنَ الْعِدَا فَاَدْرَکَھُمْ قَھْرُ الْمَلِیْکِ وَخُسِّرُوْا

اور بعض دشمنوں نے مجھے قتل کرنے کے لئے وعدہ کیا۔ پس خدا کے قہر نے ان کو پکڑ لیا اور وہ زیاں کار ہو گئے

﴿۷۰﴾

کَذَالِکَ تَبْغِیْ قَھْرَ رَبٍّ مُّحَاسِبٍ وَمَا اِنْ أَرَی فِیْکَ الْکَلَامَ یُؤَثِّرُ

اسی طرح تُو بھی خدائی حساب لینے والے سے قہر طلب کر رہا ہے اور میں نہیں دیکھتا کہ تجھ میں کلام اثر کرے

بُعِثْتُ مِنَ اللّٰہِ الرَّحِیْمِ لِخَلْقِہٖ لِاُنْذِرَ قَوْمًا غَافِلِیْنَ وَاُخْبِرُ

میں خدائے رحیم کی طرف سے اس کی مخلوق کیلئے بھیجا گیا ہوں۔ تاکہ میں غافلوں کو متنبّہ کروں اور ان کو خبر دوں

وَ ذٰلِکَ مِنْ فَضْلِ الْکَرِیْمِ وَلُطْفِہٖ عَلٰی کُلِّ مَنْ یَّبْغِی الصَّلَاحَ وَیَشْکُرُ

اور میرا آنا خدائے کریم کا فضل ہے اور اس کا لُطف ان تمام لوگوں پر ہے جو صلاحیت کے طلب گار ہیں اور شکر کرتے ہیں

اَرَی النَّاسَ یَبْغُوْنَ الْجِنَانَ نَعِیْمَھَا وَ اَحْلٰی اَطَائِبُھَا الَّتِیْ لَا تُحْصَرُ

میں لوگوں کو دیکھتا ہوں کہ بہشت اور اس کی نعمتوں کے طلب گار ہیں اور بہشت کی وہ لذّات طلب کرتے ہیں جو اعلیٰ اور بے حد و پایاں ہیں

وَ اَبْغِیْ مِنَ الْمَوْلٰی نَعِیْمًا یَّسُرُّنِیْ وَمَا ھُوَ اِلَّا فِیْ صَلِیْبٍ یُّکَسَّرُ

اور میری خواہش ایک مراد ہے جس پر میری خوشی موقوف ہے اور وہ خواہش یہ ہے کہ کسی طرح صلیب ٹوٹ جائے

وَ ذٰلِکَ فِرْدَوْسِیْ وَ خُلْدِیْ وَ جَنَّتِیْ فَاَدْخِلْنِ رَبِّیْ جَنَّتِیْ اَنَا اَضْجَرُ

یہی میرا فردوس ہے، یہی میرا بہشت ہے، یہی میری جنت ہے۔ پس اے میرے خدا! میرے بہشت میں مجھے داخل کر کہ میں بے قرار ہوں

وَ اِنِّیْ وَرِثْتُ الْمَالَ مَالَ مُحَمَّدٍ فَمَا اَنَا اِلَّا آلُہُ الْمُتَخَیَّرُ

اور میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے مال کا وارث بنایا گیا ہوں۔ پس میں اس کی آل برگزیدہ ہوں جس کو ورثہ پہنچ گیا

وَ کَیْفَ وَرِثْتُ وَ لَسْتُ مِنْ اَبْنَاءِ ہٖ فَفَکِّرْ وَھَلْ فِیْ حِزْبِکُمْ مُّتَفَکِّرُ

اور میں کیونکر اس کا وارث بنایا گیا جب کہ میں اس کی اولاد میں سے نہیں ہوں، پس اس جگہ فکر کر کیا تم میں کوئی بھی فکر کرنے والا نہیں؟

اَ تَزْعَمُ اَنَّ رَسُوْلَنَا سَیِّدَ الْوَرٰی عَلٰی زَعْمِ شَانِیْہِ تُوُفِّیَ اَبْتَرُ

کیا تو گمان کرتا ہے کہ ہمارے رسول اللہ صلی علیہ وسلم نے بے اولاد ہونے کی حالت میں وفات پائی جیسا کہ دشمن بدگو کا خیال ہے

فَلَا وَالَّذِیْ خَلَقَ السَّمَاءَ لِاَجْلِہٖ لَہٗ مِثْلُنَا وُلْدٌ اِلٰی یَوْمِ یُحْشَرُ

مجھے اس کی قسم جس نے آسمان بنایا کہ ایسا نہیں ہے بلکہ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے میری طرح اور بھی بیٹے ہیں اور قیامت تک ہوں گے

وَاِنَّا وَرِثْنَا مِثْلَ وُلْدٍ مَتَاعَہٗ فَاَیُّ ثُبُوْتٍ بَعْدَ ذٰلِکَ یُحْضَرُ

اور ہم نے اولاد کی طرح اس کی وراثت پائی۔ پس اس سے بڑھ کر اور کون سا ثبوت ہے‘ جو پیش کیا جائے؟

لَہٗ خَسَفَ الْقَمَرُ الْمُنِیْرُ وَاِنَّ لِیْ غَسَا الْقَمَرَانِ الْمُشْرِقَانِ اَ تُنْکِرُ

﴿۷۱﴾

اس کے لئے چاند کے خسوف کا نشان ظاہر ہوا اور میرے لئے چاند اور سورج دونوں کا۔ اب کیا تو انکار کرے گا؟

وَکَانَ کَلَامٌ مُعْجِزٌ آیَۃً لَّہٗ کَذٰلِکَ لِیْ قَوْلِیْ عَلَی الْکُلِّ یَبْھَرُ

اور اس کے معجزات میں سے معجزانہ کلام بھی تھا۔ اسی طرح مجھے وہ کلام دیا گیا جو سب پر غالب ہے

اِذَا الْقَوْمُ قَالُوْا یَدَّعِی الْوَحْیَ عَامِدًا عَجِبْتُ فَاِنِّیْ ظِلُّ بَدْرٍ یُنَوِّرُ

جب قوم نے کہا کہ یہ تو عمداً وحی کا دعویٰ کرتا ہے۔ میں نے تعجب کیا کہ میں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ظل ہوں

وَ اَنّٰی لِظِلٍّ اَنْ یُّخَالِفَ اَصْلَہٗ فَمَا فِیْہِ فِیْ وَجْھِیْ یَلُوْحُ وَیَزْھَرُ

اور سایہ کیونکر اپنے اصل سے مخالف ہوسکتا ہے۔ پس وہ روشنی جو اس میں ہے وہ مجھ میں چمک رہی ہے

وَاِنِّیْ لَذُوْنَسَبٍ کَاَصْلٍ اُطِیْعُہٗ وَمِنْ طِیْنِہِ الْمَعْصُوْمِ طِیْنِیْ مُعَطَّرُ

اور میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی طرح ذو نسب ہوں۔ اور اس کی پاک مٹی کا مجھ میں خمیر ہے

کَفَی الْعَبْدَ تَقْوَی الْقَلْبِ عِنْدَ حَسِیْبِنَا وَلَیْسَ لِنَسَبٍ ذُوْصَلَاحٍ مُعَیِّرُ

اور بندہ کو دل کا تقویٰ کافی ہے اور ایک صالح کو اس لئے سرزنش نہیں کر سکتے کہ اس کی نسب اعلیٰ نہیں

وَلٰکِنْ قَضٰی رَبُّ السَّمَا لِاَئِمَّۃٍ لَھُمْ نَسَبٌ کَیْلَا یَھِیْجَ التَّنَفُّرُ

مگر خدا نے اماموں کے لئے چاہا کہ وہ ذو نسب ہوں تا کہ لوگوں کو ان کی کمی نسب کا تصور کر کے نفرت پیدا نہ ہو

وَمَنْ کَانَ ذَا نَسَبٍ کَرِیْمٍ وَلَمْ یَکُنْ لَہٗ حَسَبٌ فَھُوَ الدَّنِیُّ الْمُحَقَّرُ

اور جو شخص اچھی نسب رکھتا ہے مگر اس میں ذاتی صفات کچھ نہیں تو وہ کمینہ اور حقیر ہے

وَلِلّٰهِ حَمْدٌ ثُمَّ حَمْدٌ فَاِنَّنَا جَمَعْنَاهُمَا حَقًّا فَلِلّٰهِ نَشْكُرُ

اور خدا کو حمد ہے اور پھر حمد ہے کہ ہم نے اپنے اندر حسب اور نسب دونوں کو جمع کیا ہے پس ہم خدا کا شکر کرتے ہیں

كَذٰلِكَ سُنَنُ اللّٰهِ فِيْ أَنْبِيَائِهِ جَرَتْ مِنْ قَدِيْمِ الدَّهْرِ فَاخْشَوْا وَ ابْصِرُوْا

اسی طرح خدا کی سنّت اس کے نبیوں میں ہے جو قدیم زمانہ سے جاری ہے۔ پس ڈرو اور دیکھو

وَاَمَّا الَّذِيْ مَاجَاءَ مِثْلَ أَئِمَّةٍ فَلَيْسَ لِذَالِكَ شَرْطُ نَسَبٍ فَابْشِرُوْا

مگر جو شخص اماموں میں سے نہیں ہے۔ اس کے لئے نسب کی ضرورت نہیں۔ پس خوشی کرو

﴿۷۲﴾

وَمَا جِئْتُ اِلَّا مِثْلَ مَطَرٍ وَّ دِيْمَةٍ دَرُوْرٍ وَّ اَرْوَيْتُ الْبِلَادَ وَاَعْمُرُ

اور میں مثل بارش کے آیا ہوں جو زور سے اور آہستگی سے برستی ہے۔ اور اس کا پانی جاری رہتا ہے اور میں نے شہروں کو سیراب کر دیا اور آباد کر رہا ہوں

وَكَمْ مِّنْ اُنَاسٍ بَايَعُوْنِيْ بِصِدْقِهِمْ وَمَا خَالَفُوْا قَوْلِيْ وَمَا هُمْ تَذَمَّرُوْا

اور بہت سے لوگ ہیں جنہوں نے مجھ سے بیعت کی۔ اور نہ انہوں نے میری بات کی مخالفت کی اور نہ وہ خبیث النفس ہو گئے

فَقَرَّبْتُ قُرْبَانًا يُّنَجِّيْ رِقَابَهُمْ وَ يَعْلَمُ رَبِّيْ مَانَحَرْتُ وَاَنْحَرُ

پس میں نے ایسی قربانی کی جس سے ان کی گردنوں کو میں نے چھڑا دیا۔ اور میرا خدا جانتا ہے کہ میں نے کیا قربانی کی اور کیا کر رہا ہوں

وَلِيْ عِزَّةٌ فِيْ حَضْرَةِ اللّٰهِ خَالِقِيْ فَطُوْبٰى لِقَوْمٍ طَاوَعُوْنِيْ وَاٰثَرُوْا

اور مجھے جناب الٰہی میں، جو میرا خالق ہے، ایک عزت ہے۔ پس خوشی ہو اس قوم کے لئے جنہوں نے میری اطاعت کی اور مجھے اختیار کیا

أَتَى الْعِلْمُ بِالْمُتَقَدِّمِيْنَ وَبَعْدَهُمْ تَلَافٰى جَمِيْعَ الْفَائِتَاتِ مُؤَخَّرُ

علم متقدمین کے ذریعہ سے آیا اور بعد ان کے جو کچھ ان کے زمانوں میں رہ گیا تھا اس کے پیچھے آنے والے نے تلافی کی

وَمَا اَنَا اِلَّا مِثْلَ مَالِ تِجَارَةٍ فَمَنْ رَدَّنِيْ كِبْرًا اُبِيْدُوْا وَ خُسِّرُوْا

اور میں ایک مال تجارت کے مانند ہوں۔ پس جن لوگوں نے مجھے ردّ کیا وہ تباہی اور خسارہ میں رہے

وَمَا هَلَكَ الْاَشْرَارُ اِلَّا لِبُخْلِهِمْ وَمَا فَهِمُوْا اَقْوَالَنَا وَتَنَمَّرُوْا

اور شریر لوگ تو محض اپنے بخل سے ہلاک ہوئے۔ اور ہماری باتوں کو انہوں نے نہ سمجھا اور پلنگی ظاہر کی

قُلُوْبٌ تُضَاهِيْ اَجْمَةً مَوْحُوْشَةً فَمِنْ شَكْلِ اِنْسٍ وَحْشُهَا تَتَنَفَّرُ

بعض دل ایسے ہیں کہ اُس بَن سے مشابہ ہیں جس میں جنگلی جانور رہتے ہیں۔ پس انسانوں کی شکل دیکھ کر اس کے وحشی متنفّر ہوتے ہیں

کَبِیْرُ أُنَاسٍ شَرُّھُمْ فِیْ زَمَانِنَا وَاَعْقَلُھُمْ شَیْطَانُ قَوْمٍ وَاَمْکَرُ

بڑا بزرگ ہمارے زمانہ میں وہ ہے جو بڑا شریر ہے اور بڑا عقلمند وہ ہے جو تمام قوم میں سے ایک شیطان ہے اور سب سے بڑا مکر کرنے والا

فَمَنْ یَّتَّقِیْ مِنْھُمْ وَمَنْ کَانَ خَائِفًا اُقَلِّبُ طَرْفِیْ کُلَّ آنٍ وَّاَنْظُرُ

پس کون ان میں سے ڈرتا ہے اور کون خائف ہے۔ میں اپنی آنکھ ہر ایک طرف پھیر رہا ہوں اور دیکھ رہا ہوں

وَمَنْ کَانَ فِیْھِمْ ذُوْصَلَاحٍ کَنَادِرٍ فَکَانَ غَرِیْبًا بَیْنَھُمْ لَا یُوَقَّرُ

اور جو شخص ان میں کچھ صلاحیت رکھتا ہوگا۔ پس وہ ان میں ایک غریب ہوگا اس کی کوئی عزت نہیں ہوتی

وَ جَاءَ کَرَھْطٍ حَوْلَھُمْ عَامَۃُ الْوَرٰی شَطَائِبُ شَتّٰی مِثْلَ عُمْیٍ فَاَنْکَرُوْا ﴿۷۳﴾

اور عام لوگ ایک گروہ کی طرح ان کے پاس آ گئے۔ متفرق گروہ جو اندھوں کی طرح تھے۔ پس انکار کیا

اَنَاخُوْا بِوَادٍ مَا رَأَی وَجْہَ خُضْرَۃٍ وَ ھَلْ عِنْدَ اَرْضٍ جَدْبَۃٍ مَّا یُخَضِّرُ

ایسے جنگل میں فروکش ہوئے جس میں سبزی کا نام ونشان نہ تھا۔ اور کیا زمینِ بے نبات میں کوئی سبزہ پیدا ہوسکتا ہے؟

فَاَبْکِیْ عَلٰی تِلْکَ الثَّلٰثَۃِ بَعْدَھُمْ عَلٰی زُمْرَۃٍ یَقْفُوْنَھُمْ اَتَحَسَّرُ

پس میں ان تینوں یعنی ثناء اللہ اور مہر علی اور علی حائری پر روتا ہوں۔ اور نیز اس گروہ پر جو ان کے پیرو ہیں حسرت کرتا ہوں

وَمَا اِنْ اَرٰی فِیْھِمْ مَّخَافَۃَ رَبِّھِمْ شُعُوْبُ لِئَامٍ بِالْمَلَاھِیْ تَمَوَّرُوْا

اور میں ان میں ان کے ربّ کا کچھ خوف نہیں دیکھتا۔ بد بخت گروہ لہو ولعب کے ساتھ ناز کر رہے ہیں

وَمَاقُمْتُ فِیْ ھٰذَا الْمَقَامِ بِمُنْیَتِیْ وَیَعْلَمُ رَبِّیْ سِرَّ قَلْبِیْ وَیَشْعُرُ

اور مَیں اس مقام میں اپنی خواہش سے کھڑا نہیں ہوا۔ اور میرا خدا میرے دل کے بھید کو جانتا ہے

وَکُنْتُ امْرَءًا اَبْغِی الْخُمُوْلَ مِنَ الصِّبَا مَتٰی یَاْتِنِیْ مِنْ زَائِرِیْنَ اُصَعِّرُ

اور میں ایک آدمی تھا کہ بچپن سے گوشہ گزینی کو دوست رکھتا تھا۔ جب کوئی ملنے والا میرے پاس آتا تو میں کنارہ کش ہو جاتا

فَاَخْرَجَنِیْ مِنْ حُجْرَتِیْ حُکْمُ مَالِکِیْ فَقُمْتُ وَلَمْ اُعْرِضْ وَلَمْ اَتَعَذَّرُ

پس مجھے حجرہ میں سے میرے مالک کے حکم نے نکالا۔ پس میں اٹھا اور نہ میں نے اعراض کیا اور نہ تاخیر کی

وَاِنِّیْ مِنَ الْمَوْلَی الْکَرِیْمِ وَاِنَّہٗ یُحَافِظُنِیْ فِیْ کُلِّ دَشْتٍ وَیَخْفِرُ

اور میں خدا کی طرف سے ہوں اور خدا ہر ایک جنگل میں میری محافظت اور رہنمائی کرتا ہے

فَکِیْدُوْا جَمِیْعَ الْکَیْدِ یَا اَیُّھَا الْعِدَا فَیَعْصِمُنِیْ رَبِّیْ وَھٰذَا مُقَدَّرُ

پس ہر ایک قسم کا مکر مجھ سے کرو اے دشمنو! پس میرا خدا مجھے بچائے گا اور یہی مقدّر رہے

مَضٰی وَقْتُ ضَرْبِ الْمُرْھِفَاتِ وَ دَفُّھَا وَاِنَّا بِبُرْھَانٍ مِّنَ اللّٰہِ نَنْحَرُ

وہ وقت گذر گیا جب کہ تلواریں چلائی جاتی تھیں۔ اور ہم خدا کی برہان سے منکروں کو ذبح کرتے ہیں

وَلِلّٰہِ سُلْطَانٌ وَّحُکْمٌ وَّشَوْکَۃٌ وَنَحْنُ کُمَاۃٌ بِالْاِشَارَۃِ نَحْضُرُ

اور خدا کے لئے تسلّط اور حکم اور شوکت ہے۔ اور ہم وہ سوار ہیں جو اشارہ پر حاضر ہوتے ہیں

﴿۷۴﴾ (علی حائری شیعی کی نسبت)

اِذَا مَا رَأَیْنَا حَائِرًا اَجْھَلَ الْوَرٰی طَوَیْنَا کِتَابَ الْبَحْثِ وَالْآیُ اَظْھَرُ

اور جب میں نے علی حائری جو سب سے جاہل تر ہے☆ دیکھا نشان جو ہم پیش کرتے ہیں وہ ظاہر ہیں پھر بحث کی کیا حاجت؟

وَمَا کُنْتُ بِالصَّمْتِ الْمُخَجِّلِ رَاضِیاً وَلٰکِنْ رَّأَیْتُ الْقَوْمَ لَمْ یَتَبَصَّرُ

اور میں شرمندہ کرنے والی خاموشی پر راضی نہ تھا۔ مگر میں نے لوگوں کو دیکھا کہ وہ کچھ سوچتے نہیں

اُخَاطِبُ جَھْرًا لَا اَقُوْلُ کَخَافِتٍ فَاِنِّیْ مِنَ الرَّحْمٰنِ اُوْحٰی وَاُخْبَرُ

میں کھلے کھلے مخاطب کرتا ہوں نہ پوشیدہ قول سے کیونکہ میں خدا کی طرف سے وحی پاتا اور خبر دیا جاتا ہوں

اَیَا عَابِدَ الْحَسَنَیْنِ اِیَّاکَ وَاللَّظٰی وَمَالَکَ تَخْتَارُ السَّعِیْرَ وَ تَشْعُرُ

اے حُسین اور حَسن کی عبادت کرنے والے! دوزخ کی آگ سے پرہیز کر۔ تجھے کیا ہو گیا کہ دوزخ کو اختیار کرتا ہے اور جانتا ہے

وَاَنْتَ امْرَءٌ مِّنْ اَھْلِ سَبٍّ وَّاِنَّنَا رِجَالٌ لِاِظْھَارِ الْحَقَائِقِ نُؤْمَرُ

اور تُو وہ آدمی ہے کہ گالیاں دیتا ہے اور ہم لوگ وہ آدمی ہیں جو حقیقتوں کے ظاہر کرنے کے لئے حکم دیئے جاتے ہیں

سَبَبْتَ وَاِنَّ السَّبَّ مِنْ سُنَنِ دِیْنِکُمْ لِکُلِّ اُنَاسٍ سُنَّۃٌ لَّا تُغَیَّرُ

تو نے گالیاں دیں اور گالیاں دینا تمہارا طریق ہے اور ہر ایک آدمی کے لئے ایک طریق ہے جو نہیں بدلتا

تَرٰی سُقْمَ نَفْسِیْ مَا تَرٰی آیَ رَبِّنَا کَاَنَّکَ غُوْلٌ فَاقِدُ الْعَیْنِ اَعْوَرُ

تُو میرے نفس کا عیب دیکھتا ہے اور خدا کے نشان نہیں دیکھتا۔ گویا تو ایک دیو ہے‘ آنکھ کھوئی والا‘ یک چشم

☆ ترجمہ میں کچھ الفاظ سہو کاتب سے رہ گئے ہیں۔ اصل میں ترجمہ یوں ہوگا ’’اور جب میں نے علی حائری کو جو سب سے جاہل تر ہے کو دیکھا تو (کہا کہ)۔‘‘ (شمس)

وَمَا اَفْلَحَ الْعُمْرَانِ مِنْ ضَرْبِ لَعْنِکُمْ فَمِثْلِیْ لِھٰذَا اللَّعْنِ اَحْرٰی وَاَجْدَرُ

اور حضرت ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما نے تمہارے سے مخلصی نہیں پائی۔ پس میرے جیسا آدمی اس لعنت کے لئے لائق تر ہے

رُوَیْدَکَ دَأْبَ اللَّعْنِ ھٰذَا وَصِیَّتِیْ وَ بَعْضُ الْوَصَایَا مِنْ مَّنَایَا تُذَکَّرُ

لعنت کرنے کی عادت کو چھوڑ دے۔ یہ میری وصیّت ہے۔ اور بعض وصیّتیں موتوں کے وقت یاد آئیں گی

وَیَأْتِیْ زَمَانٌ یَسْتَبِیْنُ خِفَاءُنَا فَمَالَکَ لَا تَخْشٰی وَ لَا تَتَبَصَّرُ

اور وہ زمانہ آتا ہے کہ ہماری پوشیدگی ظاہر ہو جائے گی۔ پس تجھے کیا ہو گیا کہ نہ تو ڈرتا ہے اور نہ حق کو پہچانتا ہے

وَلَا تَذْکُرُوا الْاَخْبَارَ عِنْدِیْ فَاِنَّھَا کَجَلْدَۃِ بَیْتِ الْعَنْکَبُوْتِ تُکَسَّرُ

اور میرے پاس محض خبروں کا کچھ ذکر مت کرو کہ وہ عنکبوت کے گھر کی طرح توڑی جا سکتی ہیں

وَاَنّٰی لِاَخْبَارٍ مُّقَامٌ وَّمَوْقِفٌ لَدٰی شَأْنِ فُرْقَانٍ عَظِیْمٍ مُعَزَّرُ ﴿۷۵﴾

اور خبریں بمقابلہ اس کتاب کے کہاں ٹھہر سکتی ہیں جو خدا کا بزرگ کلام قرآن شریف ہے

فَلَا تَقْفُ اَمْرًا لَسْتَ تَعْرِفُ سِرَّہٗ فَتُسْأَلُ بَعْدَ الْمَوْتِ یَا مُتَھَوِّرُ

پس ایسے امر کی پیروی مت کر جس کا بھید تجھے معلوم نہیں۔ پس موت کے بعد اے دلیری کرنے والے! تو ضرور پوچھا جائے گا

وَلَسْتُ بِتَوَّاقٍ اِلٰی مَجْمَعِ الْعِدَا وَلٰکِنْ مَتٰی یَسْتَحْضِرُ الْقَوْمُ اَحْضُرُ

اور میں خواہ نخواہ دشمنوں کے مجمع کی طرف توجہ شوق نہیں رکھتا۔ مگر جب مخالف لوگ مجھے بلاتے ہیں تو میں حاضر ہو جاتا ہوں

وَلِلّٰہِ فِیْ اَمْرِیْ عَجَائِبُ لُطْفِہٖ اُشَاھِدُھَا فِیْ کُلِّ وَقْتٍ وَّاَنْظُرُ

اور خدا کو میرے کام میں اپنی مہربانی کے عجائبات ہیں۔ میں ان کو ہر ایک بات میں مشاہدہ کرتا ہوں

عَجِبْتُ لِخَتْمِ اللّٰہِ کَیْفَ اَضَلَّکُمْ فَمَا اِنْ اَرٰی فِیْکُمْ رَشِیْدًا یُّفَکِّرُ

میں خدا کی مُہر پر تعجب کرتا ہوں کیوں کر تم کو گمراہ کر دیا۔ پس میں تم میں کوئی ایسا رشید نہیں دیکھتا جو فکر کرتا ہو

وَھَلْ مِنْ دَلِیْلٍ عِنْدَکُمْ تُؤْثِرُوْنَہٗ فَاِنْ کَانَ فَأْتُوْنَا فَاِنَّا نُفَکِّرُ

اور کیا کوئی دلیل تمہارے پاس ہے جس کو تم نے اختیار کر رکھا ہے؟۔ پس اگر ہو تو پیش کرو کہ ہم اس میں سوچیں گے

سَیَجْزِی الْمُھَیْمِنُ کَاذِبًا تَارِکَ الْھُدٰی کِلَانَا اَمَامَ اللّٰہِ لَا نَتَسَتَّرُ

خدا تعالیٰ جھوٹے کو سزا دے گا جو ہدایت کو چھوڑتا ہے۔ ہم دونوں گروہ خدا کے سامنے ہیں جو اس سے پوشیدہ نہیں ہو سکتے

اَ تَعْصُوْنَ بَغْیًا مَّنْ اَتٰی مِنْ مَّلِیْکِکُمْ وَ قَدْ تَمَّتِ الْاَخْبَارُ وَالْآیُ تَبْھَرُ

کیا تم محض بغاوت کے رُو سے اس شخص کی نافرمانی کرتے ہو جو تمہارے بادشاہ کی طرف سے آیا ہے اور خبریں پوری ہو گئیں اور نشان چمک اٹھے

وَقَدْ قِیْلَ مِنْکُمْ یَأْتِیَنَّ اِمَامُکُمْ وَذٰلِکَ فِی الْقُرْآنِ نَبَأٌ مُّکَرَّرُ

اور تم سن چکے ہو کہ تمہارا امام تم میں سے ہی آئے گا۔ اور یہ خبر تو قرآن میں کئی مرتبہ آ چکی ہے

ثناء اللہ علیہ ما علیہ کی نسبت

اَتَانِیْ کِتَابٌ مِّنْ کَذُوْبٍ یُّزَوِّرُ کِتَابٌ خَبِیْثٌ کَالْعَقَارِبِ یَأْبُرُ

مجھے ایک کتاب کذّاب کی طرف سے پہنچی ہے۔ وہ خبیث کتاب اور بچھو کی طرح نیش زن

فَقُلْتُ لَکِ الْوَیْلَاتُ یَا اَرْضَ جُوْلَرَ لُعِنْتِ بِمَلْعُوْنٍ فَاَنْتِ تُدَمَّرُ

پس میں نے کہا کہ اے گولرہ کی زمین! تجھ پر لعنت تو ملعون کے سبب سے ملعون ہو گئی۔ پس تو قیامت کو ہلاکت میں پڑے گی

﴿۷۶﴾

تَکَلَّمَ ھٰذَا النِّکْسُ کَالزَّمْعِ شَاتِمًا وَ کُلُّ امْرِءٍ عِنْدَ التَّخَاصُمِ یُسْبَرُ

اس فرومایہ نے کمینہ لوگوں کی طرح گالی کے ساتھ بات کی ہے۔ اور ہر ایک آدمی خصومت کے وقت آزمایا جاتا ہے

اَ تَزْعَمُ یَا شَیْخَ الضَّلَالَۃِ اَنَّنِیْ تَقَوَّلْتُ فَاعْلَمْ اَنَّ ذَیْلِیْ مُطَھَّرُ

کیا تو اے گمراہی کے شیخ! یہ گمان کرتا ہے کہ میں نے یہ جھوٹ بنا لیا ہے؟ پس جان کہ میرا دامن جھوٹ سے پاک ہے

اَ تُنْکِرُ حَقًّا جَآءَ مِنْ خَالِقِ السَّمَا سَیُبْدِیْ لَکَ الرَّحْمَانُ مَا أَنْتَ تُنْکِرُ

کیا تو اس حق سے انکار کرتا ہے جو آسمان سے آیا۔ خدا عنقریب تیرے پر ظاہر کرے گا جس چیز کا تو نے انکار کیا ہے

اِذَا مَا رَأَیْنَا اَنَّ قَلْبَکَ قَدْ غَسَا فَفَاضَتْ دُمُوْعُ الْعَیْنِ وَالْقَلْبُ یَضْجَرُ

جب ہم نے دیکھا کہ تیرا دل سیاہ ہو گیا۔ تو آنکھوں سے آنسو جاری ہوئے اور دل بے قرار تھا

اَخَذْتُمْ طَرِیْقَ الشِّرْکِ مَرْکَزَ دِیْنِکُمْ اَھٰذَا ھُوَ الْاِسْلَامُ یَا مُتَکَبِّرُ

تم نے شرک کے طریق کو اپنے دین کا مرکز بنا لیا۔ کیا یہی اسلام ہے؟ اے متکبّر!

وَمَا اَنَا اِلَّا نَائِبُ اللّٰہِ فِی الْوَرٰی فَفِرُّوْا اِلَیَّ وَ جَانِبُوا الْبُغْیَ وَاحْذَرُوْا

اور میں مخلوق کے لئے خدا کا نائب ہوں۔ پس میری طرف بھاگو اور نافرمانی چھوڑ دو اور ڈرو

وَاِنَّ قَضَاءَ اللّٰہِ یَأْتِیْ مِنَ السَّمَا وَمَا کَانَ اَنْ یُّطْوٰی وَیُلْغٰی وَیُحْجَرُ

اور خدا کی تقدیر آسمان سے آئے گی۔ اور ممکن نہیں ہو گا کہ موقوف رکھی جائے گی اور باطل کی جائے گی اور روک دی جائے

نَطَقْتَ بِکِذْبٍ اَیُّھَا الْغُوْلُ شِقْوَۃً خَفِ اللّٰہَ یَاصَیْدَ الرَّدٰی کَیْفَ تَجْسُرُ

اے دیو! تو نے بدبختی کی وجہ سے جھوٹ بولا۔ اے موت کے شکار! خدا سے ڈر کیوں دلیری کرتا ہے

اَ تَقْصِدُ عِرْضِیْ بِالْاَکَاذِیْبِ وَالْجَفَا وَاَنْتَ مِنَ الدَّیَّانِ لَا تَتَسَتَّرُ

کیا جھوٹی باتوں کے ساتھ میری آبرو کا قصد کرتا ہے؟ اور تو سزا دینے والے سے پوشیدہ نہیں ہے

وَاِنْ تَضْرِبَنْ علی الصَّلَاتِ زُجَاجَۃً فَلَا الصَّخْرُ بَلْ اِنَّ الزُّجَاجَۃَ تُکْسَرُ

اور اگر تو شیشہ کو پتھر پر مارے تو پتھر نہیں بلکہ شیشہ ہی ٹوٹے گا

تَعَالٰی مَقَامِیْ فَاخْتَفٰی مِنْ عُیُوْنِکُمْ وَکُلُّ رَفِیْعٍ لَا مَحَالَۃَ یُسْتَرُ

میرا مقام بلند تھا پس تمہاری آنکھوں سے پوشیدہ ہوگیا۔ اور ہر ایک دُور اور بلند بالضرور پوشیدہ ہو جاتا ہے

﴿۷۷﴾

وَّفِیْ حِزْبِکُمْ اِنَّا نَرٰی بَعْضَ اٰیِنَا فَاِنَّا دَعَوْنَا حِزْبَکُمْ فَتَأَخَّرُوْا

ہم نے تمہارے گروہ میں بعض نشان اپنے پائے۔ کیونکہ ہم نے تمہارے گروہ کو بلایا اور وہ پیچھے ہٹ گئے

تَبَصَّرْ خَصِیْمِیْ ھَلْ تَرٰی مِنْ مَّطَاعِنٍ عَلَیَّ خُصُوْصًا غَیْرَ قَوْمٍ تُطَھِّرُ

اے میرے دشمن! تو سوچ لے کہ کیا ایسے بھی اعتراض ہیں جو خاص مجھ پر وارد ہوتے ہیں۔ اور دوسرے نبیوں پر وارد نہیں ہوئے جن کو تو پاک سمجھتا ہے

وَاَرْسَلَنِیْ رَبِّیْ بِآیَاتِ فَضْلِہٖ لِاَعْمُرَ مَاھَدَّ اللِّئَامُ وَدَعْثَرُوْا

اور خدا نے اپنے نشانوں کے ساتھ مجھے بھیجا ہے تا کہ میں اس عمارت کو بناؤں جو لئیموں نے اس کو توڑا اور ویران کیا

وَفِی الدِّیْنِ اَسْرَارٌ وَّسُبُلٌ خَفِیَّۃٌ وَیُظْھِرُھَا رَبِّیْ لِعَبْدٍ یُخَیِّرُ

اور دین میں بھید ہیں اور پوشیدہ راہیں ہیں اور میرا ربّ وہ بھید اس بندہ پر ظاہر کرتا ہے جس کو چن لیتا ہے

وَکَمْ مِّنْ حَقَائِقَ لَا یُرٰی کَیْفَ شَبْحُھَا کَنَجْمٍ بَعِیْدٍ نُوْرُھَا یَتَسَتَّرُ

اور بہت سی حقیقتیں ہیں جو ان کی صورت نظر نہیں آتی۔ اس ستارہ کی طرح جو دور تر ہے۔ بباعث دوری ان حقائق کا نور چھپ جاتا ہے

فَیَاْتِیْ مِنَ اللّٰہِ الْعَلِیْمِ مُعَلِّمٌ وَیَھْدِیْ اِلٰی اَسْرَارِھَا وَیُفَسِّرُ

پس خدا کی طرف سے ایک معلّم آتا ہے۔ اور اس کے بھید ظاہر کرتا ہے اور بیان فرماتا ہے

وَ اِنْ کُنْتَ قَدْ آلَیْتَ اَنَّکَ تُنْکِرُ فَکِدْنِیْ لِمَا زَوَّرْتَ فَالْحَقُّ یَظْھَرُ

اور اگر تو نے قسم کھالی ہے کہ تو انکار کرتا رہے گا۔ پس تو جس طرح چاہے اپنی دروغ بازی سے فریب کر اور حق ظاہر ہو کر رہے گا

وَسَوۡفَ تَرٰی اَنِّیۡ صَدُوۡقٌ مُؤَیَّدٌ وَلَسۡتُ بِفَضۡلِ اللّٰہِ مَااَنۡتَ تَسۡطُرُ

اورعنقریب تُو دیکھے گا کہ میں سچا ہوں اور مدد کیا گیا ہوں۔ اور میں خدا کے فضل سے ایسا نہیں جیسا کہ تو لکھتا ہے

وَیُبۡدِیۡ لَکَ الرَّحۡمَانُ اَمۡرِیۡ فَیَنۡجَلِیۡ اَ اِنِّیۡ ظَلَامٌ اَوۡ مِنَ اللّٰہِ نَیِّرُ

اور خدا میری حقیقت تیرے پر ظاہر کرے گا پس کھل جائے گا کہ کیا میں تاریکی ہوں یا نور ہوں

اُرِیۡکَ وَ غَدَّارَ الزَّمَانِ اَبَا الۡوَفَا یَدَاللّٰہِ فَالضَّوۡضَاۃُ یُخۡفٰی وَیُسۡتَرُ

میں تجھے اور غدّار زمانہ ثناء اللہ کو خدا کا ہاتھ دکھلاؤں گا پس شور وفریاد سب موقوف ہو جائے گی

وَیَعۡلَمُ رَبِّیۡ مَنۡ تَصَلَّفَ وَافۡتَرٰی وَمَنۡ ھُوَ عِنۡدَاللّٰہِ بَرٌّ مُّطَھَّرُ

اور خدا میرا جانتا ہے کہ شریر اور مفتری کون ہے اور کون وہ ہے جو اس کے نزدیک نیک اور پاک ہے

اَ تُطۡفِئُ نُوۡرًا قَدۡ اُرِیۡدَ ظُھُوۡرُہٗ لَکَ الۡبُھۡرُ فِی الدَّارَیۡنِ وَ النُّوۡرُ یَبۡھَرُ ﴿۷۸﴾

کیا تو اس نور کو بجھانا چاہتا ہے جس کا ظاہر کرنا ارادہ کیا گیا ہے۔ تجھے دونوں جہانوں میں بدبختی ہے اور نور ظاہر ہو کر رہے گا

اَ لَا اِنَّ وَقۡتَ الدَّجۡلِ وَالزُّوۡرِقَدۡ مَضٰی وَجَاءَ زَمَانٌ یُحۡرِقُ الۡکِذۡبَ فَاصۡبِرُوۡا

خبردار رہو۔ جھوٹ اور فریب کا وقت گذر گیا۔ اور وہ زمانہ آ گیا جو جھوٹے کو جلا دے گا پس صبر کر

وَاِنۡ کُنۡتَ قَدۡ جَاوَزۡتَ حَدَّ تَوَرُّعٍ فَکَفِّرۡ وَ کَذِّبۡ اَیُّھَا الۡمُتَھَوِّرُ

اور اگر تو پرہیز گاری کی حد سے آگے گذر گیا ہے۔ پس مجھے کافر کہہ اور تکذیب کر۔ اے دلیر آدمی!

اَیَا اَیُّھَا الۡمُوۡذِیۡ خَفِ الۡقَادِرَ الَّذِیۡ یَشُجُّ رُؤُوۡسَ الۡمُعۡتَدِیۡنَ وَیَقۡھَرُ

اے دکھ دینے والے! اس قادر خدا سے خوف کر۔ جو تجاوز کرنے والوں کا سر توڑتا ہے اور ان پر قہر نازل کرتا ہے

اِذَامَا تَلَظّٰی قَھۡرُہٗ یُھۡلِکُ الۡوَرٰی فَلَیۡسَ بِوَاقٍ بَعۡدَہٗ یَا مُزَوِّرُ

جب اس کا قہر بھڑکتا ہے تو لوگوں کو ہلاک کر دیتا ہے۔ پھر اس کے بعدٗ اے مزوّر! کوئی بچانے والا نہیں ہوتا

وَلَسۡتَ تُرَاعِیۡ نَھۡجَ رِفۡقٍ وَلِیۡنَۃٍ کَدَأۡبِ ثَنَاءِ اللّٰہِ تُؤۡذِیۡ وَتَأۡبُرُ

اور تو نرمی کی راہ کی رعایت نہیں رکھتا۔ اور مولوی ثناء اللہ کی طرح نیش زنی کرتا ہے

اَ لَا اِنَّ حُسْنَ النَّاسِ فِیْ حُسْنِ خُلْقِهِمْ وَمَنْ يَّقْصِدِ التَّحْقِيْرَ خُبْثًا يُحَقَّرُ

خبردار ہو کہ لوگوں کی خوبی ان کے خُلق کی خوبی میں ہے۔ اور جو شخص شرارت سے تحقیر کرتا ہے اس کی بھی تحقیر کی جاتی ہے

أَ آخَيْتَ ذِئْبًا عَايِثًا اَوْ اَبَاالْوَفَا أَ وَافَيْتَ مُدًّا اَوْ رَأَيْتَ امْرَتْسَرُ

کیا تو نے کسی بھیڑیئے سے دوستی لگائی یا مولوی ثناء اللہ سے۔ کیا تُو نے مُدّ میں اپنا قدم ڈالا یا امرت سر میں؟

اَلَا اِنَّ اَهْلَ السَّبِّ يُدْرٰى بِلَطْمَةٍ وَ مُجْرِمُ لَطْمٍ بِالْهَرَاوٰى يُكَسَّرُ

خبردار ہو کہ گالی دینے والا طمانچہ سے متنبّہ کیا جاتا ہے۔ اور جو طمانچہ مارنے کا مجرم ہوا اُس کو سونٹوں کے ساتھ کوٹا کرتے ہیں

فَاِيَّاكَ وَالتَّوْهِيْنَ وَالسَّبَّ وَالْقِلٰى اِذَامَارَمَيْتَ الْحَجَرَ بِالْحَجَرِ تُنْذَرُ

پس تو توہین اور گالی اور دشمنی سے پرہیز کر۔ جب تو نے پتھر چلایا تو پتھر سے ہی ڈرایا جائے گا

وَاَعْلَمُ اَنَّ اللَّعْنَ وَالسَّبَّ دَأْبُكُمْ وَمَنْ اَكْثَرَ التَّكْفِيْرَ يَوْمًا سَيُكْفَرُ

اور میں جانتا ہوں کہ لعنت بازی اور گالی تمہاری عادت ہے اور جو شخص بار بار لوگوں کو کافر کہے گا ایک دن وہ بھی کافر ٹھہرایا جائے گا

وَاِنَّا وَاِيَّاكُمْ اَمَامَ مَلِيْكِنَا فَيَقْضِىْ قَضَايَانَا كَمَا هُوَ يَنْظُرُ ﴿۷۹﴾

اور ہم اور تم خدا کی آنکھوں کے سامنے ہیں۔ پس وہ ہمارے مقدمہ کو جیسا کہ دیکھ رہا ہے فیصلہ کر دے گا

فَاِنْ كُنْتُ كَذَّابًا كَمَا اَنْتَ تَزْعَمُ فَتُعْلٰى وَاِنِّىْ فِى الْاَنَامِ اُحَقَّرُ

پس اگر میں جھوٹا ہوں جیسا کہ تو گمان کرتا ہے۔ پس تو اونچا کیا جائے گا اور میں لوگوں میں حقیر کیا جاؤں گا

وَاِنْ كُنْتُ مِنْ قَوْمٍ اَتَوْامِنْ مَّلِيْكِهِمْ فَتُجْزٰى جَزَاءَ الْمُفْسِدِيْنَ وَتُبْتَرُ

اور اگر مَیں اُن لوگوں میں سے ہوں جو اپنے بادشاہ کی طرف سے آئے۔ پس تجھے وہ سزا ملے گی جو مفسدوں کو ملا کرتی ہے

واَقْسَمْتُ بِاللّٰهِ الَّذِىْ جَلَّ شَأْنُهُ سَيُكْرِمُنِىْ رَبِّىْ وَشَأْنِىْ يُكَبَّرُ

اور میں خدا کی قسم کھاتا ہوں جس کی شان بزرگ ہے کہ عنقریب خدا میرا مجھے بزرگی دے گا اور میری شان بلند کی جائے گی

شَعَرْنَا مَاٰلَ الْمُفْسِدِيْنَ وَمَنْ يَّعِشْ اِلٰى بُرْهَةٍ مِنْ بَعْدِ ذٰلِكَ يَشْعُرُ

ہمیں انجام کار مفسدوں کا معلوم ہو گیا ہے اور جو شخص کچھ مدت تک زندہ رہے گا اسے بھی معلوم ہو جائے گا

وَفِى الْاَرْضِ اَحْنَاشٌ وَسَبُعٌ وَشَرُّهُمْ رِجَالٌ اَهَانُوْنِىْ وَسَبُّوْا وَ كَفَّرُوْا

اور زمین میں سانپ بھی ہیں اور درندے بھی مگر سب سے بدتر وہ لوگ ہیں جو میری توہین کرتے اور گالیاں دیتے اور کافر کہتے ہیں

مَنَعْنَا مِنَ الْکِذْبِ الْکَثِیْرِ فَکَا ثَرُوْا وَشَرُّ خِصَالِ الْمَرْءِ کِذْبٌ یُّکَرِّرُ

ہم نے بہت جھوٹ سے ان کو منع کیا پس انہوں نے جھوٹ کثرت کے ساتھ بولنا شروع کیا۔ اور انسان کی بدترین خصلت وہ جھوٹ ہے جو بار بار بیان کرتا ہے

کَتَبْتَ فَوَیْلٌ لِّلْاَنَامِلِ وَالْقَلَمِ وَتَبَّتْ یَدٌ تُغْوِی الْاَنَامَ وَتَهْذُرُ

تو نے اپنی کتاب لکھی پس ان انگلیوں پر واویلا ہے۔ اور ہلاک ہو گیا وہ ہاتھ جو لوگوں کو گمراہ کرتا اور بکواس کرتا ہے

وَکَیْفَ الْفَرَاغَۃُ لِلرِّسَالَۃِ حُصِّلَتْ اَلَمْ یَکُ طَنْبُوْرٌ وَّمَا اَنْتَ تَزْمُرُ

اور کیونکر رسالہ تالیف کرنے کے لئے فراغت پیدا ہو گئی۔ کیا طنبور اور دوسرے مزامیر تیرے پاس موجود نہ تھے؟

اُوَانِسُ رِجْزَ الْکِذْبِ فِیْهَا کَاَنَّهَا کَنِیْفٌ وَقَدْ عَایَنْتُ وَالْعَیْنُ تَقْذُرُ

میں جھوٹ کی پلیدی اس رسالہ میں دیکھتا ہوں گویا وہ پاخانہ ہے اور میں نے دیکھا اور آنکھوں نے کراہت کی

زَمَانٌ یَسُحُّ الشَّرَّ عَنْ کُلِّ فِیْقَۃٍ وَزَلْزَلَۃٌ اَرْدَی الْاُنَاسَ وَصَرْصَرُ

یہ وہ زمانہ ہے کہ وقتاً فوقتاً شر کے بادل سے پانی نکال رہا ہے اور ایک زلزلہ ہے جس نے لوگوں کو ہلاک کر دیا اور ہوا سخت اور تیز چل رہی ہے

﴿۸۰﴾

فَفِیْ هٰذِهِ الْاَیَّامِ یُطْرَی ابْنُ مَرْیَمِ مَسِیْحٌ اَضَلَّ بِهِ النَّصَارٰی وَ خَسَّرُوْا

پس ان دنوں وہ مسیح تعریف کیا جاتا ہے۔ جس کے ساتھ نصاریٰ نے مخلوق کو گمراہ کیا اور ہلاک کیا

کَذٰلِکَ فِی الْاِسْلَامِ عَاثَ تَشَیُّعٌ اَبَادُوْا کَثِیْرًا کَاللُّصُوْصِ وَدَمَّرُوْا

اسی طرح اسلام میں شیعہ مذہب پھیل گیا ہے۔ چوروں کی طرح بہتوں کو ہلاک کر چکے ہیں

نَرٰی شِرْکَهُمْ مِثْلَ النَّصَارٰی مُخَوِّفًا نَرَی الْجَاهِلِیْنَ تَشَیَّعُوْا وَ تَنَصَّرُوْا

ہم ان کے شرک کو نصاریٰ کی طرح خوفناک دیکھتے ہیں۔ ہم جاہلوں کو دیکھتے ہیں کہ شیعہ ہوتے جاتے ہیں اور نصرانی بھی

مولوی علی حائری شیعہ کی نسبت

فَتُبْ وَاتَّقِ الْقَهَّارَ رَبَّکَ یَاعَلِیُ وَاِنْ کُنْتَ قَدْ اَزْمَعْتَ حَرْبِیْ فَاَحْضُرُ

پس اے علی حائری! تو خدا سے ڈر اور توبہ کر۔ اور اگر تو نے میرے مقابلہ کا قصد کر لیا ہے تو میں حاضر ہوں

عَکَفْتُمْ عَلٰی قَبْرِ الْحُسَیْنِ کَمُشْرِکٍ فَلَا هُوَ نَجَّاکُمْ وَ لَا هُوَ یَنْصُرُ

تم نے مشرکوں کی طرح حسین کی قبر کا اعتکاف کیا۔ پس وہ تمہیں چھڑا نہ سکا اور نہ مدد کر سکا

اَلَا رُبَّ یَوْمٍ کَانَ شَاهِدَ عِجْزِکُمْ وَلَا سِیَّمَا یَوْمٌ اِذَا الصَّحْبُ خُیِّرُوْا

خبردار ہو کہ تمہارے عاجز رہنے کے لئے کئی دن گواہ ہیں۔ خصوصاً وہ دن جب کہ ابوبکر اور عمر اور عثمان خلیفے ہو گئے اور حضرت علی رہ گئے

وَیَوْمَ فَعَلْتُمْ مَّافَعَلْتُمْ بِغَدْرِکُمْ بِاَخِّ الْحُسَیْنِ وَ وُلْدِہٖ اِذْ اُحْصِرُوْا

اور جب کہ تم نے وہ کام کیا جو کیا حسین کے بھائی مسلم کے ساتھ اور اس کی اولاد کے ساتھ اور وہ قید کئے گئے

فَظَلَّ الْاُسَارٰی یَلْعَنُوْنَ وَفَائَکُمْ فَرَرْتُمْ وَاَھْلُ الْبَیْتِ اُوْذُوْا وَدُمِّرُوْا

پس وہ قیدی یعنی اہلِ بیت تمہاری وفا پر لعنت کرتے تھے تم بھاگ گئے اور اہلِ بیت دُکھ دیئے گئے اور قتل کئے گئے

ھُنَاکَ تَرَاءَ ی عِجْزُ مَنْ تَحْسَبُوْنَہٗ شَفِیْعَ النَّبِیِّ مُحَمَّدٍ فَتَفَکَّرُوْا

تب عجز اور ضُعف اس شخص کا یعنی حسین کا ظاہر ہوگیا جس کو تم کہتے تھے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بھی قیامت کو وہی شفاعت کرے گا

زَعَمْتُمْ حُسَیْنًا اَنَّہٗ سَیِّدُ الْوَرٰی وَکُلُّ نَبِیٍّ مِّنْہُ یَنْجُوْ وَ یُغْفَرُ

تم گمان کرتے ہو کہ حسین تمام مخلوق کا سردار ہے۔ اور ہر ایک نبی اسی کی شفاعت سے نجات پائے گا اور بخشا جائے گا

فَاِنْ کَانَ ھٰذَا الشِّرْکُ فِی الدِّیْنِ جَائِزًا فَبِاللَّغْوِ رُسُلُ اللّٰہِ فِی النَّاسِ بُعْثِرُوْا

پس اگر یہ شرک دین میں جائز ہوتا تو تمام پیغمبر محض لغو طور پر مبعوث شمار کئے جاتے

وَ ذٰلِکَ بُھْتَانٌ وَّ تَوْھِیْنُ شَاْنِھِمْ لَکَ الْوَیْلُ یَاغُوْلُ الْفَلَا کَیْفَ تَجْسُرُ ﴿۸۱﴾

اور یہ بہتان ہے اور انبیاء علیہم السلام کی کسرِ شان ہے۔ اے جنگلوں کے غول! تجھ پر ویل! یہ تو کیا دلیری کر رہا ہے

طَلَبْتُمْ فَلَاحًا مِّنْ قَتِیْلٍ بِخَیْبَۃٍ فَخَیَّبَکُمْ رَبٌّ غَیُوْرٌ مُّتَبِّرُ

تم نے اس کشتہ سے نجات چاہی کہ جو نومیدی سے مر گیا پس تم کو خدا نے جو غیور ہے ہر ایک مراد سے نومید کیا۔ وہ خدا جو ہلاک کرنے والا ہے

وَوَاللّٰہِ لَیْسَتْ فِیْہِ مِنِّیْ زِیَادَۃٌ وَعِنْدِیْ شَھَادَاتٌ مِّنَ اللّٰہِ فَانْظُرُوْا

اور بخدا اُسے مجھ سے کچھ زیادت نہیں۔ اور میرے پاس خدا کی گواہیاں ہیں۔ پس تم دیکھ لو

وَاِنِّیْ قَتِیْلُ الْحِبِّ لٰکِنْ حُسَیْنُکُمْ قَتِیْلُ الْعِدَا فَالْفَرْقُ اَجْلٰی وَاَظْھَرُ

اور میں خدا کا کُشتہ ہوں لیکن تمہارا حسین دشمنوں کا کُشتہ ہے۔ پس فرق کُھلا کُھلا اور ظاہر ہے

حَدَرْنَا سَفَائِنَکُمْ اِلٰی اَسْفَلِ الثَّرٰی وَاَوْثَانَکُمْ فِیْ کُلِّ وَقْتٍ نُکَسِّرُ

ہم نے تمہاری کشتیاں تحت الثّریٰ کی طرف اتار دیں۔ اور تمہارے بُت ہر وقت توڑ رہے ہیں

وَوَاللّٰہِ اِنَّ الدَّھْرَ فِیْ کُلِّ وَقْتِہٖ نَصِیْحٌ لَکُمْ فِیْ نُصْحِہٖ لَا یُقَصِّرُ

اور بخدا کہ زمانہ اپنے ہر ایک وقت میں تمہیں نصیحت کر رہا ہے اور نصیحت میں کچھ قصور نہیں کرتا

تَنَاهَی لِسَانُ النَّاسِ عَنْ دَأْبِ فُحْشِهِمْ وَ مِقْوَلُكُمْ يَجْرِیْ وَلَا يَتَحَسَّرُ

تمام لوگوں نے بدزبانی کی عادت چھوڑ دی۔ اور تمہاری زبان اب تک لعنت بازی پر جاری ہو رہی ہے اور نہیں تھکتی

اَشَعْتُمْ طَرِيقَ اللَّعْنِ فِیْ اَهْلِ سُنَّةٍ فَاَجْرَوْا طَرِيقَتَكُمْ فَاِنْ شِئْتُمْ انْظُرُوْا

تم نے لعنت بازی کے طریقوں کو اہل سنت والجماعت میں شائع کر دیا۔ پس انہوں نے بھی یہ طریق جاری کر دیا۔ اگر چاہو تو دیکھ لو

فَيَا لَيْتَ مِتُّمْ قَبْلَ تِلْكَ الطَّرَائِقِ وَلَمْ يَكُ دِيْنُ اللهِ مِنْكُمْ يُخَسَّرُ

پس کاش! تم ان تمام طریقوں سے پہلے ہی مر جاتے۔ اور خدا کا دین تمہارے سبب سے تباہ نہ ہوتا

جَعَلْتُمْ حُسَيْنًا اَفْضَلَ الرُّسْلِ كُلِّهِمْ وَجُزْتُمْ حُدُوْدَ الصِّدْقِ وَاللهُ يَنْظُرُ

تم نے حسین کو تمام انبیاء سے افضل ٹھہرا دیا۔ اور سچائی کی حدوں سے آگے گذر گئے (اور اللہ دیکھ رہا ہے)☆

وَعِنْدَ النَّوَائِبِ وَالْاَذٰی تَذْكُرُوْنَهُ كَاَنَّ حُسَيْنًا رَبُّكُمْ يَا مُزَوِّرُ

اور مصیبتوں اور دکھوں کے وقت تم اسی کو یاد کرتے ہو گویا حسین تمہارا ربّ ہے۔ اے بدبخت جھوٹ بولنے والے!

﴿۸۲﴾

وَخَرَّتْ لَهُ اَحْبَارُكُمْ مِثْلَ سَاجِدٍ فَمَا جُرْمُ قَوْمٍ اَشْرَكُوْا اَوْ تَنَصَّرُوْا

اور تمہارے علماء سجدہ کرنے والوں کی طرح اس کے آگے گر گئے۔ پس اب مشرکوں یا نصرانیوں کا کیا گناہ ہے

نَسِيْتُمْ جَلَالَ اللهِ وَالْمَجْدَ وَالْعُلٰی وَمَا وِرْدُكُمْ اِلَّا حُسَيْنٌ اَتُنْكِرُ

تم نے خدا کے جلال اور مجد کو بھلا دیا۔ اور تمہارا ورد صرف حسین ہے کیا تو انکار کرتا ہے؟

فَهٰذَا عَلَى الْاِسْلَامِ اِحْدَی الْمَصَائِبِ لَدٰی نَفَحَاتِ الْمِسْكِ قَذْرٌ مُّقَنْطَرُ

پس یہ اسلام پر ایک مصیبت ہے۔ کستوری کی خوشبو کے پاس گوہ کا ڈھیر ہے

وَاِنْ كَانَ هٰذَا الشِّرْكُ فِی الدِّيْنِ جَائِزًا ۞ فَبِاللَّغْوِ رُسْلُ اللهِ فِی النَّاسِ بُعْثِرُوْا

اور اگر شرک دین میں جائز ہے۔ پس خدا کے پیغمبر بیہودہ طور پر لوگوں میں بھیجے گئے

وَاَیُّ صَلَاحٍ سَاقَ جُنْدَ نَبِيِّنَا اِلٰی حَرْبِ حِزْبِ الْمُشْرِكِيْنَ فَدَمَّرُوْا

اور کیا غرض تھی کہ ہمارے نبیؐ کا لشکر مقابلہ کے لئے چلا گیا۔ مشرکوں کی لڑائی کے مقابل پر، پس ان کو ہلاک کیا

۞ **حاشیہ**۔ اس شعر کا یہ مطلب ہے کہ جبکہ شرک جائز تھا اور کافروں نے صرف اپنے ان معبودوں کی حمایت میں جو حسین کی طرح غیر اللہ تھے مسلمانوں کو قتل کرنا شروع کر دیا تھا جس پر آخر مسلمانوں کو اجازت ہوئی کہ اب تم بھی ان مشرکوں کا

☆ وَاللهُ يَنْظُرُ کا ترجمہ ایڈیشن اول میں لکھنے سے رہ گیا ہے (ناشر)

وَشَنُّوْا عَلَيْهِمْ كُلَّ شَنٍّ بِمَوْطِنٍ ۔۔۔ فَصَارَ مِنَ الْقَتْلٰى بَرَازٌ مُعَصْفَرُ

اور اپنی کوششوں سے خوب ان مشرکوں کو تباہ کیا لڑائی کے میدان میں۔ یہاں تک کہ اُن کُشتوں سے میدان جنگ سُرخ ہو گیا

وَكَمْ مِّنْ زِرَاعَاتٍ اُبِيْدَتْ وَمِثْلُهَا ۔۔۔ بُيُوْتٌ مُبَيَّتَاةٌ وَّ طِرْفٌ مُّصَدَّرُ

اور بہت سی کھیتیاں تباہ کی گئیں اور گھر ویران کئے گئے اور وہ گھوڑے جو سب سے آگے نکل جاتے تھے مارے گئے

وَاُحْرِقَ مَالُ الْمُشْرِكِيْنَ وَ حُصِّلَتْ ۔۔۔ مَغَانِمُ شَتّٰى وَالْمَتَاعُ الْمُوَقَّرُ

اور مشرکوں کا گھر بار جلایا گیا۔ اور بہت سی غنیمتیں اور بہت متاع حاصل کئے گئے

بِبَدْرٍ وَّاُحُدٍ قَامَ نَوْعُ قِيَامَةٍ ۔۔۔ وَكَانَ الصَّحَابَةُ كَالْاَفَانِيْنِ كُسِّرُوْا

بدر میں اور اُحد کی لڑائی میں ایک قیامت برپا تھی۔ اور اصحاب رضی اللہ عنہم شاخوں کی طرح توڑے گئے

هَمَتْ مِثْلَ جَرْيَانِ الْعُيُوْنِ دِمَاءُ هُمْ ۔۔۔ تَسَوَّرَ دِعْصَ الرَّمْلِ مَا كَانَ يَقْطُرُ

اور چشموں کی طرح ان کے خون رواں ہو گئے۔ اور ان کا خون ریت کے تودہ کے اوپر چڑھ گیا

وَكَانَ بِحُرِّ الرَّمْلِ مَوْقِفُهُمْ فَهُمْ ۔۔۔ عَلٰى رِسْلِهِمْ بَارَوْا عِدَاهُمْ وَجَمَّرُوْا

اور خالص ریت میں ان کے کھڑے ہونے کی جگہ تھی پس انہوں نے بڑے وقار اور آرام سے دشمنوں کا مقابلہ کیا اور لڑائی پر جمے رہے

وَ قَامُوْا لِبَذْلِ نُفُوْسِهِمْ مِنْ صِدْقِهِمْ ۔۔۔ عَلٰى مَوْطِنٍ فِيْهِ الْمَنِيَّةُ يَزْءَرُ ﴿۸۳﴾

اور اپنے صدق سے جان قربان کرنے کے لئے ایسی جگہ کھڑے ہو گئے۔ جس میں موت شیر کی طرح غرّاتی تھی

وَصُبَّتْ عَلٰى رَأْسِ النَّبِيِّ مُصِيْبَةٌ ۔۔۔ وَدَقُّوْا عَلَيْهِ مِنَ السُّيُوْفِ الْمِغْفَرُ

اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سر پر ایک مصیبت نازل ہوئی۔ اور دشمنوں نے اس کے خود کو تلواروں سے اس کے سر میں دھنسا دیا

---

**بقیہ حاشیہ:** مقابلہ کرو تو اس مقابلہ کی کیا ضرورت تھی بلکہ مشرکوں کو کہنا چاہئے تھا کہ تم اپنے شرک میں حق پر ہو اور کلمہ لا الٰہ الا اللہ غلط ہے اب تم مہربانی کر کے جنگ چھوڑ دو اور ہمیں دکھ نہ دو۔ ہم تم سے بمقابلہ تمہارے کوئی جنگ نہیں کرتے اور ہم مانتے ہیں کہ غیر اللہ سے مرادیں مانگنا سب سچ ہے اس پر ہمارا کوئی اعتراض نہیں۔ منہ

عَلٰی مِثْلِهَا لَمْ نَطَّلِعْ فِی مُکَلَّمٍ وَاِنْ کَانَ عِیْسٰی اَوْ مِنَ الرُّسْلِ اٰخَرُ

ان تمام مصیبتوں کے لئے دوسرے نبی میں نظیر نہیں پائی جاتی خواہ عیسٰی ہو یا کوئی اور نبی ہو

فَفَکِّرْ أَهٰذَا کُلُّهٗ کَانَ بَاطِلًا وَمَا کَانَ شِرْکُ النَّاسِ شَیْئًا یُغَیَّرُ

پس سوچ کیا یہ تمام کارروائی باطل تھی؟ اور شرک کوئی ایسی چیز نہیں تھی جس کو بدلا یا جائے

اَ لَا لَائِمِیْ عَارَ النِّسَاءِ اَبَالْوَفَا اِلَامَ کَفِتْیَانِ الْوَغٰی تَتَنَمَّرُ

اے عورتوں کے عار ثناء اللہ۔ کب تک مردانِ جنگ کی طرح پلنگی دکھلائے گا

أَرُدْتُّ الْهَوٰی مِنْ بَعْدِ سِتِّیْنَ حِجَّةً؟ وَذٰلِکَ رَأْیٌ لَایَرَاهُ الْمُفَکِّرُ

کیا میں نے ساٹھ برس کی عمر کے بعد ہوا پرستی کو اختیار کیا۔ یہ تو کسی عقلمند کی رائے نہ ہوگی

اَرَیْنَاکَ اٰیَاتٍ فَلَا عُذْرَ بَعْدَهَا وَاِنْ خِلْتَهَا تُخْفٰی عَلَی النَّاسِ تُظْهَرُ

ہم تجھے (کئی)☆ ایک نشان دکھلاتے ہیں اور اس کے بعد کوئی عذر باقی نہ رہے گا اور اگر تو خیال کرے کہ وہ پوشیدہ رہے گا تو وہ ہرگز پوشیدہ نہ رہے گا

اَرَدْتَّ بِمُدٍّ ذِلَّتِیْ فَرَأَیْتَهَا وَمَنْ لَّایُوَقِّرْ صَادِقًا لَّایُوَقَّرُ

تو نے مقامِ مُدّ میں میری ذلّت کو چاہا پس خود ذلّت اٹھائی۔ اور جو شخص صادق کی بےعزتی کرتا ہے وہ خود بےعزت ہو جائے گا

وَکَائِنْ❋ مِّنَ الْاٰیَاتِ قَدْ مَرَّ ذِکْرُهَا رَأَیْتُمْ فَاَعْرَضْتُمْ وَقُلْتُمْ تُزَوِّرُ

اور بہت سے نشان ہیں جن کا ہم ذکر کر چکے ہیں۔ تم نے وہ نشان دیکھے اور انکار کیا اور کہا کہ جھوٹ بولتا ہے

فَعَنَّ لَنَا بَعْدَ التَّجَارِبِ حِیْلَةٌ لِنَکْتُبَ اَشْعَارًا بِهَا الْآیَ تَشْعُرُ

پس ہمارے لئے بہت تجارب کے بعد ایک حیلہ ظاہر ہوا تا ہم یہ چند شعر لکھیں جن سے تمہیں یہ نشان معلوم ہو جائیں

فَهٰذَا هُوَ التَّبْکِیْتُ مِنْ فَاطِرِ السَّمَا وَهٰذَا هُوَ الْاِفْحَامُ مِنِّیْ فَفَکِّرُوْا

پس اسی ذریعہ سے تمہارا منہ خدا بند کرنا چاہتا ہے۔ اور یہی میری طرف سے اتمامِ حجّت ہے

---

☆ سہوِ کاتب سے کئی کا لفظ چھوٹ گیا ہے۔ اصل ترجمہ یوں ہوگا۔ ’’ہم تجھے کئی ایک نشان دکھلاتے ہیں۔‘‘ (شمس)

❋ یستعمل لفظ کَاین کما یستعمل کَأَیِّن فی لسان العرب۔ منه

﴿۸۴﴾

اَثَارَتْ سَنَابِکُ طِرْفِنَا نَقْعَ فَوْجِکُمْ فَھَلْ مِنْ کَمِیٍّ لِّلْوَغٰی یَتَبَخْتَرُ

ہمارے گھوڑوں کے سُموں نے تمہاری خاک اڑا دی۔ پس کیا تم میں کوئی سوار ہے جو میدان میں آوے؟

اَتُثْبِتُ عَظْمَۃَ آیَتِی بِتَقَاعُسٍ وَقَدْ جِئْتَ مُدًّا سَاعِیًا لِّتُحَقِّرُ

کیا اب تو پیچھے ہٹنے سے میرے نشان کو ثابت کر دے گا؟ اور تو مُدّ میں دوڑتا ہوا آیا تھا تا میری تحقیر کرے

فَاِنْ تُعْرِضَنَّ الْاٰنَ یَابْنَ تَصَلُّفٍ فَھٰذَا عَلٰی بَطْنِ الْمُکَذِّبِ خَنْجَرُ

پس اگر اب تُو نے مقابلہ سے منہ پھیر لیا۔ پس یہ طور تو مکذّب کے پیٹ پر ایک تلوار ہے

وَاِنْ کُنْتَ تَخْتَارُ الْھَزِیْمَۃَ عَامِدًا وَتَھْوِیْ بِوَھْدِ الذُّلِّ عِجْزًا وَّ تَحْدُرُ

اور اگر تو عمداً شکست کو اختیار کرے گا اور ذلّت کے گڑھے میں عاجزی سے گر پڑے گا

فَفِیْھَا نَکَالُ الْعٰلَمِیْنَ وَلَعْنَۃٌ وَفِیْھَا فَضِیْحَتُکُمْ اَلَا تَتَذَکَّرُ

پس اس میں دین و دنیا کا وبال اور لعنت ہے۔ اور اس میں تمہاری رسوائی ہے۔ کیا تم خیال نہیں کرتے؟

وَمَالَکَ لَا تَسْطِیْعُ اِنْ کُنْتَ صَادِقًا لِاَھْلِ صَلَاحٍ کُلُّ اَمْرٍ مُیَسَّرُ

اور اگر تو سچا ہے تو کیوں اب تجھے مقابلہ کی قدرت نہیں ہوتی؟ اور صادق کے لئے ہر ایک کام آسان کیا جاتا ہے

وَکُنْتَ اِذَا خُیِّرْتَ لِلْبَحْثِ وَالْوَغَا سَطَوْتَ عَلَیْنَا شَاتِمًا لِتُوَقَّرُ

اور جب تو مقام مُدّ میں بحث کے لئے انتخاب کیا گیا۔ تو نے ہم پر حملہ کیا تا اس طرح تیری عزت ہو

لَعَمْرِیْ لَقَدْ شَجَّتْ قَفَاکَ رِسَالَتِیْ وَاِنْ مِتَّ لَا یَاْتِیْکَ عَوْنٌ مُّعَزِّرُ

اور مجھے قسم ہے کہ میرے رسالہ نے تیرا سر توڑ دیا اور اب اگر تو مر بھی جائے تو تجھے وہ مدد نہیں پہنچنے کی جو تجھے عزت دے

وَکَیْفَ وَاَنْتُمْ قَدْ تَرَکْتُمْ مُعِیْنَکُمْ وَلَیْسَ لَکُمْ مَوْلٰی وَمَنْ ھُوَیَنْصُرُ

اور تمہیں مدد کیونکر پہنچتی۔ تم تو خدا کو چھوڑ بیٹھے۔ اور تمہارا اب کوئی مولا نہیں جو تمہیں مدد دے

اَفِیْکُمْ کَمِیٌّ ذُوْنِضَالٍ شَمَرْدَلٌ فَاِنْ کَانَ فَلْیَحْضُرْ وَلَا یَتَاَخَّرُ

کیا تم میں کوئی سوار لڑنے والا بہادر موجود ہے؟ پس اگر ہو تو چاہیے کہ حاضر ہو جائے اور توقّف نہ کرے

وَجِئْنَاکَ یَاصَیْدَ الرَّدٰی بِھَدِیَّۃٍ وَنُھْدِی اِلَیْکَ الْمُرْھِفَاتِ وَ نَعْقِرُ

اور اے وبال کے شکار! ہم تیرے پاس ایک ہدیہ لے کر آئے ہیں اور ہم تیز تلواروں کا یعنی لاجواب قصیدہ کا تجھے ہدیہ دیتے ہیں

﴿۸۵﴾

فَاَبْشِرْ وَبَشِّرْ کُلَّ غُوْلٍ یَسُبُّنِیْ سَیَأْتِیْکَ مِنِّیْ بِالتَّحَائِفِ سَرْوَرُ

پس خوش ہو اور ہر ایک غول جو مجھے گالی دیا کرتا تھا اس کو بشارت دے۔ عنقریب میری طرف سے سید محمد سرور تحفہ لے کر تیرے پاس آئیں گے

وَاِنِّیْ اَنَا الْبَازِی الْمُطِلُّ عَلَی الْعِدَا وَاِنِّیْ مُعَانٌ مِّنْ مُّعِیْنٍ یُّکَبِّرُ

اور میں وہ باز ہوں جو دشمنوں پر جا پڑتا ہے اور میں خدا تعالیٰ سے مدد دیا گیا ہوں

اَثِرْ کُلَّ شَرْقِیِّ الْبِلَادِ وَغَرْبِهَا وَکُلَّ اَدِیْبٍ کَانَ کَالْبَقِّ یَطْمِرُ

تو مشرق مغرب کو میرے مقابل پر برانگیختہ کر اور ہر ایک ادیب کو بلا لو جو مچھر کی طرح کودتا تھا

وَمَنْ کَانَ یَحْکِیْ نَاقَةً مُشْمَعِلَّةً صَغَارٌ یَمُسُّ الْقَوْمَ فَاسْعَوْا وَدَبِّرُوْا

اور اس شخص کو بُلا لو جو تیز رَو اونٹنی کے مشابہ ہو۔ قوم کو بڑی خواری پیش آئی ہے۔ دوڑو اور کچھ تدبیر کرو

وَاِنِّیْ لَعَمْرُ اللّٰهِ لَسْتُ بِجَائِرٍ وَاِنْ کُنْتَ تَأْتِیْ بِالصَّوَابِ فَاُدْبِرُ

اور میں' بخدا' ظالم نہیں ہوں۔ اگر تمہارا جواب درست ہوگا تو میں پیچھے ہٹ جاؤں گا

وَاِنْ کُنْتَ لَا تُصْغِیْ اِلَیْنَا تَغَافُلًا تَهُدُّ وَتُلْغِیْ کُلَّمَا کُنْتَ تَعْمُرُ

اور اگر تو نے ہمارے اس قول کی طرف توجہ نہ کی۔ تو تُو اس عمارت کو ڈھاوے گا اور بیکار کر دے گا جو تو نے بنائی تھی

اَلَسْتَ تَرٰی یَرْمِی الْقَنَا مَنْ عِنْدَکُمْ جَهُوْلٌ وَلَا یَدْرِی الْعُلُوْمَ وَاَکْفَرُ

کیا تو نہیں دیکھتا کہ وہ شخص تم پر نیزے چلا رہا ہے کہ جو تمہارے نزدیک جاہل۔ بے علم☆

فَاَیْنَ ضَرَتْ مِنْکُمْ عَلَامَةُ صِدْقِکُمْ وَاَیْنَ اخْتَفٰی عِلْمٌ بِهٖ کُنْتَ تُکْفِرُ

پس کہاں کود کر تمہاری سچائی کی علامت چلی گئی۔ اور کہاں وہ علم چلا گیا جس کے ساتھ تُو کافر بناتا تھا

وَاَیْنَ التَّصَلُّفُ بِالْفَضَائِلِ وَالنُّهٰی وَاَیْنَ بِهٰذَا الْوَقْتِ قَوْمٌ وَّ مَعْشَرُ

اور کہاں وہ لاف زنی' جو فضیلت اور عقل کی' کی جاتی تھی۔ اور کہاں ہے اس وقت تیری قوم اور تیرا گروہ؟

وَاَیْنَ عَفَتْ مِنْکُمْ طَلَاقَةُ اَلْسُنٍ سِلَاطٍ عَلَیْنَا مِثْلَ سَیْفٍ یُّشَهَّرُ

اور کہاں نابود ہوگئی زبانوں کی چالاکی۔ وہ زبانیں جو ہم پر تلوار کی طرح کھینچی گئی تھیں

☆ سہو کاتب سے واکفر کا ترجمہ رہ گیا ہے۔ مکمل ترجمہ یوں ہے۔ ''جو تمہارے نزدیک جاہل۔ بے علم اور کافر ہے۔'' (شمس)

وَفِیْ خَمْسَۃٍ قَدْ تَمَّ نَظْمُ قَصِیْدَتِیْ بَلِ الْوَقْتُ خَالِصَۃً اَقَلُّ وَاَقْصَرُ

اور میرا قصیدہ پانچ دن میں ختم ہوا۔ بلکہ اصل وقت اس سے بھی کمتر ہے یعنی تین دن

﴿۸۶﴾

فَفَکِّرْ بِجُھْدِکَ خَمْسَ عَشْرَۃَ لَیْلَۃً وَنَادِ حُسَیْنًا اَوْ ظَفَرْ اَوْ اَصْغَرُ

پس تو پندرہ راتیں کوشش کرتا رہ۔ اور محمد حسین کو اور قاضی ظفر الدین اور اصغر علی کو بلا لے

وَھٰذَا مِنَ الْاٰیٰتِ یَا اَکْبَرَ الْعِدَا فَھَلْ اَنْتَ تَنْسِجُ مِثْلَھَا یَا مُخَسَّرُ

اور یہ خدا کا نشان ہے اے بڑے دشمن! پس کیا تو اس کی مانند بنا لے گا؟

عَلٰی مَوْطِنٍ یَّخْشَی الْجَبَانُ نُجَمِّرُ فَاِنْ کُنْتَ فِیْ شَیْءٍ فَبَادِرْ وَ نَبْدِرُ

جہاں بزدل بھاگ جاتے ہیں ہم جم کر کھڑے ہیں۔ پس اگر تُو کچھ چیز ہے تو مقابلہ پر آ، پھر ہم دیکھ لیں گے

اَتَسْتُرُ بَغْیًا بَرْقَ اٰیٰتِ رَبِّنَا سَیُظْھِرُ رَبِّیْ کُلَّمَا کُنْتَ تَسْتُرُ

کیا تو بغاوت کر کے ☆ نشانوں کی چمک کو پوشیدہ کرنا چاہتا ہے۔ پس میرا خدا وہ سب ظاہر کر دے گا جس کو تُو چھپاتا ہے

تُرِیْدُوْنَ ذِلَّتَنَا وَنَحْنُ ھَوَانَکُمْ وَلِلّٰہِ حُکْمٌ نَافِذٌ فَسَیَأْمُرُ

تم ہماری ذلّت چاہتے ہو اور ہم تمہاری اور خدا کے لئے حکم نافذ ہے۔ وہ فیصلہ کر دے گا

تَرَکْتُمْ کَلَامَ اللّٰہِ مِنْ غَیْرِ حُجَّۃٍ وَاِنَّ کَلَامَ اللّٰہِ اَھْدٰی وَاَظْھَرُ

تم نے خدا کے کلام کو بے دلیل ترک کر دیا اور خدا کا کلام اصل ہدایت اور ظاہر تر ہے

وَ یَسَّرَہُ الْمَوْلٰی لِیَدَّکَّرَ الْوَرٰی فَلَاشَکَّ اَنَّ الذِّکْرَاَجْلٰی وَاَیْسَرُ

اور خدا نے اس کو سہل کیا تا لوگ یاد کریں۔ پس کچھ شک نہیں کہ قرآن روشن اور آسان تر ہے

وَفِیْہِ تَجَلَّتْ بَیِّنٰتٌ مِّنَ الْھُدٰی وَسَمَّاہُ فُرْقَانًا عَلِیْمٌ مُقَدِّرُ

اور اس میں کھلی کھلی ہدایتیں موجود ہیں۔ اور خدا نے اس کا نام فرقان رکھا ہے

☆ اس مصرعہ میں ربّنا کا ترجمہ سہو کاتب سے نہیں لکھا گیا۔ ترجمہ یوں چاہئے تھا۔ ’’کیا تو بغاوت کر کے ہمارے ربّ کے نشانوں کی چمک کو پوشیدہ کرنا چاہتا ہے‘‘۔ (شمس)

وَ سَمَّاهُ تِبۡیَانًا وَّ قَوۡلًا مُّفَصَّلًا فَاَیَّ حَدِیۡثٍ بَعۡدَهُ نَتَخَیَّرُ

اور اس کا نام تبیان اور قولِ مفصّل رکھا۔ پس کس حدیث کو ہم اس کے بعد اختیار کریں

فَدَعۡ ذِکۡرَ بَحۡثٍ فِیۡهِ ظُلۡمٌ وَّفِرۡیَةٌ وَفَکِّرۡ بِنُوۡرِ الۡقَلۡبِ فِیۡمَا نُکَرِّرُ

پس ایسی بحث کو چھوڑ دے جس میں جھوٹ ہے۔ اور نورِ دل کے ساتھ ہماری باتوں میں غور کر

لَنَا الۡفَضۡلُ فِی الدُّنۡیَا وَاَنۡفُکَ رَاغِمٌ وَکُلُّ صَدُوۡقٍ لَّا مَحَالَةَ یُظۡهَرُ

ہمیں دنیا میں بزرگی دی گئی اور تو ذلّت میں ہے۔ اور ہر ایک راستباز انجام کار غالب کیا جاتا ہے

﴿۸۷﴾ عَلَوۡنَا بِسَیۡفِ اللّٰهِ خَصۡمًا اَبَاالۡوَفَا فَنُمۡلِیۡ ثَنَاءَ اللّٰهِ شُکۡرًا وَّنَسۡطُرُ

ہم نے ☆ اپنے دشمن ابوالوفا کو مار لیا۔ پس ہم خدا کی تعریف از روئے شکر کے لکھتے ہیں

اَیَزۡعَمُ اَنِّیۡ قَدۡ تَقَوَّلۡتُ عَامِدًا فَوَیۡلٌ لَّهٗ یُغۡوِی الۡاُنَاسَ وَیَهۡذُرُ

وہ گمان کرتا ہے کہ میں نے عمداً جھوٹ بنالیا۔ پس اس پر واویلا کہ لوگوں کو گمراہ اور بکواس کر رہا ہے

اَرٰی بَاطِلًا قَدۡ ثَلَّمَ الۡحَقُّ جُدۡرَهٗ فَاَضۡحَی الۡهُدٰی مِثۡلَ الضُّحٰی یُتَبَصَّرُ

میں دیکھتا ہوں کہ سچائی نے باطل کی دیواروں میں سوراخ کر دیا۔ پس ہدایت روزِ روشن کی طرح نمایاں ہوگئی

وَاِنِّیۡ طَبَعۡتُ الۡیَوۡمَ نَظۡمَ قَصِیۡدَتِیۡ وَکَانَ اِلٰی نِصۡفٍ تَمَشّٰی نُوۡفَمۡبَرُ

اور آج میں نے اپنے اس قصیدہ کی نظم کو چھاپ دیا۔ اور نومبر کا مہینہ قریباً نصف گذر چکا تھا

کَذٰلِکَ مِنۡ شَعۡبَانَ نِصۡفٌ کَمِثۡلِهٖ فَیَا رَبِّ بَارِکۡهَا لِمَنۡ یَّتَذَکَّرُ

اسی طرح شعبان کا بھی نصف تھا۔ پس اے میرے ربّ! ان کے لئے اس کو مبارک کر جو ہدایت پر آنا چاہے

رَمَیۡتُ لِاَغۡتَالَنۡ وَّمَا کُنۡتُ رَامِیًا وَلٰکِنۡ رَّمَاهُ اللّٰهُ رَبِّیۡ لِیُظۡهِرُ

میں نے اس رسالہ کو تیر کی طرح چلایا تا یک دفعہ دشمن کا کام تمام کروں۔ اور دراصل میں نے اس کو نہیں چلایا بلکہ خدا نے چلایا تا مجھے غلبہ دے

☆ سہو کاتب سے بِسَیۡفِ اللّٰهِ کا ترجمہ رہ گیا ہے۔ مکمل ترجمہ یوں ہے۔ ”ہم نے خدا کی تلوار سے اپنے دشمن ابوالوفا کو مار دیا“۔ (شمس)

وَهٰذَا لِعَهْدٍ قَدْ تَقَرَّرَ بَيْنَنَا بِمُدٍّ فَلَمْ نَنْكُثْ وَلَمْ نَتَغَيَّرُ

اور یہ قصیدہ ہم نے اس عہد کے لحاظ سے لکھا ہے جو موضع مُدّ میں کیا گیا تھا۔ پس ہم نے عہد شکنی نہیں کی اور نہ ہم بدل گئے

نَرٰى بَرَكَاتٍ نَزَّلُوْهَا مِنَ السَّمَا لَنَا كَالـلَّوَاقِحِ وَالْكَلَامُ يُنَضَّرُ

ہم ایک ایسی برکات دیکھ رہے ہیں جو آسمان سے ہمارے لئے اتری ہیں۔ ان اونٹنیوں کی طرح جو حمل دار ہوتی ہیں۔ اور کلام تازہ کی گئی ہے

وَوَ اللّٰهِ اِنَّ قَصِيْدَتِيْ مِنْ مُّؤَيِّدِيْ فَنُثْنِيْ عَلٰى رَبٍّ كَرِيْمٍ وَ نَشْكُرُ

اور بخدا! میرا قصیدہ میرے اسی خدا کی طرف سے ہے☆۔ پس ہم اس کی تعریف کرتے ہیں اور شکر کرتے ہیں

وَيَا رَبِّ اِنْ اَرْسَلْتَنِيْ مِنْ عِنَايَةٍ

اور اے میرے رب! اگر تو نے اپنی عنایت سے مجھے بھیجا ہے

فَاَيِّدْ وَ كَمِّلْ كُلَّ مَا قُلْتُ وَانْصُرُ

پس تائید کر اور ہر ایک طریق جو میں نے سوچا ہے اس کو کامل کر

☆ سہوِ کاتب سے مؤیّدی کا ترجمہ نہیں آیا۔ اصل میں ترجمہ یوں ہوگا۔

’’اور بخدا میرا قصیدہ میرے اسی خدا کی طرف سے ہے جو میری تائید کر رہا ہے۔‘‘

﴿۸۸﴾

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ نَحْمَدُہٗ وَ نُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ

شعر

قادر کے کاروبار نمودار ہوگئے کافر جو کہتے تھے وہ گرفتار ہوگئے
کافر جو کہتے تھے وہ نگونسار ہوگئے جتنے تھے سب کے سب ہی گرفتار ہوگئے

# دس ہزار روپیہ کا اشتہار

یہ اشتہار خدا تعالیٰ کے اس نشان کے اظہار کیلئے شائع کیا جاتا ہے جو اور نشانوں کی طرح ایک پیشگوئی کو پورا کرے گا یعنی یہ بھی وہ نشان ہے جس کی نسبت وعدہ تھا کہ وہ اخیر دسمبر ۱۹۰۲ء تک ظہور میں آجائے گا اور اس کے ساتھ دس ہزار روپیہ کا اشتہار اِس بات کے لئے بطور گواہ کے ہے کہ اپنے دعویٰ کی سچائی کے لئے کس زور سے اور کس قدر صرفِ مال سے مخالفین کو متنبہ کیا گیا ہے۔ مولوی ثناء اللہ امرتسری نے موضع مُدّ میں بآواز بلند کہا تھا کہ ہم کتاب اعجاز المسیح کو معجزہ نہیں کہہ سکتے اور مَیں اِس طرح کی کتاب بنا سکتا ہوں اور یہ سچ بھی ہے کہ اگر مخالف مقابلہ کرسکیں اور اُسی مقرر مُدت میں اسی طرح کی کتاب بنا سکیں تو پھر وہ معجزہ کیسا ہوا اِس صورت میں تو ہم صاف جھوٹے ہوگئے لیکن جب ہمارے دوست مولوی سیّد محمد سرور صاحب و مولوی عبداللہ صاحب ۲؍نومبر ۱۹۰۲ء کو قادیان میں پہنچ گئے تو چندروز کے بعد مجھے خیال آیا کہ اگر اعجاز المسیح کی نظیر طلب کی جائے تو جیسا کہ ہمیشہ سے یہ مخالف لوگ حیلہ بہانہ سے کام لیتے ہیں اِس میں بھی کہہ دیں گے کہ ہماری دانست میں کتاب اعجاز المسیح ستّر دِن میں طیار نہیں ہوئی جیسا کہ تقریر متعلقہ جلسہ مہوتسو کی نسبت

﴿۸۹﴾

مولوی ابوسعید محمد حسین صاحب نے یہ فرمایا تھا کہ یہ تقریر پہلے بنائی گئی ہے اور ایک مُدّت تک سوچ کر لکھی گئی ہے۔ پس اگر اب بھی کہہ دیں کہ یہ اعجاز المسیح ستّر دن میں نہیں بلکہ ستّر مہینے میں بنائی گئی ہے تو اب یہ امر عوام کی نظر میں مشتبہ ہو جائے گا اور مَیں چند روز اِسی فکر میں تھا کہ کیا کروں آخر ۶؍نومبر ۱۹۰۲ء کی شام کو میرے دل میں ڈالا گیا کہ ایک قصیدہ مقام مُدّ کے مباحثہ کے متعلق بناؤں کیونکہ بہر حال قصیدہ بنانے کا زمانہ یقینی اور قطعی ہے کیونکہ اس سے تو کوئی انکار نہیں کرسکتا کہ ۲۹؍اور ۳۰؍اکتوبر ۱۹۰۲ء کو بمقام مُدّ بحث ہوئی تھی اور پھر دوسری نومبر کو ہمارے دوست قادیان پہنچے اور ۷؍نومبر ۲ء کو مَیں ایک گواہی کے لئے منشی نصیر الدّین صاحب منصف عدالت بٹالہ کی کچہری میں گیا شاید مَیں نے ایک یا دو شعر راہ میں بنائے مگر ۸؍نومبر ۲ء کو قصیدہ پوری توجہ سے شروع کیا اور پانچ دن تک قصیدہ اور اُردو مضمون ختم کرلیا اس لئے یہ امر شک وشبہ سے پاک ہوگیا کہ کتنی مُدّت میں قصیدہ بنایا گیا کیونکہ اس قصیدہ میں اور نیز اُردو مضمون میں واقعات اُس بحث کے درج ہیں جو ۲۹؍اور ۳۰؍اکتوبر ۲ء میں بمقام مُدّ ہوئی تھی پس اگر یہ قصیدہ اور اُردو مضمون اِس قلیل مُدت میں طیار نہیں ہوا اور پہلے اِس سے بنایا گیا تو پھر مجھے عالم الغیب ماننا چاہئے جس نے تمام واقعات کی پہلے سے خبر دی۔ غرض یہ ایک عظیم الشان نشان ہے اور نہایت سہل طریق فیصلہ کا۔ اور یاد رہے کہ جیسا میں نے ابھی بیان کیا ہے کہ یہ تمام مدت قصیدہ پر ہی خرچ نہیں ہوئی بلکہ اُس اُردو مضمون پر بھی خرچ ہوئی ہے جو اِس قصیدہ کے ساتھ شامل ہے اور وہ دونوں بہیئت مجموعی خدا تعالیٰ کی طرف سے ایک نشان ہیں اور مقابلہ کیلئے اور دس ہزار روپیہ انعام پانے کیلئے یہ شرط ضروری ہے کہ جو شخص بالمقابل لکھے وہ ساتھ ہی اِس اُردو کا ردّ بھی لکھے جو میری وجوہات کو توڑ سکے جس کی عبارت ہماری عبارت سے کم نہ ہو اور اگر کوئی ان دونوں میں سے کسی کو چھوڑے گا تو وہ اِس شرط کا توڑنے والا ہوگا مَیں اپنے مخالفوں پر کوئی ایسی مشقت

نہیں ڈالتا جس مشقت سے مَیں نے حصہ نہ لیا ہو ظاہر ہے کہ اُردو عبارت بھی اسی واقعہ بحث کے متعلق ہے اور اس میں مولوی ثناء اللہ صاحب کے اُن اعتراضات کا جواب ہے جو اُنہوں نے پیش کئے تھے۔ اِس صورت میں کون شک کر سکتا ہے کہ وہ اُردو عبارت پہلے سے بنا رکھی تھی۔ پس میرا حق ہے کہ جس قدر خارق عادت وقت میں یہ اُردو عبارت اور قصیدہ تیار ہو گئے ہیں مَیں اُسی وقت تک نظیر پیش کرنے کا اُن لوگوں سے مطالبہ کروں کہ جو اِن تحریرات کو انسان کا افترا خیال کرتے ہیں اور معجزہ قرار نہیں دیتے اور مَیں خدا تعالیٰ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ اگر وہ اتنی مدت تک جو مَیں نے اردو مضمون اور قصیدہ پر خرچ کی ہے اِسی قدر مضمون اُردو جس میں میری ہر ایک بات کا جواب ہو کوئی بات رہ نہ جائے اور اسی قدر قصیدہ جو اِسی تعداد کے اشعار میں واقعات کے بیان پر مشتمل ہو اور فصیح و بلیغ ہو اِسی مُدّت مقررہ میں چھاپ کر شائع کر دیں تو مَیں ان کو دس ہزار روپیہ نقد دوں گا۔ میری طرف سے یہ اقرار صحیح شرعی ہے جس میں ہرگز تخلّف نہیں ہوگا اور جس کا وہ بذریعہ عدالت بھی ایفاء کرا سکتے ہیں اور اگر اب مولوی ثناء اللہ اور دوسرے میرے مخالف پہلو تہی کریں اور بدستور مجھے کافر اور دجّال کہتے رہیں تو یہ ان کا حق نہیں ہوگا کہ مغلوب اور لاجواب ہو کر ایسی چالاکی ظاہر کریں اور وہ پبلک کے نزدیک جھوٹے ٹھہریں گے اور پھر مَیں یہ بھی اجازت دیتا ہوں کہ وہ سب مل کر اُردو مضمون کا جواب اور قصیدہ مشتملہ بر واقعات لکھ دیں مَیں کچھ عذر نہیں کروں گا۔ اگر انہوں نے قصیدہ اور جواب مضمون ملحقہ قصیدہ میعاد مقررہ میں چھاپ کر شائع کر دیا تو مَیں بیشک جھوٹا ٹھہروں گا۔ مگر چاہئے کہ میرے قصیدہ کی طرح ہر یک بیت کے نیچے اُردو ترجمہ لکھیں اور منجملہ شرائط کے اس کو بھی ایک شرط سمجھ لیں اِس مقابلہ سے تمام جھگڑے کا فیصلہ ہو جائے گا اور انشاء اللہ ۱۶؍ نومبر ۱۹۰۲ء کی صبح کو مَیں یہ رسالہ اعجاز احمدی مولوی ثناء اللہ کے پاس بھیج دوں گا جو مولوی سید محمد سرور صاحب لے کر جائیں گے اور اسی تاریخ

﴿۹۰﴾

یہ رسالہ اُن تمام صاحبوں کی خدمت میں جو اِس قصیدہ میں مخاطب ہیں بذریعہ رجسٹری روانہ کردوں گا۔ بالآخر مَیں اِس بات پر بھی راضی ہوگیا ہوں کہ ان تمام مخالفوں کو جواب مذکورہ بالا کے لکھنے اور شائع کرنے کے لئے پندرہ روز کی مہلت دوں کیونکہ اگروہ زیادہ سے زیادہ بحث کریں تو انہیں اِس صورت میں کہ ۱۸ یا ۱۹ ؍نومبر ۱۹۰۲ء تک میرا قصیدہ اُن کے پاس پہنچ جائے گا۔ بہرحال ماننا پڑے گا کہ یکم نومبر ۱۹۰۲ء سے نصف نومبر تک پندرہ دن ہوئے مگر تاہم مَیں نے اُن کی حالت پر رحم کر کے اتمام حجت کے طور پر پانچ دن اُن کے لئے اور زیادہ کر دیئے ہیں اور ڈاک کے دن ان دنوں سے باہر ہیں۔ پس ہم جھگڑے سے کنارہ کرنے کے لئے تین دن ڈاک کے فرض کر لیتے ہیں یعنی ۱۷-۱۸-۱۹ ؍نومبر ۱۹۰۲ء۔ اِن دنوں تک بہرحال اُن کے پاس جابجا یہ قصیدہ پہنچ جائے گا۔ اب اُن کی میعاد ۲۰ ؍نومبر سے شروع ہوگی۔ پس اِس طرح پر دس دسمبر ۱۹۰۲ء تک اِس میعاد کا خاتمہ ہوجائے گا۔ پھر اگر بیس دن میں جو دسمبر ۱۹۰۲ء کی دسویں کے دِن کی شام تک ختم ہو جائے گی۔ اُنہوں نے اِس قصیدہ اور اُردو مضمون کا جواب چھاپ کر شائع کر دیا تو یُوں سمجھو کہ مَیں نیست و نابود ہوگیا اور میرا سلسلہ باطل ہوگیا۔ اِس صورت میں میری تمام جماعت کو چاہیئے کہ مجھے چھوڑ دیں اور قطع تعلق کریں لیکن اگر اب بھی مخالفوں نے عمداً کنارہ کشی کی تو نہ صرف دس ہزار روپے کے انعام سے محروم رہیں گے بلکہ دس لعنتیں اُن کا ازلی حصّہ ہوگا اور اِس انعام میں سے ثناء اللہ کو پانچ ہزار ملے گا۔ اور باقی پانچ کو اگر فتح یاب ہوگئے ایک ایک ہزار ملے گا۔

وَالسَّلام عَلٰی مَنِ اتَّبَعَ الْھُدٰی

خاکسار میرزا غلام احمد قادیانی

﴿۱﴾

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ
نَحۡمَدُہٗ وَنُصَلِّیۡ عَلٰی رَسُوۡلِہِ الۡکَرِیۡمِ

# مولوی ابوسعید محمد حسین صاحب بٹالوی اور مولوی عبداللہ صاحب چکڑالوی کے مباحثہ پر

# مسیح موعود حکم ربّانی کا ریویو

# اور

# اپنی جماعت کے لئے ایک نصیحت

فریقین کی تحریرات سے معلوم ہوا کہ مباحثہ مندرجہ عنوان کے پیش آنے کی وجہ یہ تھی کہ مولوی عبداللہ صاحب احادیث نبویہ کو محض ردّی کی طرح خیال کرتے ہیں اور ایسے الفاظ منہ پر لاتے ہیں جن کا ذکر کرنا بھی سُوءِ ادب میں داخل ہے اور مولوی محمد حسین صاحب نے اُن کے مقابل پر یہ حجت پیش کی تھی کہ اگر احادیث ایسی ہی ردّی اور لغو اور ناقابل اعتبار ہیں تو اِس سے اکثر حصّے عبادات اور مسائل فقہ کے باطل ہو جائیں گے کیونکہ احکام قرآن کی تفاصیل کا پتہ حدیث کے ذریعہ سے ہی ملتا ہے ورنہ اگر صرف قرآن کو ہی کافی سمجھا جائے تو پھر محض قرآن کے رُو سے اِس پر کیا دلیل ہے کہ فریضہ صبح کی دو رکعت اور مغرب کی تین رکعت اور باقی تین نمازیں چار چار رکعت ہیں۔ یہ اعتراض ایک زبردست پیرایہ میں ہے گو اپنے اندر ایک غلطی رکھتا ہے یہی وجہ تھی کہ اس اعتراض کا مولوی عبداللہ صاحب نے کوئی شافی جواب نہیں دیا۔ محض فضول باتیں ہیں جو لکھنے کے بھی لائق نہیں۔ ہاں اس اعتراض کا نتیجہ آخرکار یہ ہوا کہ مولوی عبداللہ صاحب کو ایک نئی نماز بنانی پڑی جس کا جمیع اسلام کے فرقوں میں نام ونشان نہیں پایا جاتا۔ اُنہوں نے التّحیات اور درود اور دیگر تمام ادعیہ ماثورہ جو نماز میں پڑھی جاتی ہیں درمیان سے اُڑا دیں اور اُن کی جگہ صرف قرآنی آیتیں رکھ دیں۔ ایسا ہی اور بہت کچھ نماز میں

تبدیلی کی جس کے ذکر کی اِس جگہ ضرورت نہیں اور شاید مسائل حج وزکوٰۃ وغیرہ میں بھی تبدیلی کی ہوگی لیکن کیا یہ سچ ہے کہ حدیثیں ایسی ہی ردّی اور لغو ہیں جیسا کہ مولوی عبداللہ صاحب نے سمجھا ہے معاذ اللہ ہرگز نہیں۔

اصل بات یہ ہے کہ ان ہر دو فریق میں سے ایک فریق نے افراط کی راہ اختیار کر رکھی ہے اور دوسرے نے تفریط کی۔ فریق اوّل یعنی مولوی محمد حسین صاحب اگرچہ اس بات میں سچ پر ہیں کہ احادیث نبویّہ مرفوعہ متصلہ ایسی چیز نہیں ہیں کہ اُن کو ردّی اور لغو سمجھا جائے لیکن وہ حفظ مراتب کے قاعدہ کو فراموش کر کے احادیث کے مرتبہ کو اس بلند مینار پر چڑھاتے ہیں جس سے قرآن شریف کی ہتک لازم آتی ہے اور اس سے انکار کرنا پڑتا ہے اور کتاب اللہ کی مخالفت اور معارضت کی وہ کچھ بھی پرواہ نہیں کرتے اور حدیث کے قصّہ کو اُن قصّوں پر ترجیح دیتے ہیں جو کتاب اللہ میں بتصریح موجود ہیں اور حدیث کے بیان کو کلام اللہ کے بیان پر ہر ایک حالت میں مقدم سمجھتے ہیں اور یہ صریح غلطی اور جادۂ انصاف سے تجاوز ہے۔ اللہ جلّ شانہٗ قرآن شریف میں فرماتا ہے۔ فَبِاَيِّ حَدِيْثٍۭ بَعْدَ اللّٰهِ وَاٰيٰتِهٖ يُؤْمِنُوْنَ [1]۔ یعنی خدا اور اُس کی آیتوں کے بعد کس حدیث پر ایمان لائیں گے۔ اِس جگہ حدیث کے لفظ کی تنکیر جو فائدہ عموم کا دیتی ہے صاف بتلا رہی ہے کہ جو حدیث قرآن کے معارض اور مخالف پڑے اور کوئی راہ تطبیق کی پیدا نہ ہو۔ اُس کو ردّ کر دو۔ اور اس حدیث میں ایک پیشگوئی بھی ہے جو بطور اشارۃ النص اس آیت سے مترشح ہے اور وہ یہ کہ خدا تعالیٰ آیۃ ممدوحہ میں اس بات کی طرف اشارہ فرماتا ہے کہ ایک ایسا زمانہ بھی اس اُمّت پر آنے والا ہے کہ جب بعض افراد اس امّت کے قرآن شریف کو چھوڑ کر ایسی حدیثوں پر بھی عمل کریں گے جن کے بیان کردہ بیان قرآن شریف کے بیانات سے مخالف اور معارض ہوں گے۔ غرض یہ فرقہ اہلِ حدیث اس بات میں افراط کی راہ پر قدم مار رہا ہے کہ قرآنی شہادت پر حدیث کے بیان کو مقدّم سمجھتے ہیں اور اگر وہ انصاف اور خدا ترسی سے کام لیتے تو ایسی حدیثوں کی تطبیق قرآن شریف سے کر سکتے تھے مگر وہ اِس بات پر راضی ہوگئے کہ

﴿۲﴾

[1] الجاثیۃ : ۷

خدا کے قطعی اور یقینی کلام کو بطور متروک اور مہجور کے قرار دے دیں اور اس بات پر راضی نہ ہوئے کہ ایسی حدیثوں کو جن کے بیانات کتاب اللہ سے مخالف ہیں یا تو چھوڑ دیں اور یا اُن کی کتاب اللہ سے تطبیق کریں پس یہ وہ افراط کی راہ ہے جو مولوی محمد حسین نے اختیار کر رکھی ہے۔

اور ان کے مخالف مولوی عبداللہ صاحب نے تفریط کی راہ پر قدم مارا ہے جو سرے سے احادیث سے انکار کر دیا ہے اور احادیث سے انکار ایک طور سے قرآن شریف کا بھی انکار ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ قرآن کریم میں فرماتا ہے۔ قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ[1] پس جبکہ خدا تعالیٰ کی محبت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع سے وابستہ ہے اور آنجناب کے عملی نمونوں کے دریافت کیلئے جن پر اتباع موقوف ہے حدیث بھی ایک ذریعہ ہے۔ پس جو شخص حدیث کو چھوڑتا ہے وہ طریق اتباع کو بھی چھوڑتا ہے اور مولوی عبداللہ صاحب کا یہ قول کہ تمام حدیثیں محض شکوک اور ظنون کا ذخیرہ ہے۔ یہ قلّت تدبّر کی وجہ سے خیال پیدا ہوا ہے اور اِس خیال کی اصل جڑ محدّثین کی ایک غلط اور نامکمل تقسیم ہے جس نے بہت سے لوگوں کو دھوکا دیا ہے کیونکہ وہ یوں تقسیم کرتے ہیں کہ ہمارے ہاتھ میں ایک تو کتاب اللہ ہے اور دوسری حدیث۔ اور حدیث کتاب اللہ پر قاضی ہے گویا احادیث ایک قاضی یا جج کی طرح کُرسی پر بیٹھی ہیں اور قرآن اُن کے سامنے ایک مستغیث کی طرح کھڑا ہے اور حدیث کے حکم کے تابع ہے۔ ایسی تقریر سے بیشک ہر ایک کو دھوکا لگے گا کہ جبکہ حدیثیں سَو ڈیڑھ سو برس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد جمع کی گئی ہیں اور انسانی ہاتھوں کے مس سے وہ خالی نہیں ہیں اور با ایں ہمہ وہ اَحاد کا ذخیرہ اور ظنّی ہیں اور اُن میں قسم متواترات شاذ و نادر جو حکم معدوم کا رکھتی ہیں اور پھر وہی قرآن شریف پر قاضی بھی ہیں تو اِس سے لازم آتا ہے کہ تمام دین اسلام ظنّیات کا ایک تودہ اور انبار ہے اور ظاہر ہے کہ ظنّ کوئی چیز نہیں ہے اور جو شخص محض ظنّ کو پنجہ مارتا ہے وہ مقام بلند حق سے بہت نیچے گِرا ہوا ہے اور اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اِنَّ الظَّنَّ لَا يُغْنِيْ مِنَ الْحَقِّ شَيْـًٔا[2] یعنی محض ظنّ حق الیقین کے مقابلہ پر کچھ چیز نہیں۔ پس قرآن شریف تو

﴿۳﴾

[1] اٰل عمران:۳۲ [2] یونس: ۳۷

یوں ہاتھ سے گیا کہ وہ بغیر قاضی صاحب کے فتووں کے واجب العمل نہیں اور متروک اور مہجور ہے اور قاضی صاحب یعنی احادیث صرف ظن کے میلے کچیلے کپڑے زیب تن رکھتے ہیں جن سے احتمال کذب کسی طرح مرتفع نہیں۔ کیونکہ ظن کی تعریف یہی ہے کہ وہ دروغ کے احتمال سے خالی نہیں ہوتا۔ پس اس صورت میں نہ تو قرآن ہمارے ہاتھ میں رہا اور نہ حدیث اس لائق کہ اس پر بھروسہ ہو سکے۔ گویا دونوں ہاتھ سے گئے یہ غلطی ہے جس نے اکثر لوگوں کو ہلاک کیا☆۔

اور صراط مستقیم جس کو ظاہر کرنے کیلئے مَیں نے اس مضمون کو لکھا ہے یہ ہے کہ مسلمانوں کے ہاتھ میں اسلامی ہدایتوں پر قائم ہونے کیلئے تین چیزیں ہیں (۱) قرآن شریف جو کتاب اللہ ہے جس سے بڑھ کر ہمارے ہاتھ میں کوئی کلام قطعی اور یقینی نہیں وہ خدا کا کلام ہے وہ شک اور ظن کی آلائشوں سے پاک ہے (۲) دوسری سُنّت اور اس جگہ ہم اہلحدیث کی اصطلاحات سے الگ ہو کر بات کرتے ہیں۔ یعنی ہم حدیث اور سُنّت کو ایک چیز قرار نہیں دیتے جیسا کہ رسمی محدثین کا طریق ہے بلکہ حدیث الگ چیز ہے اور سنّت الگ چیز۔ سُنّت سے مُراد ہماری صرف آنحضرتؐ کی فعلی روش ہے جو اپنے اندر تواتر رکھتی ہے اور ابتدا سے قرآن شریف کے ساتھ ہی ظاہر ہوئی اور

﴿۴﴾

☆ **نوٹ:** مَیں جب اشتہار کو ختم کر چکا شائد دو تین سطریں باقی تھیں تو خواب نے میرے پر زور کیا یہاں تک کہ مَیں بمجبوری کاغذ کو ہاتھ سے چھوڑ کر سو گیا تو خواب میں مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی اور مولوی عبداللہ صاحب چکڑالوی نظر کے سامنے آ گئے۔ مَیں نے ان دونوں کو مخاطب کر کے یہ کہا **خسف القمر و الشمس فی رمضان. فبایّ اٰلآءِ ربّکما تکذّبٰن** یعنی چاند اور سُورج کو تو رمضان میں گرہن لگ چکا پس تم اے دونوں صاحبو! کیوں خدا کی نعمت کی تکذیب کر رہے ہو۔ پھر مَیں خواب میں اخویم مولوی عبدالکریم صاحب کو کہتا ہوں کہ اٰلآء سے مُراد اس جگہ مَیں ہوں۔ اور پھر مَیں نے ایک دالان کی طرف نظر اُٹھا کر دیکھا کہ اس میں چراغ روشن ہے گویا رات کا وقت ہے اور اُسی الہام مندرجہ بالا کو چند آدمی چراغ کے سامنے قرآن شریف کھول کر اس سے یہ دونوں فقرے نقل کر رہے ہیں گویا اسی ترتیب سے قرآن شریف میں وہ موجود ہے اور ان میں سے ایک شخص کو مَیں نے شناخت کیا کہ میاں نبی بخش صاحب رفوگر امرتسری ہیں۔ منہ

ہمیشہ ساتھ ہی رہے گی یا بہ تبدیل الفاظ یوں کہہ سکتے ہیں کہ قرآن شریف خدا تعالیٰ کا قول ہے اور سُنّت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا فعل اور قدیم سے عادۃ اللہ یہی ہے کہ جب انبیاء علیہم السلام خدا کا قول لوگوں کی ہدایت کیلئے لاتے ہیں تو اپنے فعل سے یعنی عملی طور پر اس قول کی تفسیر کر دیتے ہیں تا اس قول کا سمجھنا لوگوں پر مشتبہ نہ رہے اور اس قول پر آپ بھی عمل کرتے ہیں اور دوسروں سے بھی عمل کراتے ہیں (۳) تیسرا ذریعہ ہدایت کا **حدیث** ہے اور حدیث سے مُراد ہماری وہ آثار ہیں کہ جو قصّوں کے رنگ میں آنحضرتؐ سے قریباً ڈیڑھ سو برس بعد مختلف راویوں کے ذریعوں سے جمع کئے گئے ہیں۔ پس سنّت اور حدیث میں مابہ الامتیاز یہ ہے کہ سنّت ایک عملی طریق ہے جو اپنے ساتھ تواتر رکھتا ہے جس کو آنحضرتؐ نے اپنے ہاتھ سے جاری کیا اور وہ یقینی مراتب میں قرآن شریف سے دوسرے درجہ پر ہے۔ اور جس طرح آنحضرتؐ قرآن شریف کی اشاعت کے لئے مامور تھے ایسا ہی سنّت کی اقامت کے لئے بھی مامور تھے۔ پس جیسا کہ قرآن شریف یقینی ہے ایسا ہی سنّت معمولہ متواترہ بھی یقینی ہے۔ یہ دونوں خدمات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اپنے ہاتھ سے بجا لائے اور دونوں کو اپنا فرض سمجھا۔ مثلاً جب نماز کے لئے حکم ہوا تو آنحضرتؐ نے خدا تعالیٰ کے اِس قول کو اپنے فعل سے کھول کر دکھلا دیا اور عملی رنگ میں ظاہر کر دیا کہ فجر کی نماز کی یہ رکعات ہیں اور مغرب کی یہ اور باقی نمازوں کے لئے یہ یہ رکعات ہیں۔ ایسا ہی حج کر کے دکھلایا اور پھر اپنے ہاتھ سے ہزارہا صحابہ کو اِس فعل کا پابند کر کے سلسلہ تعامل بڑے زور سے قائم کر دیا۔ پس عملی نمونہ جو اب تک اُمّت میں تعامل کے رنگ میں مشہود و محسوس ہے اِسی کا نام سنّت ہے۔ لیکن حدیث کو آنحضرت صلعم نے اپنے رُوبرو نہیں لکھوایا اور نہ اس کے جمع کرنے کیلئے کوئی اہتمام کیا۔ کچھ حدیثیں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے جمع کی تھیں لیکن پھر تقویٰ کے خیال سے اُنہوں نے وہ سب حدیثیں جلا دیں کہ یہ میرا اسماع بلا واسطہ نہیں ہے خدا جانے اصل حقیقت کیا ہے۔ پھر جب وہ دَور صحابہ رضی اللہ عنہم کا گذر گیا تو بعض تبع تابعین کی طبیعت کو خدا نے اس طرف پھیر دیا کہ حدیثوں کو بھی جمع کر لینا چاہئے

تب حدیثیں جمع ہوئیں۔ اِس میں شک نہیں ہوسکتا کہ اکثر حدیثوں کے جمع کرنے والے بڑے متّقی اور پرہیزگار تھے اُنہوں نے جہاں تک اُن کی طاقت میں تھا حدیثوں کی تنقید کی اور ایسی حدیثوں سے بچنا چاہا جواُن کی رائے میں موضوعات میں سے تھیں اور ہر ایک مشتبہ الحال راوی کی حدیث نہیں لی۔ بہت محنت کی مگر تاہم چونکہ وہ ساری کارروائی بعدازوقت تھی اِس لئے وہ سب ظن کے مرتبہ پر رہی بایں ہمہ یہ سخت ناانصافی ہوگی کہ یہ کہا جائے کہ وہ سب حدیثیں لغو اور نکمّی اور بے فائدہ اور جھوٹی ہیں بلکہ اُن حدیثوں کے لکھنے میں اس قدر احتیاط سے کام لیا گیا ہے اور اس قدر تحقیق اور تنقید کی گئی ہے جواس کی نظیر دوسرے مذاہب میں نہیں پائی جاتی۔ یہودیوں میں بھی حدیثیں ہیں اور حضرت مسیح کے مقابل پر بھی وہی فرقہ یہودیوں کا تھا جو عامل بالحدیث کہلاتا تھا لیکن ثابت نہیں کیا گیا کہ یہودیوں کے محدثین نے ایسی احتیاط سے وہ حدیثیں جمع کی تھیں جیسا کہ اسلام کے محدثین نے۔ تاہم یہ غلطی ہے کہ ایسا خیال کیا جائے کہ جب تک حدیثیں جمع نہیں ہوئی تھیں اُس وقت تک لوگ نمازوں کی رکعات سے بیخبر تھے یا حج کرنے کے طریق سے ناآشنا تھے کیونکہ سلسلہ تعامل نے جو سنّت کے ذریعے سے ان میں پیدا ہوگیا تھا تمام حدود اور فرائض اسلام ان کو سکھلا دیئے تھے اس لئے یہ بات بالکل صحیح ہے کہ اُن حدیثوں کا دنیا میں اگر وجود بھی نہ ہوتا جو مُدّت دراز کے بعد جمع کی گئیں تو اِسلام کی اصلی تعلیم کا کچھ بھی حرج نہ تھا کیونکہ قرآن اور سلسلہ تعامل نے اُن ضرورتوں کو پورا کردیا تھا۔ تاہم حدیثوں نے اس نور کو زیادہ کیا گویا اسلام نورٌ علٰی نور ہوگیا اور حدیثیں قرآن اور سنّت کے لئے گواہ کی طرح کھڑی ہوگئیں اور اسلام کے بہت سے فرقے جو بعد میں پیدا ہوگئے اُن میں سے سچے فرقے کو احادیث صحیحہ سے بہت فائدہ پہنچا۔ پس مذہب اسلم یہی ہے کہ نہ تو اِس زمانہ کے اہلحدیث کی طرح حدیثوں کی نسبت یہ اعتقاد رکھا جائے کہ قرآن پر وہ مقدم ہیں اور نیز اگر اُن کے قصّے صریح قرآن کے بیانات سے مخالف پڑیں تو ایسا نہ کریں کہ حدیثوں کے قصّوں کو قرآن پر ترجیح دی جاوے اور قرآن کو چھوڑ دیا جائے اور نہ حدیثوں کو مولوی عبداللہ چکڑالوی کے عقیدہ کی طرح محض لغو اور باطل ٹھہرایا جائے بلکہ چاہیئے کہ قرآن اور سنّت کو حدیثوں پر قاضی سمجھا جائے

﴿۵﴾

﴿۱۳۴﴾

كلّ من يؤذيني منكم بأنواع البهتان والتهمة يحسب أنه عمل عملا يُدخله في الجنة،
ہرکہ مرا ایذا میدہد بانواع بہتان وتہمت گمان میکند کہ عملے صالحہ بجا آوردہ است کہ او

وكل من يسبّني ويكفّرني يظن أنه قطعيّةُ المغفرةِ فيا رَبِّ أَجِبْهم من السماء ،
رادر بہشت داخل خواہد کرد وہر کہ مرادشنام میدہد وکافر میگوید گمان میکند کہ قطعی بہشتی است۔پس اے خدائے من ایشاں را

وليس لنا من دونك عند هذه الفتنة .رب إن كنتَ وجدتني اخترتُ طريقا
جواب دہ و مارا بجز تو دیگرے نیست۔اے خدائے من اگر مراچنان یافتی کہ طریقے اختیار کردم

غير طريق الفلاح، فلا تتركني من ليلتي هذه إلى الصباح .أيها المعادون !
کہ آن طریق فلاح نیست۔پس مرا آن قدر مدت ہم مگذار کہ شب راصبح کنم اے عداوت کنندگان

ليس بناء نزاعكم إلا على مسألة واحدة، فَلِمَ لا تَطمئِنّون بآيات شاهدة؟
نیست بناء نزاع شامگر یک مسئلہ وبس پس چرااطمینان نمی کنید بہ نشانہائے موجودہ

وإننا تمسَّكْنا في أمر وفاة عيسٰى بالقرآن، وما تمسّكتم إلا بالهذيان .ولو فرضنا
و ما در بارہ وفات عیسیٰ بقرآن تمسک کردیم وتمسک شما بجز ہذیان ہیچ چیزے نیست۔واگر فرض کنیم

على سبيل التنزل أن المقام محتمل للمعنيين، فالمعنى الذي جاء به الحَكَمُ أحقُّ
برسبیل تنزل کہ ایں مقام احتمال دومعنے دارد پس آن معنے کہ حکم آوردہ است لائق تر

بالقبول عند ذوي العينين، ودون ذالك جرأة على الله وخروج إلى الكذب
بقبول است نزد صاحبان بصیرت وعلاوہ ازیں این جرأت است برخداتعالیٰ وخروج است سوئے

والمَين .وقد يوجد استعارات في بعض الأنباء ، فلا يغُرَّنّكم ظاهر بعض
کذب ودروغ وگاہے در بعض خبرہا استعارات یافتہ می شوند پس بغرض صحت ظاہر بعض

الأحاديث بفرض صحتها يا ذوي الدهاء .وأي نظير ألجأكم إلى المعنى
احادیث شمارا مغرور نباید شد و کدام نظیرے قرار کرد شمارا سوئے آں معنی

الذي تختارونه، ونهجٍ تؤثرونه؟ فليس والله عندكم إلا رسم وعادة
کہ اختیار میکنید وسوئے آن طریق کہ مے گزینید پس بخدا صرف عادت و رسم است کہ

ورثتموها من الآباء ، وهذا هو سبب الإباء .
وارث آن از پدران خود شدہ آید۔ وہمین سبب سرکشی است۔

﴿۱۳۵﴾

وزعمت أنک تستطيع أن تكتب تفسير بعض سُور القرآن قاعدًا بحذائی
باز گمان کردی کہ تو می توانی کہ مقابل من نشستہ تفسیر بعض سورۃ ہائے قرآن بنویسی وہمچو

وتُملی کإملائی .وما تريد من هذا الهذيان إلا لتشبّه أمرَ إعجازی علی جهلاء
املاء من املاء کنی۔ و ارادہ نمی کنی ازین ہذیان مگر این کہ مشتبہ کنی امر معجزہ من بر بعض

الزمان .فإن كنت تقدر علی هذا النضال، وإبطالِ المعجزة التی أعطيت من
جاہلان زمانہ۔ پس اگر تو برین جنگ قادر ہستی وقدرت داری کہ معجزہ خداتعالیٰ را باطل

الله ذی الجلال، فنقبَل دعوتک وجلالتک، لكن بشرط أن يقبل علماؤک
کنی۔ پس ما دعوت تو و بزرگی ترا قبول میکنیم مگر بدین شرط کہ علمائے اکابر

الأكابر وكالتک، بأن يحسبوا هزيمةَ أنفسهم هزيمتَک. فلا بد لک أن تأتی
وکالت تو منظور فرمایند۔ و ہزیمت ترا ہزیمت خود انگارند۔ پس ترا ضروری است کہ

بعشرين رقعة مكتوبة مشتملة علی ذالک الإقرار، من عشرين علمائک الأكابر
بست۲۰ رقعہ مکتوبہ مشتملہ این اقرار از طرف بست۲۰ علماء خود پیش کنی و آن علماء

المشهورين فی الديار .وإن كنت ليس هذا الأمر فی قدرتک، فاحلِفْ بالطلاق
جہان باشند کہ در ملک و در علم مشہور باشند۔ و اگر این امر در قدرت تو نیست پس قسم بسہ۳ طلاق بر

الثلاث علی امرأتک، علی أنک إن لم تقدر علی إملاء تفسير كمثلی فی المعارف
زنِ خود بخور برین مضمون کہ اگر بر تفسیر نوشتن بالتزام معارف

والفصاحة والبلاغة، فتبايعنی علی مكانک من غير نوع من الحيلة، وإلا فلا
وبلاغت ہمچو من قادر نشدی پس ہمانجا بیعتِ من کنی بغیر ہیچ حیلہ وعذر۔ ورنہ ما

نكترث بک ولا نبالی، وقد ثقّبْناک من قبلُ بالعوالی .وكيف نختارک وتقول
ہیچ پروائے تو نداریم وبہ تحقیق ما زین پیش بہ نیزہ حجت کار تو تمام کردیم و چگونہ ترا اختیار کنیم

بلسانک أنا أعلم ، ویقول الآخر منکم أنا أعلم ، فکیف نؤثرک علی غیرک إلا بعد أن
توبزبان خود میگوئی کہ من دانا ترم وہمچنین دیگرے میگوید کہ من دانا ترم پس چگونہ ترا اختیار کنیم بر غیرِ تو مگر بعد

تقضی ھذا التناقشَ، وتدفع ھذا التھارش وإن عمامة الفضل کالودیعة، فمن ﴿۱۳۶﴾
آنکہ ایں تناقص۔ وتہارش دُور کردہ شود وبہ تحقیق عمامہ بزرگی ہمچو امانت است۔ پس

غلب سلب، ومن رُعِبَ نُھب .وإن الفضیلة لیس کالشیء المجّان، ولا یتأتی
ہر کہ غالب شد آنرا بر بود۔ وہر کہ بترسید غارت کردہ شد۔ وفضیلت چیزے رائگان نیست وحاصل نمی شود

إلا بالبرھان، فمن أشرَقَ تِبرُہ، سُلِّمَ حِبرُہ وسِبرُہ.
مگر با برہان۔ پس ہر کہ زر او درخشید خوبصورتی او مسلّم شد۔

وإن وُکِّلتَ من العلماء وبارزتَنی فی العراء ثم غلبتَ فی المعارف کالعرفاء
واگر تو وکیل مقرر کردہ شدی از طرف علماء ومقابلہ من کردی درمیدان باز غالب شدی در معارف ہمچو

وفی البلاغة کالأدباء أُعطِک عطاء جزیلا لا شیئا قلیلا .ولکنی عجبتُ کل
عارفان ودر بلاغت ہمچو ادیبان خواہم دادترا عطائے بزرگ نہ چیزے اندک۔ مگر من تعجب میکنم ہمہ

العجب من تصلّفک بعد فرارک وتخلّفک. وقد ألفتُ لک کتابی الإعجاز،
عجب از لافِ تو بعد فرار تو وتخلف تو حالانکہ من برائے تو کتاب اعجاز احمدی تالیف

فتواریتَ وما أتیت البِراز .فکیف تھذی الآن وتذکر المیدان أنسیت
کردہ بودم پس تو پنہاں شدی ودرمیدان نیامدی پس اکنون چرا ہذیان میکنی ومیدان رایادمی نمائی۔ آیا

الإفحام الإمسیّ أو جعلته فی المنسیّ لعلک تسُرّ بہ زمعَ الناس لیحسبوک
ساکت کردن دیروز یاد نداشتی۔ یا آن قصہ رادر جملہ فراموش شدہ انداختی شاید تو بدین سخن ہامردم فرومایہ را

منوّرا کالنبراس . أأنت تعارضنی أیھا المسکین ولا یکذب إلا اللعین .
خوش میکنی تا ترُا روشن ہمچو چراغ بفہمند آیا تو معارضہ من خواہی کرد۔ اے مسکین دروغ نمی گوید مگر لعین

وإن أکل نجاسة الدَقاریرِ أقبح من تمشُّش الخنزیر .ویعلم قومک
وخوردن نجاست دروغ بدتر است از خوردن خنزیر وقوم تو میداند کہ تو

أنک جهول ولا تقرّ بعلمک فحول .وإن کنت تدّعی من صدق البال
نادانے ہستی۔ و ہیچ عالمے اقرار علم تو نمیکند۔ پس اگر تو از صدقِ دل دعویٰ میکنی

ولست کالمتصلّف الدجّال، فأت بشهادة علی ما أحرزت من الکمال .
وہمچو لاف زن دجّال نیستی۔ پس آں کمال کہ جمع کردی برو گواہے برار

﴿۱۳۷﴾

فأيسَرُ الطرق وأسهلها أن تکتب کمثل هذه الرسالة، إن کنت صادقا
پس سہل تر و آسان تر طریق اینست کہ مثل این رسالہ بنویسی۔ اگر تو صادق ہستی

ولست کالجَلّالةِ .فإن کنت أتيت بمثلها فی عشرين يوما فی المعارف والبلاغة
وہمچو گاؤ نجاست خوار نیستی پس اگر تو در مدت بست روز مثل این رسالہ درمعارف وبلاغت

والبراعة، فوالله أعطيک مائة درهم فی الساعة، ومع ذالک تبطل معجزتی
پیش کردی۔ پس بخدا ہمان ساعت یکصد روپیہ ترا خواہم داد۔ وباوجوداین معجزہ من باطل خواہد شد

وکأنی أموت من يديک، وتنال الصلة عليک، ولا يبقی لی بعده حجّة
وگویا من از دست تو خواہم مُرد۔ وتوانعام خواہی یافت وبعدازین مراحجتے نخواہد ماند

وتتّضح محجّة، ويُقضی الأمر وتتّحد الزمر .وکلّ ذالک يُنسَب إليک وإلٰی
وراہ صاف خواہد شد وامر فیصلہ خواہد یافت وگروہ ہا یک گروہ خواہد شد واین ہمہ طرف تو وکمال تو

کمالک، وترتوی القلوبُ من زلالک، ويرتفع الاختلاف من بين الأمّة،
منسوب خواہد گردید ودلہا از آب تو سیراب خواہند شد۔ واختلاف از امت دور خواہد شد

فقُمْ إن کنت شيئًا وَأْتِ بمثلها فی هذه المدّة، لعلک تتدارک به ما ذقتَ
پس برخیز اگر چیزے ہستی ومثل آن بیار درین مدت شاید تو بدین طریق تدارک آن لعنت کنی

من لعنةٍ، ويُعقبک الله عن ذلّةٍ رأيتَها بعزةٍ .فإن کنت کريمَ النَّجْر
کہ چشیدی وخدا تعالیٰ درپسِ ذلت کہ دیدی عزت تو ظاہر کند۔ پس اگر تو نیک اصل میداری

طيِّبَ الشجر، فلا تعرض عن هذه المقابلة التی هی عظيم الأجر.وعند ذالک
و پاک درخت ہستی پس ازین مقابلہ کہ اجرے عظیم دارد رُو مگردان۔ و دران وقت

يتراء ى الحق كحوت تسبَح فى الرَّضْراض ويفرغ الصادق من قتل النَّضْناض .
حق چنان ظاہر خواہد گشت کہ آن ماہی کہ در آب صافی شناوری میکند و صادق از قتل مار فراغت خواہد یافت۔

﴿۱۳۸﴾

هٰذا هو السبيل، وبعد ذالك نستريح ونَقيل .وكل ما تتصلّف من دونه فهو
راہ ہمین است وبعدازین آرام خواہیم یافت وہرچہ بغیرازین لاف ہا میزنی پس آن

صوت كائد من مجونه فأراه أنكرَ من صوت حمار وأضعَفَ من خَطْوِ حُوار .
آواز مکاراست از بیباکی او پس می بینم اورا منکرتر از آوازِ خر۔وکمزورتر از گام بچہ شتر

وقلتَ إنى فسّرتُ القرآن فاتقِ الله ودَعِ الهذيان .أيها المسكين !ما سرَوتَ عن
وگفتی کہ من تفسیر قرآن کردم پس بترس از خدا وبگذار ہذیان را اے مسکین دور نہ کردی از خود

نفسك جلبابَ النوم وعدوتَ إلى إيقاظ القوم .لستَ إلا كالجنين فى
چادر خواب را۔وشتافتی سوئے بیدارکردن قوم۔نیستی مگر ہمچو جنین در

الظلمات الثلاث ومن المحجوبين. فما لك أن تتكلم كالعارفين وإنك تتقصّى
سہ پردہ تاریکی واز محجوبان۔پس مجال تو نیست کہ ہمچو عارفان کلام کنی وتو تا بانتہا می طلبی

الزخارف فما تدرى المعارف .أيها الغوى !خُذْ حظا من الطبيعة السعيدة،
زخارف دنیارا پس چہ دانی معارف را اے گمراہ از طبیعت سعادتمند حظے بگیر

ولا تحل حَولَ المكيدة. فإن المكر يخزى الماكرين. وإن الله مع الصادقين .اعلم
وگرد مکر گردش مکن۔چراکہ مکر مکرکنندگان را رسوا میکند وخدا با صادقان است۔ بدان کہ

أنك تخفى شيئا فى قلبك وتبدى شيئا آخر وهذا هو من سِير المنافقين .ولست
تو چیزے در دل خود مخفی میداری وچیزے دیگر ظاہر میکنی وہمین است از سیر تہائے منافقان وتو

رجلَ هذا الميدان ثم تدّعى كالمتصلّفين .وإن بارزتنى كالكُماة تجدنى مثقّبَك
مرد این میدان نیستی باز ہمچو لاف زنان دعویٰ میکنی واگر بمقابل من ہمچو سواران بیائی مرا یابی کہ بہ نیزہ

بالقناة وإن تغلِبُ أُغْنِك بالصِّلات وأُنْجِك فى معاشك من المشكلات.
ترا بدوزم۔واگر غالب شوی پس بہ انعام ہا ترا توانگر کنم ودر معاش تو از مشکلات رہائی بخشم

وإن عزمت على أن تكتب كمثل هذه الرسالة فأعطيك كما وعدت من
و اگر قصدکنی کہ مثل این رسالہ بنویسی پس ہر مزدوری کہ وعدہ کردم

الجعالة، وإن شئت أرسل إليك خُمُسَ هذا الوعد قبل إيفائك، ليكون محرّكا لأهوائك. ﴿۱۳۹﴾
ترا خواہم دادو اگر بخواہی پنجم۵ حصہ این وعدہ قبل ایفائے تو نزدِ تو بہ فریسم تا کہ محرک خواہش ہائے تو گردد۔

فعليك أن تأخذ المنقود وتنتظر الموعود وهذا خير لك من حيل أخرى، وأقرب
پس لازم است کہ تو نقد را بگیری۔ و منتظر وعدہ بمانی واین ترا از حیلہ ہائے دیگر بہتر است۔ و بتقویٰ

للتقوى والسلام على من اتبع الهدىٰ. أيها الناس لم لا تعرفون الذى جاء كم
قریب تر است وسلام برانکہ تابع ہدایت گردد اے مردمان چرانمے شناسید کسے را کہ از

من الرحمٰن، وقد جُمِعَ لكم أول المائة وآخر الزمان. الشمس والقمر خُسِفا في رمضان
خدا بیامد و بتحقیق جمع کردہ شد برائے شما اول صدی و آخر زمانہ وماہ وآفتاب دررمضان خسوف گرفت

وظهرت الدابّة التى تكلّم الناس وهذه هى التى أنبأ بها القرآن. فما لكم لا تعرفون
وآن کِرم ظاہر شد کہ مردم را مے گزد۔ واین ہمان کِرم است کہ قرآن از و خبر دادہ بود پس چہ شد شمارا

من جاء كم من الرحمٰن. وستعرفونني وأفوض أمرى إلى الله وعليه التكلان.
کہ آنرا نمی شناسید کہ از خدا بیامد وعنقریب مرا خواہید شناخت ومن امر خود بخدا سپرد میکنم۔

الحمد لله الذى وهب لى على الكبر أربعة من البنين وأنجز وعده من الإحسان
حمد خدا را کہ مرا در حالتِ کلان سالی چار فرزند موافق وعدہ خود بداد

وبشّرني بخامس في حين من الأحيان. وهذه كلها آياتٌ من ربّى يا أهل
و بشارت بہ پسر پنجم نیز داد و این ہمہ نشان ہا از ربّ من اند۔

العدوان. سُبْحَانَهٗ وتعالٰى عَمَّا تظنون فاتقوه وقد نزل وهو غضبان.
پاک است او تعالیٰ از انچہ گمان میکنید پس از و بترسید واو فرود آمدہ است وخشمناک۔

☆☆☆

ٹائیٹل بار اول

وہ خدا جسنے تمام زمین اور ذرہ ذرہ عالم علوی اور سفلی کا پیدا کیا اُسی نے اپنے فضل وکرم سے اس رسالہ کے مضمون ہمارے دل میں پیدا اسکئے

اور

اس کا نام

ہے

# نسیم دعوت

نام اِس کا نسیم دعوت ہے
آریوں کے لئے یہہ رحمت ہے

دلِ بیمار کا یہہ درمان ہے
طالبوں کا یہہ یارِ خلوت ہے

کفر کے زہر کو یہ ہے تریاق
ہر ورق اِس کا جام صحت ہے

غور کرکے اِسے پڑھو پیارو
یہ خدا کے لئے نصیحت ہے

خاکساری سے ہم نے لکھا ہے
نہ تو سختی نہ کوئی شدّت ہے

قوم سے مت ڈرو خدا سے ڈرو
آخر اُسکی طرف ہی رِحلت ہے

سخت دل کیسے ہوگئے ہیں لوگ
سر پہ طاعون ہے پھر بھی غفلت ہے

ایک دنیا ہے مر چکی اب تک
پھر بھی توبہ نہیں یہہ حالت ہے

مطبع ضیاء الاسلام قادیان میں باہتمام حکیم فضل الدین صاحب بھیروی بتاریخ ۲۸۔ فروری ۱۹۰۳ء
چھپ کر شائع ہوا۔





بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اُس قادر اور سچے اور کامل خدا کو ہماری روح اور ہمارا ذرہ ذرہ وجود کا سجدہ کرتا ہے جس کے ہاتھ سے ہر ایک روح اور ہر ایک ذرہ مخلوقات کا مع اپنی تمام قویٰ کے ظہور پذیر ہوا اور جس کے وجود سے ہر ایک وجود قائم ہے اور کوئی چیز نہ اس کے علم سے باہر ہے اور نہ اُس کے تصرف سے نہ اُس کی خَلق سے۔ اور ہزاروں درود اور سلام اور رحمتیں اور برکتیں اُس پاک نبی محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوں جس کے ذریعہ سے ہم نے وہ زندہ خدا پایا جو آپ کلام کر کے اپنی ہستی کا آپ ہمیں نشان دیتا ہے اور آپ فوق العادت نشان دکھلا کر اپنی قدیم اور کامل طاقتوں اور قوتوں کا ہم کو چمکنے والا چہرہ دکھاتا ہے سو ہم نے ایسے رسول کو پایا جس نے خدا کو ہمیں دکھلایا اور ایسے خدا کو پایا جس نے اپنی کامل طاقت سے ہر ایک چیز کو بنایا اس کی قدرت کیا ہی عظمت اپنے اندر رکھتی ہے جس کے بغیر کسی چیز نے نقش وجود نہیں پکڑا اور جس کے سہارے کے بغیر کوئی چیز قائم نہیں رہ سکتی۔ وہ ہمارا سچا خدا بیشمار برکتوں والا ہے اور بیشمار قدرتوں والا اور بیشمار حسن والا۔ اور بے شمار احسان والا اُس کے سوا کوئی اور خدا نہیں۔

بعد ھٰذا واضح ہو کہ آج آریہ سماج قادیان کی طرف سے میری نظر سے ایک اشتہار گزرا ☆ جس پر سات فروری ۱۹۰۳ء تاریخ لکھی ہے اور مطبع چشمہ نور پریس امرتسر میں چھپا ہے جس کا عنوان اشتہار پر یہ لکھا ہے۔ ’’کادیانی پوپ کے چیلوں کی ایک ڈینگ کا جواب‘‘۔ اس اشتہار میں ہمارے سیّد و مولیٰ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت اور میری نسبت اور میرے معزز احباب جماعت کی نسبت اس قدر سخت الفاظ اور گالیاں استعمال کی ہیں کہ بظاہر یہی دل چاہتا تھا کہ ایسے لوگوں کو مخاطب نہ کیا جاوے مگر



☆ اس کے بعد ایک اور تحریر ایک انگریزی اخبار میں جو آریہ سماج لاہور کی طرف سے نکلتی ہے اور ایک اور اشتہار طوطی رام نام ایک شخص کی طرف سے دیکھا گیا۔ منہ

خدا تعالیٰ نے اپنی وحی خاص سے مجھے مخاطب کر کے فرمایا کہ اس تحریر کا جواب لکھ اور مَیں جواب دینے میں تیرے ساتھ ہوں۔ تب مجھے اس مبشّر وحی سے بہت خوشی پہنچی کہ جواب دینے میں مَیں اکیلا نہیں۔ سو مَیں اپنے خدا سے قوت پا کر اُٹھا اور اُس کی رُوح کی تائید سے مَیں نے اس رسالہ کو لکھا اور جیسا کہ خدا نے مجھے تائید دی مَیں نے یہی چاہا کہ ان تمام گالیوں کو جو میرے نبی مطاع کو اور مجھے دی گئیں نظر انداز کر کے نرمی سے جواب لکھوں اور پھر یہ کاروبار خدا تعالیٰ کے سپرد کر دوں۔

مگر قبل اس کے کہ مَیں اس اشتہار کا جواب لکھوں اپنی جماعت کے لوگوں کو نصیحتاً کہتا ہوں کہ جو کچھ اس اشتہار کے لکھنے والوں اور ان کی جماعت نے محض دل دُکھانے اور توہین کی نیّت سے ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت اعتراضات کے پیرایہ میں سخت الفاظ لکھے ہیں یا میری نسبت مال خور اور ٹھگ اور کاذب اور نمک حرام کے لفظ کو استعمال میں لائے ہیں اور مجھے لوگوں کا دغابازی سے مال کھانے والا قرار دیا ہے اور یا جو خود میری جماعت کی نسبت سؤر اور کتے اور مُردار خوار اور گدھے اور بندر وغیرہ کے الفاظ استعمال کئے ہیں اور ملیچھ ان کا نام رکھا ہے۔ ان تمام دُکھ دینے والے الفاظ پر وہ صبر کریں اور مَیں اس جوش اور اشتعال طبع کو خوب جانتا ہوں کہ جو انسان کو اس حالت میں پیدا ہوتا ہے کہ جب کہ نہ صرف اس کو گالیاں دی جاتی ہیں بلکہ اس کے رسول اور پیشوا اور امام کو توہین اور تحقیر کے الفاظ سے یاد کیا جاتا ہے اور سخت اور غضب پیدا کرنے والے الفاظ سنائے جاتے ہیں لیکن مَیں کہتا ہوں کہ اگر تم ان گالیوں اور بدزبانیوں پر صبر نہ کرو تو پھر تم میں اور دوسرے لوگوں میں کیا فرق ہوگا اور یہ کوئی ایسی بات نہیں کہ تمہارے ساتھ ہوئی اور پہلے کسی سے نہیں ہوئی ہر ایک سچا سلسلہ جو دنیا میں قائم ہوا ضرور دنیا نے اس سے دشمنی کی ہے۔ سو چونکہ تم سچائی کے وارث ہو ضرور ہے کہ تم سے بھی دشمنی کریں سو خبردار رہو نفسانیت تم پر غالب نہ آوے، ہر ایک سختی کی برداشت کرو ہر ایک گالی کا نرمی سے جواب دو تا آسمان پر تمہارے لئے اجر

لکھا جاوے۔ تمہیں چاہئے کہ آریوں کے رشیوں اور بزرگوں کی نسبت ہرگز سختی کے الفاظ
استعمال نہ کرو تا وہ بھی خدائے قدّوس اور اس کے رسول پاک کو گالیاں نہ دیں کیونکہ ان کو ﴿۳﴾
معرفت نہیں دی گئی اس لئے وہ نہیں جانتے کہ کس کو گالیاں دیتے ہیں۔ یاد رکھو کہ ہر ایک جو
نفسانی جوشوں کا تابع ہے۔ ممکن نہیں کہ اس کے لبوں سے حکمت اور معرفت کی بات نکل سکے
بلکہ ہر ایک قول اس کا فساد کے کیڑوں کا ایک انڈہ ہوتا ہے بجز اس کے اور کچھ نہیں۔ پس اگر تم
رُوح القدس کی تعلیم سے بولنا چاہتے ہو تو تمام نفسانی جوش اور نفسانی غضب اپنے اندر سے
باہر نکال دو تب پاک معرفت کے بھید تمہارے ہونٹوں پر جاری ہوں گے اور آسمان پر تم دنیا
کے لئے ایک مفید چیز سمجھے جاؤ گے اور تمہاری عمریں بڑھائی جائیں گی تمسخر سے بات نہ کرو اور
ٹھٹھے سے کام نہ لو اور چاہئے کہ سفلہ پن اور اوباش پن کا تمہارے کلام پر کچھ رنگ نہ ہو، تا
حکمت کا چشمہ تم پر کھلے۔ حکمت کی باتیں دلوں کو فتح کرتی ہیں لیکن تمسخر اور سفاہت کی باتیں
فساد پھیلاتی ہیں۔ جہاں تک ممکن ہو سکے سچی باتوں کو نرمی کے لباس میں بتاؤ تا سامعین کے
لئے موجب ملال نہ ہوں۔ جو شخص حقیقت کو نہیں سوچتا اور نفس سرکش کا بندہ ہو کر بدزبانی کرتا
ہے اور شرارت کے منصوبے جوڑتا ہے۔ وہ ناپاک ہے۔ اس کو کبھی خدا کی طرف راہ نہیں ملتی
اور نہ کبھی حکمت اور حق کی بات اُس کے منہ پر جاری ہوتی ہے پس اگر تم چاہتے ہو کہ خدا کی
راہیں تم پر کھلیں تو نفسانی جوشوں سے دُور رہو اور کھیل بازی کے طور پر بحثیں مت کرو کہ یہ
کچھ چیز نہیں اور وقت ضائع کرنا ہے بدی کا جواب بدی کے ساتھ مت دو۔ نہ قول سے نہ فعل
سے تا خدا تمہاری حمایت کرے اور چاہئے کہ دردمند دل کے ساتھ سچائی کو لوگوں کے
سامنے پیش کرو نہ ٹھٹھے اور ہنسی سے کیونکہ مُردہ ہے وہ دل جو ٹھٹھا ہنسی اپنا طریق رکھتا ہے اور
ناپاک ہے وہ نفس جو حکمت اور سچائی کے طریق کو نہ آپ اختیار کرتا ہے اور نہ دوسرے کو
اختیار کرنے دیتا ہے۔ سو تم اگر پاک علم کے وارث بننا چاہتے ہو تو نفسانی جوش سے کوئی بات

منہ سے مت نکالو کہ ایسی بات حکمت اور معرفت سے خالی ہوگی اور سفلہ اور کمینہ لوگوں اور اوباشوں کی طرح نہ چاہو کہ دشمن کو خواہ نخواہ ہتک آمیز اور تمسخر کا جواب دیا جاوے بلکہ دل کی راستی سے سچا اور پُرحکمت جواب دو تا تم آسمانی اسرار کے وارث ٹھہرو۔

﴿۴﴾ اس جگہ یہ بیان کرنا ضروری ہے کہ قادیان کے آریوں کا یہ حملہ جو میرے پر کیا گیا ہے یہ ایک ناگہانی ہے ان دنوں میں کوئی تحریر میری طرف سے شائع نہیں ہوئی اور نہ میرے قلم سے اور نہ میری تعلیم سے اور نہ میری تحریک سے کسی نے کوئی اشتہار شائع کیا۔ پس خواہ نخواہ مجھے نشانہ بنانا اور مجھے گالیاں دینا اور میرے سیّد و مولیٰ جناب محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت توہین وتحقیر کے الفاظ لکھنا اور اس طرح پر مجھے دوہرے طور پر دُکھ دینا مَیں نہیں سمجھ سکتا کہ اس قدر نفسانی جوش کیوں دکھلایا گیا۔ بعض قادیان کے آریہ جو میرے پاس آتے تھے۔ بارہا مَیں نے ان کو نصیحت کی کہ زبان کی چالاکیوں کا نام مذہب نہیں ہے مذہب ایک پاک کیفیت ہے جو ان لوگوں کے دلوں میں پیدا ہوتی ہے جو خدا تعالیٰ کو پہچان لیتے ہیں اور مَیں نے ان کو بارہا یہ بھی کہا کہ دیکھو طاعون کا زمانہ ہے اور دنیا کی تاریخ سے پتہ لگتا ہے کہ جب یہ کسی ملک میں بڑے زور سے بھڑکتی رہی ہے تو اس کا یہی موجب ہوتا رہا ہے کہ زمین پاپ اور گناہ سے بھر جاتی تھی اور خدا کی طرف سے جو آتا تھا اس سے انکار کیا جاتا تھا اور جب بھی کہ آسمان کے نیچے اس قسم کا کوئی بڑا گناہ ظہور میں آیا اور بیبا کی حد سے بڑھ گئی تبھی یہ بلا ظہور میں آئی۔ اب بھی یہ گناہ انتہا تک پہنچ گیا ہے دنیا میں ایک عظیم الشان نبی انسانوں کی اصلاح کے لئے آیا یعنی سیّدنا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور اس نے اس سچے خدا کی طرف لوگوں کو بلایا جس کو دنیا بھول گئی تھی۔ لیکن اس زمانہ میں اُسی کامل نبی کی ایسی توہین اور تحقیر کی جاتی ہے جس کی نظیر کسی زمانہ میں نہیں مل سکتی پھر خدا نے چودھویں صدی کے سر پر اپنے ایک بندہ کو جو یہی لکھنے والا ہے بھیجا تا اس

نبی کی سچائی اور عظمت کی گواہی دے اور خدا کی توحید اور تقدیس کو دنیا میں پھیلا وے اس کو بھی گالیوں کا نشانہ بنایا گیا سو یہ بُرے دن جو زمانہ دیکھ رہا ہے اس کا یہی باعث ہے کہ دلوں میں خدا کا خوف نہیں رہا اور زبانیں تیز ہوگئیں۔ ہر ایک جوش محض قوم اور سوسائٹی کے لئے دکھلاتے ہیں۔ خدا کی عظمت ان لوگوں کے دلوں میں نہیں۔

غرض کئی دفعہ ایسی نصیحتیں قادیان کے ان آریوں کو کی گئیں لیکن نتیجہ برخلاف ہوا اور وہ خدا کی عظمت سے بالکل نہیں ڈرے۔ شاید دلوں میں یہ خیال ہوگا کہ گو طاعون قادیان کے اردگرد لوگوں کو ہلاک کر رہی ہے مگر ہمیں کیا غم ہم تو ٹیکا لگانے کے بعد ہمیشہ کیلئے طاعون کے پنجہ سے رہائی یاب ہوگئے ہیں بڑا تعجب ہے کہ ایسے خطرناک دن اور پھر یہ لوگ زبان کو اپنے قابو میں نہیں رکھتے نہیں سوچتے کہ جس نبی کو ہم گالیاں دیتے ہیں اور اس کی تحقیر اور توہین کرتے ہیں اگر وہ خدا کی طرف سے ہے اور ضرور وہ خدا کی طرف سے ہے تو کیا یہ بدزبانیاں اور بے ادبیاں خالی جائیں گی۔ سنو اے غافلو! ہمارا اور ان راستبازوں کا تجربہ جو ہم سے پہلے گزر چکے ہیں گواہی دیتا ہے کہ خدا کے پاک رسولوں کی بے ادبی کا انجام اچھا نہیں ہوتا ہر ایک نیک طینت جانتا ہے کہ خدا کے پاس ہر ایک بدی اور شوخی کی سزا ہے اور ہر ایک ظلم کا پاداش ہے۔ ﴿۵﴾

## ایک اعتراض کا جواب

اب ہم آریہ صاحبوں کے اس اعتراض کا جواب دیتے ہیں جو انہوں نے اپنے اشتہار میں ہماری جماعت کے نومسلم آریوں پر کیا ہے اور وہ یہ کہ یہ مسلمان ہونا ان کا تب صحیح ہوتا کہ اول وہ چاروں وید پڑھ لیتے اور پھر ویدوں کے پڑھنے کے بعد چاہئے تھا کہ وہ آریہ دھرم کا اسلام سے مقابلہ کرتے اور پھر اس قدر تحقیق و تفتیش کے بعد اگر اسلام کو حق دیکھتے تو مسلمان ہو جاتے سو واضح ہو کہ ہمارے نومسلم آریہ جہاں تک حق تحقیق کا ہے سب کچھ ادا

کر کے مشرف باسلام ہوئے ہیں باقی رہا یہ اعتراض کہ انہوں نے چاروں وید کب پڑھے ہیں یہ اعتراض اس صورت میں ہوسکتا تھا کہ جب اعتراض کرنے والے اپنے وید خوان ہونے کا ثبوت دیتے افسوس کہ انہوں نے اعتراض کرتے وقت انصاف اور خداترسی سے کام نہیں لیا بھلا اگر انہوں نے سچائی کی پابندی سے یہ اعتراض پیش کیا ہے تو ہمیں بتلاویں کہ ان میں سے وہ تمام لوگ رام رام کرنے والے جو سناتن دھرم پر قائم تھے اور پھر چند سال سے وہ آریہ بنے انہوں نے کس پنڈت سے وید پڑھا ہے کیونکہ اگر مذہب کی تبدیلی کیلئے پہلے ویدوں کا پڑھ لینا ضروری شرط ہے تو اس شرط سے آریہ کیونکر باہر رہ سکتے ہیں یہ بات کس کو معلوم نہیں کہ پنڈت دیانند کے وجود سے پہلے اس ملک میں تمام ہندو سناتن دھرم مذہب رکھتے تھے اور ابھی تک ان کے ٹھاکر دوارے اس گاؤں میں بھی موجود ہیں اور ان کے پنڈت اور وید دان آریہ ورت میں بکثرت پائے جاتے ہیں اور بہتوں کو ہم نے خود دیکھا ہے اور وید جو اُردو اور انگریزی میں ترجمہ ہو چکے ہیں ان پر نظر ڈالنے سے معلوم ہوتا ہے کہ وید کے اکثر ارتھ جو سناتن دھرم والے کرتے ہیں وہی ٹھیک ہیں۔ خیر اس بحث کو اس وقت جانے دو بہرحال جو اعتراض ان آریہ صاحبوں نے نومسلم ہندوؤں پر کیا ہے وہی اعتراض ان پر بھی ہوتا ہے کیونکہ ایک زمانہ تو وہ تھا کہ وہ رام چندر، کرشن اور دیگر اوتاروں کو پرمیشر جانتے تھے مورتی پوجا کو وید کی ہدایت سمجھتے تھے اور سب سے زیادہ یہ کہ ویدانت کے اصول کے موافق اپنے تئیں پرمیشر میں سے نکلے ہوئے خیال کرتے تھے اور پھر آریہ بننے کے بعد وہ سب خیالات پلٹ گئے اور بجائے اس کے کہ پرمیشر میں سے نکلے ہوں انادی اور غیر مخلوق کہلا کر خود قدیم اور پرمیشر کے شریک بن گئے۔ پس کیا اس قدر انقلاب کے لئے حسب عقیدہ ان کے یہ ضرور نہ تھا کہ ہر ایک فرد اُن میں سے اوّل چاروں وید پڑھ لیتا پھر اپنے قدیم مذہب سناتن دھرم کو چھوڑتا اور آریہ سماج میں داخل ہوتا۔ پس اگر

﴿۶﴾

قادیان کے آریہ سماجیوں نے نومسلم آریوں پر اعتراض کرنے کے وقت جھوٹ اور حق پوشی سے کام نہیں لیا تو ہمیں دکھلاویں کہ ان کی جماعت آریوں میں کتنے وہ لوگ ہیں جن کو رگ اور یجر اور شام اور اتھر بن وید سب کنٹھ ہیں اگر اس بات میں وہ سچے نکلے کہ اپنی سب جماعت انہوں نے وید دان ثابت کر دی تو کم سے کم ہم ان کو شریف آدمی مان لیں گے جنہوں نے اپنے اعتراض میں کسی ایسی جھوٹی بات کو پیش نہیں کیا جس کے آپ وہ پابند نہیں تھے۔ یہ کس کو معلوم نہیں کہ یہ تمام مجمع قادیان والوں کا ایک بازاری دوکان نشینوں کا مجمع ہے جن میں سے کوئی ساہوکارہ کا شغل رکھتا ہے اور کوئی بزازی کرتا ہے اور کوئی نون تیل کی دوکان رکھتا ہے اور جہاں تک ہم کو علم ہے ان میں سے ایک بھی وید دان نہیں پس کیا ان لوگوں کے مقابل پر وہ شریف نومسلم آریہ جاہل کہلا سکتے ہیں جو بعض ان کے بی۔اے تک تعلیم یافتہ ہیں اور انگریزی اور اُردو ترجمے ویدوں کے پڑھتے ہیں اور دن رات دین کی تعلیم پاتے ہیں۔

﴿۷﴾ پھر ماسوا اس کے یہ ہمارا دعویٰ صرف قادیان تک محدود نہیں بلکہ ہم اس امر کی پوری اطلاع رکھتے ہیں کہ ہر ایک شہر اور قصبہ کا آریہ سماج اکثر ایسے ہی ذخیرہ سے بھرا ہوا ہے اور یہ خیال ہرگز ہرگز صحیح نہیں ہے کہ جن لوگوں نے سناتن دھرم کو الوداع کہہ کر باوجود سخت اختلاف کے آریہ سماجی بننا قبول کیا ہے پہلے وہ اپنے گھر سے چاروں وید پڑھ کر آئے تھے بلکہ ہم زور سے کہتے ہیں کہ تمام پنجاب اور ہندوستان میں بجز معدودے چند جن کو انگلیوں پر گن سکتے ہیں تمام مجموعہ آریوں کا ایسا ہی ہے کہ ہر ایک دوکاندار یا ساہوکار نے آریوں میں نام لکھا رکھا ہے اور خود بجز بڑے پیٹ اور لمبی موچھوں اور دوکان کے حساب کے اور کچھ یاد نہیں۔

اور یہ باتیں میری بے تحقیق نہیں بلکہ مَیں آریہ صاحبوں کو ہزار۱۰۰۰ روپیہ بطور انعام دینے کو طیار ہوں اگر وہ میرے پر ثابت کر دیں کہ جس قدر ان کی فہرست میں مرد و زن آریہ درج ہیں یا یوں کہو کہ جس قدر آریہ سماجی کہلانے والے مرد ہوں یا عورات ہوں برٹش انڈیا

میں موجود ہیں فیصدی اُن میں سے پانچ ایسے پنڈت پائے جاتے ہیں جو چاروں وید سنسکرت میں جانتے ہیں اگر چاہیں تو میں کسی سرکاری بینک میں یہ روپیہ جمع کرا سکتا ہوں۔ اب بتلاؤ کہ کس قدر شرم کی بات ہے کہ خود را فضیحت و دیگرے را نصیحت اگر حیا اور سچائی سے کام لیا جاتا تو ایسے اعتراضات کی کیا ضرورت تھی جو خود آریہ سماج پر ہی وارد ہوتے ہیں۔ ہمارے دیکھنے کی بات ہے کہ آریوں کا یہ مجموعہ صرف اس طرح پر طیار ہوا ہے کہ مہاجنوں ساہوکاروں ملازموں کو طرح طرح کے حیلوں سے ترغیب دی گئی کہ تم آریہ سماج میں نام لکھا دو تو بہت سے لالہ صاحبوں نے اِس طرح پر نام لکھا رکھے ہیں اور اصل حقیقت کی کچھ بھی خبر نہیں اور اکثروں کے گھروں میں دیوتا پرستی اور مورتی پوجا کے تعلقات بھی بدستور قائم ہیں یہ بات ایسی مخفی نہیں ہے جس کی تحقیق کرنے کیلئے کچھ زیادہ مشقت کی حاجت ہو تم کسی شہر یا قصبہ میں چلے جاؤ اور تحقیقات کر لو کہ کس قدر اس میں آریہ سماجی ہیں۔ اور کس قدر ان میں سے وید دان ہیں پس جبکہ آریہ سماجی بننے کی یہ کیفیت ہے تو پھر کون ایسے تعلیم یافتہ نومسلم آریوں پر اعتراض کر سکتا ہے جو اوّل ہندو تھے اور پھر سناتن دھرم اور آریوں کے اصولوں کو خوب معلوم کر کے اور اس کے مقابل پر اسلام کے اصول دیکھ کر اور سچائی اور عظمت الٰہی ان میں مشاہدہ کر کے مشرف باسلام ہو گئے محض خدا کے لئے دُکھ اُٹھائے اور بیویوں بھائیوں عزیزوں سے الگ ہوئے اور قوم کی گالیاں سُنیں۔ اِن نومسلم آریوں کے تبدیل مذہب کو غرض نفسانی پر محمول کرنا یہ طعن ہندوؤں کا کچھ نیا نہیں بلکہ قدیم سے اس مذہب کے متعصب لوگوں کی عادت ہے کہ جب کوئی اور معقول جواب نہیں آتا تو یہی کہہ دیا کرتے ہیں کہ مال کے لئے یا کسی عورت کے لئے ہندو مذہب کو چھوڑ دیا ہے اور یہ بھی کہہ دیا کرتے ہیں کہ کروڑ ہا ہندو جو مسلمان ہو گئے وہ مسلمان بادشاہوں کے جبر سے ہوئے تھے۔ بعض ہندو جوش میں آکر یہ بھی کہہ دیتے ہیں کہ مسلمان ہونے والے دراصل مسلمانوں کا ہی نطفہ ہیں اور نہیں سوچتے کہ یہ اعتراض تو ہماری

﴿۸﴾

ہی کروڑہا عورتوں پر آتا ہے۔ آج کل کی تحقیقات سے ثابت ہے کہ اسلامی بادشاہوں کے عہد کا زمانہ جو سات سو برس تک تھا اگر انگریزوں کے زمانہ سے جو سو برس تک ابھی گزرا ہے مقابلہ کیا جائے تو اس میں جس قدر ہندو کثرت سے مسلمان ہوئے ہیں اس کی اوسط زیادہ نکلتی ہے اور خود غرضی کا الزام تو بہت ہی قابلِ شرم ہے کیونکہ بعض ہندو امیروں، رئیسوں اور راجوں نے اسلام کے بعد کئی لاکھ روپیہ دینی امداد میں دیا ہے اور ہمارے غریب نومسلم آریہ ہمیشہ اپنی کمائی سے ہمیں چندہ دیتے ہیں پھر تعجب کہ یہ مخالف لوگ ایسے بیجا بہتانوں سے باز نہیں آتے اور جس حالت میں اکثر آریہ اپنی عورتوں کو چھوڑ کر اسلام کی طرف آتے ہیں تو اِس صورت میں پھر ان کو عورتوں کا الزام دینا کیا اس قسم کے اعتراضات دیانت کے اعتراض ہیں مثلاً ذرا سوچو کہ سردار فضل حق اور شیخ عبدالرحیم جو نومسلم آریہ ہیں ہندو ہونے کی حالت میں کس قسم کی حاجت رکھتے تھے جو اسلام سے پوری ہوئی۔

## تبدیل مذہب کیلئے جس قدر علم درکار ہے اس کی سچی فلاسفی

اب ہم فائدہ عام کے لئے اس امر کی سچی فلاسفی بیان کرتے ہیں کہ تبدیل مذہب کے لئے کس قدر واقفیت ضروری ہے۔ کیا بقول آریہ سماج قادیان جب مثلاً ایک ہندو تبدیل مذہب کرنے لگے تو اوّل اس کو چاروں وید سنسکرت میں پڑھ لینے چاہئیں یا عقل اور انصاف کے رُو سے اس میں کوئی اور قاعدہ ہے۔

﴿۹﴾ پس واضح ہو کہ جیسا کہ ہم ابھی بیان کر چکے ہیں یہ ہرگز صحیح نہیں ہے کہ تبدیل مذہب کے لئے ایک ہندو کا یہ فرض ہے کہ اوّل چاروں وید سبقاً سبقاً کسی پنڈت سے پڑھ لے اور پھر اگر چاہے تو کوئی اور مذہب اختیار کرے کیونکہ اگر یہ صحیح ہو تو مذہب کی تبدیلی کے لئے صرف وہی لوگ لائق ہوں گے جو وید دان پنڈت ہوں حالانکہ سب کو معلوم ہے کہ صدہا ہندو جو ویدوں کا ایک صفحہ بھی نہیں پڑھ سکتے سناتن دھرم سے نکل کر آریہ سماجی بنتے جاتے ہیں اور

بموجب حال کی مردم شماری کے پنجاب میں آریہ مت والے مرد نو ہزار سے زیادہ نہیں اور اس قدر جماعت آریہ میں شاید ایک دو پنڈت ہوں یا نہ ہوں باقی سب عوام ہندو ہیں جو محض چند باتیں سُن کر آریہ بن گئے ہیں اور اپنے قدیم مذہب سناتن دھرم کو چھوڑ دیا ہے اور جیسا کہ آریہ سماجی لوگ مسلمان ہونے والے آریوں کا نام برہشٹ اور ملیچھ رکھتے ہیں یہی نام سناتن دھرم کی طرف سے ان کو ملتا ہے اور مذہب سے ان کو خارج سمجھتے ہیں اور وید کے منکر قرار دیتے ہیں پھر باوجود اس قدر مخالفت شدید اور اختلاف عقائد کے جو سناتن دہرم اور آریہ سماجیوں میں اظھر من الشّمس ہے ایک جاہل سے جاہل سناتن دھرم والا جب آریہ بننے کے لئے آتا ہے تو کوئی اس کو نہیں کہتا کہ اوّل چاروں وید پڑھ لے بلکہ اس کا آریہ سماجی بننا غنیمت سمجھتے ہیں خاص کر اگر کوئی دولت مند سا ہوکار ہو گو کیسا ہی جاہل ہو تو پھر کیا کہنا ہے ایک شکار ہاتھ آ گیا اس کو کون چھوڑے بھلا بتلایئے آپ کے لالہ بڈھا مل صاحب کتنے وید پڑھے ہوئے ہیں جو سناتن دھرم چھوڑ کر آریہ بن گئے۔ ایسا ہی دوسرے لالہ صاحبان جو انہیں کے بھائی بند ہیں اپنے اپنے گریبانوں میں منہ ڈال کر سوچیں کہ ان کو ویددانی میں کیا کیا کمالات حاصل ہیں۔ پس اس صورت میں ظاہر ہے کہ جو اعتراض نومسلم آریوں پر کیا جاتا ہے وہی در اصل آریوں پر بھی ہوتا ہے مگر یاد رکھنا چاہئے کہ جو آریہ ہندو مسلمان ہوتا ہے چونکہ اس کو پہلے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کو بہت سے دشمنوں کا مقابلہ کرنا پڑے گا اس لئے طبعًا وہ اسی وقت مسلمان ہوتا ہے جب وہ اپنے دل میں حق اور باطل کا فیصلہ کر لیتا ہے۔

اور یہ فیصلہ چاروں وید پڑھنے پر منحصر نہیں ورنہ تبدیل مذہب کا دروازہ ہی بند ہو جائے اور نیز اس صورت میں یہ بھی لازم آتا ہے کہ آریہ سماج والے بجز ایک دو ویددان پنڈتوں کے جو اُن میں ہوں باقی سب ہندوؤں کو سناتن دھرم کی طرف واپس کر دیں اور ان کو ہدایت کر دیں کہ جب تم وید پڑھ کر آؤ گے تب تمہیں آریہ سماج میں داخل کیا جاوے گا پہلے نہیں۔ ﴿۱۰﴾

ہوش مند انسان اس بات کو جلد سمجھ سکتا ہے کہ اگر تبدیل مذہب کے لئے عالم فاضل ہونا ضروری ہے تو ہندوستان کے کروڑ ہا ہندو عوام الناس جو کچھ علم نہیں رکھتے اور مختلف فرقوں پر تقسیم شدہ ہیں وہ آریہ سماج میں داخل ہونے کے لائق نہیں ہو سکتے جب تک سب کے سب ویددان نہ ہوں اور شاستروں کو سبقاً سبقاً نہ پڑھ لیں۔

پس سُنو اور خوب کان کھول کر سُنو کہ تبدیل مذہب کیلئے تمام جزئیات کی تفتیش کچھ ضروری نہیں بلکہ سچائی کی تلاش کرنے والے کے لئے مذاہب موجودہ کا باہم مقابلہ کرنے کے وقت اور پھر ان میں سے سچا مذہب شناخت کرنے کے لئے صرف تین باتوں کا دیکھنا ضروری ہے۔(۱) اوّل یہ کہ اس مذہب میں خدا کی نسبت کیا تعلیم ہے یعنی اس کی توحید اور قدرت اور علم اور کمال اور عظمت اور سزا اور رحمت اور دیگر لوازم اور خواص الوہیّت کی نسبت کیا بیان ہے کیونکہ اگر کوئی مذہب خدا کو واحد لاشریک قرار نہیں دیتا اور آسمان کے اجرام یا زمین کے عناصر یا کسی انسان یا اور چیزوں کو خدا جانتا ہے یا خدا کے برابر ٹھہراتا ہے اور ایسی پرستشوں سے منع نہیں کرتا یا خدا کی قدرت کو ناقص خیال کرتا ہے اور جہاں تک امکانِ قدرت ہے وہاں تک قدرت کے سلسلہ کو نہیں پہنچاتا یا اس کے علم کو ناتمام جانتا ہے یا اس کی قدیم عظمت کے برخلاف کوئی تعلیم دیتا ہے یا سزا اور رحمت کے قانون میں افراط یا تفریط کی راہ لیتا ہے یا اس کی رحمت عامہ جیسا کہ جسمانی طور پر محیط عالم ہے اس کے برخلاف کسی خاص قوم سے خدا کا خاص تعلق اور رُوحانی نعمت کے وسائل کو مخصوص رکھتا ہے یا الوہیت کے خواص میں سے کسی خاصہ کے برخلاف بیان کرتا ہے تو وہ مذہب خدا کی طرف سے نہیں ہے۔(۲) دوسرے طالب حق کے لئے یہ دیکھنا ضروری ہوتا ہے کہ اس مذہب میں جس کو وہ پسند کرے اس کے نفس کے بارے میں اور ایسا ہی عام طور پر انسانی چال چلن کے بارے میں کیا تعلیم ہے۔کیا کوئی ایسی تعلیم تو نہیں کہ جو انسانی حقوق کے باہمی رشتہ کو توڑتی ہو یا انسان کو دیوثی کی طرف کھینچتی ہو یا دیوّثی امور کو مستلزم ہو اور فطرتی حیا اور شرم کی مخالف ہو اور نہ کوئی ایسی تعلیم ہو کہ جو خدا کے عام

﴿۱۱﴾

قانون قدرت کے مخالف پڑی ہو اور نہ کوئی ایسی تعلیم ہو جس کی پابندی غیر ممکن یا منتج خطرات ہو اور نہ کوئی ضروری تعلیم جو مفاسد کے روکنے کے لئے اہم ہے ترک کی گئی ہو اور نیز یہ بھی دیکھنا چاہئے کہ کیا وہ تعلیم ایسے احکام سکھلاتی ہے یا نہیں کہ جو خدا کو عظیم الشان محسن قرار دے کر بندہ کا رشتۂ محبت اس سے محکم کرتے ہوں اور تاریکی سے نور کی طرف لے جاتے ہوں اور غفلت سے حضور اور یادداشت کی طرف کھینچتے ہوں۔

(۳) تیسرے طالب حق کے لئے یہ دیکھنا ضروری ہوتا ہے کہ وہ اس مذہب کو پسند کرے جس کا خدا ایک فرضی خدا نہ ہو جو محض قصّوں اور کہانیوں کے سہارے سے مانا گیا ہو اور ایسا نہ ہو کہ صرف ایک مُردہ سے مشابہت رکھتا ہو کیونکہ اگر ایک مذہب کا خدا صرف ایک مُردہ سے مشابہ ہے جس کا قبول کرنا محض اپنی خوش عقیدگی کی وجہ سے ہے نہ اس وجہ سے کہ اس نے اپنے تئیں آپ ظاہر کیا ہے تو ایسے خدا کا ماننا گویا اس پر احسان کرنا ہے اور جس خدا کی طاقتیں کچھ محسوس نہ ہوں اور اپنے زندہ ہونے کے علامات وہ آپ ظاہر نہ کرے اس پر ایمان لانا بے فائدہ ہے اور ایسا خدا انسان کو پاک زندگی بخش نہیں سکتا اور نہ شبہات کی تاریکی سے باہر نکال سکتا ہے اور ایک مُردہ پرمیشر سے ایک زندہ بیل بہتر ہے جس سے کاشتکاری کر سکتے ہیں۔ پس اگر ایک شخص بے ایمانی اور دنیا پرستی پر جھکا ہوا نہ ہو تو وہ زندہ خدا کو ڈھونڈے گا تا اس کا نفس پاک اور روشن ہو جائے اور کسی ایسے مذہب پر راضی نہیں ہوگا جس میں زندہ خدا اپنا جلوہ قدرت نہیں دکھلاتا اور اپنے جلال کی بھری ہوئی آواز سے تسلی نہیں بخشتا۔

یہ تین ضروری امر ہیں جو تبدیل مذہب کرنے والے کے لئے قابلِ غور ہیں پس اگر کوئی شخص کسی مذہب کو ان تین معیاروں کے رُو سے دوسرے مذاہب پر فائق اور غالب پاوے تو اُس کا فرض ہوگا کہ ایسے مذہب کو اختیار کرے اور اس قدر تحقیق کے لئے نہ کسی بڑے پنڈت بننے کی حاجت ہے اور نہ کسی بڑے پادری بننے کی ضرورت ہے اور خدا نے جیسا کہ جسمانی زندگی کے لئے جن جن چیزوں کی حاجت ہے جیسے پانی، ہوا، آگ اور خوردنی چیزیں وہ ان کے لئے

جو عمداً خودکشی نہ کرنا چاہیں بکثرت پیدا کر رکھی ہیں اسی طرح اس نے روحانی زندگی کے لئے اپنی ہدایت کے طریقوں کو انسانوں کے لئے بہت سہل و آسان کر دیا ہے تا انسان اس مختصر عمر میں فوق الطاقت مشکلات میں نہ پڑیں اور امور ثلاثہ جو ہم نے اُوپر ذکر کئے ہیں۔ ان کے لئے ایک عمر خرچ کرنے اور عالم فاضل بننے کی ضرورت نہیں بلکہ ہر ایک حامی مذہب جو اپنے اصول شائع کرتا ہے انہیں اصولوں سے پتہ لگ جاتا ہے کہ وہ اس معیار کے موافق ہیں یا نہیں اور اگر وہ اپنے اصولوں کے بیان کرنے میں کچھ جھوٹ بولے یا کسی بات کو چھپاوے تو وہ خیانت پوشیدہ نہیں رہ سکتی کیونکہ علمی زمانہ ہے اور صدہا پہلو ایسے ہیں جن سے حقیقت ظاہر ہو جاتی ہے۔ ﴿۱۲﴾

اب جبکہ مذکورہ بالا بیانات سے بداہت ثابت ہے کہ تبدیل مذہب کے لئے ہرگز ایسی ضرورت نہیں کہ کسی دین کے تمام فروع اصول اور جزئیات کلیات معلوم کئے جائیں بلکہ امور متذکرہ بالا کی واقفیت کافی ہے تو اس صورت میں ان نومسلم آریوں کا کیا قصور ہے جو ان ضروری امور کی تحقیق کر کے مشرف باسلام ہوئے ہیں اور جس صورت میں خود آریہ سماج کے گروہ میں سکھ جٹ سنار اور جاہل دوکاندار آریوں میں شامل ہیں جو بغیر چاروں وید پڑھنے کے بلکہ بدوں ان امور ثلاثہ مذکورہ بالا کی تحقیق کے سناتن دھرم اور خالصہ مذہب سے جو ان کے قدیم مذاہب تھے دست بردار ہو کر آریہ مت میں داخل ہو گئے ہیں اور اکثر لوگ ان میں سے نادان اور جاہل ہیں گویا کُل ذخیرہ آریہ مت کا بجز شاذونادر اشخاص کے انہیں عوام الناس سے بھرا ہوا ہے تو پھر کیوں ان غریب نومسلم آریوں پر اعتراض کیا جاتا ہے جنہوں نے ارکانِ ثلاثہ پر خوب غور کر کے مذہب اسلام اختیار کیا ہے۔ ہم بار بار لکھ چکے ہیں کہ یہ بات تعلیق بالمحال ہے کہ کسی مذہب کے اختیار کرنے کے لئے پہلے اپنے آبائی مذہب کی کتاب اور اس کی تفسیروں کو سبقاً سبقاً اوّل سے آخر تک پڑھ لینا ضروری ہے اس شرط کو نہ کوئی آریہ دکھا سکتا ہے اور نہ کوئی پادری بلکہ یہ صرف ناحق کی نیش زنی ہے جو راستبازی سے بعید

ہے۔دنیا میں عالم فاضل کی ڈگری حاصل کرنے والے تو ہر ایک مذہب میں تھوڑے ہوتے ہیں بلکہ تبحر علمی میں پورے کامل ہر ایک ملک میں دس بیس سے زیادہ نہیں ہوتے مگر دوسرے لوگ کروڑہا ہوتے ہیں جو نہ پنڈت کہلاویں اور نہ پادری کے نام سے ملقّب ہوں اور نہ مولوی ہونے کا عمامہ سر پر رکھتے ہیں اور انہیں میں اکثر طالب حق بھی ہوتے ہیں اور ان کے لئے کافی ہوتا ہے کہ وہ اس قدر دیکھ لیں کہ کسی مذہب میں خدا کے بارے میں کیا تعلیم ہے اور پھر مخلوق کے بارے میں کیا تعلیم ہے اور پھر اس تعلیم کا ثمرہ کیا ہے کیا وہ اُس خدا تک پہنچاتی اور اُس مخفی ذات کو دکھلاتی ہے جو زندہ خدا ہے یا اس کو محض قصّوں کے سہارے پر چھوڑتی ہے جیسا کہ ہم ان امور ثلاثہ کی ابھی تصریح کر چکے ہیں اور عقلِ سلیم ببداہت اس بات کو سمجھتی ہے کہ جو شخص ان تینوں امور میں کسی مذہب کو کامل پائے گا وہی مذہب سچا ہوگا کیونکہ یہ تسلی جھوٹے مذہب میں ہرگز مل نہیں سکتی۔ ﴿۱۳﴾

اب ہم ناظرین پر بڑے زور سے اس بات کا ثبوت ظاہر کرتے ہیں کہ یہ تینوں قسم کی خوبیاں محض اسلام میں پائی جاتی ہیں اور باقی جس قدر مذاہب روئے زمین پر ہیں۔کیا آریہ اور کیا عیسائی اور کیا کوئی اور مذہب وہ ان سہ گونہ خوبیوں سے خالی ہیں اور ہم طول بیان سے پرہیز کر کے ہر ایک خوبی کے ذیل میں اسلام اور ان دونوں مذہبوں کا کچھ ذکر کریں گے۔انشاءاللہ تعالیٰ

## اوّل

## خدا تعالیٰ کے متعلق عیسائی صاحبوں اور آریہ صاحبوں کی کیا تعلیم ہے اور قرآن شریف کی کیا تعلیم

عیسائی صاحبان اس بات کے اقراری ہیں کہ ان کے نزدیک حضرت عیسیٰ علیہ السلام ہی کامل خدا ہیں ، جن کے اندر چار[۴] روحیں موجود ہیں۔ایک[۱] بیٹے کی دوسرے[۲] باپ کی ، تیسری[۳] روح القدس کی ، چوتھی[۴] انسان کی اور یہ مربع خدا ہمیشہ کے لئے مربّع ہوگا بلکہ اس کو

مخمس کہیں تو بجا ہے کیونکہ اس کے ساتھ جسم بھی ہمیشہ ہی رہے گا لیکن اب تک اس بات کا جواب نہیں دیا گیا کہ اس خدا کا وہ جسم جو ختنہ کے وقت اس سے علیحدہ کیا گیا تھا اور وہ جسم جو تحلیل ہوتا رہا اور یا ہمیشہ ناخنوں اور بالوں کے کٹانے کی وجہ سے کم ہوتا رہا کیا وہ بھی کبھی اس جسم کے ساتھ شامل کیا جائے گا یا ہمیشہ کے لئے اس کو داغ جدائی نصیب ہوا۔ ہر ایک عقلمند کو معلوم ہے کہ یہ علم طبعی کا مسلّم اور مقبول اور آزمودہ تجربہ کردہ مسئلہ ہے کہ تین برس تک پہلا جسم تحلیل پا کر نیا جسم اس کی جگہ آ جاتا ہے اور پہلے ذرات الگ ہو جاتے ہیں پس اس حساب سے تینتیس برس کے عرصہ میں حضرت مسیح کے گیارہ جسم تحلیل پائے ہوں گے اور گیارہ[11] نئے جسم آئے ہوں گے اب طبعاً یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ وہ گیارہ مفقود شدہ جسم پھر حضرت مسیح کے موجودہ جسم کے ساتھ شامل ہو جائیں گے یا نہیں اور اگر نہیں شامل ہوں گے تو کیا بوجہ کسی گناہ کے وہ علیحدہ رکھنے کے لائق تھے یا کسی اور وجہ سے علیحدہ کئے گئے اور اس ترجیح بلا مرجح کا کیا سبب ہے اور کیوں جائز نہیں کہ اس موجودہ جسم کو دُور کر کے وہی پہلے جسم حضرت مسیح کو دیئے جائیں۔ اور کیا وجہ کہ جبکہ گیارہ دفعہ اس بات کا تجربہ ہو چکا ہے کہ حضرت مسیح تمام انسانوں کی طرح تین برس کے بعد نیا جسم پاتے رہے ہیں اور تینتیس برس تک گیارہ نئے جسم پا چکے ہیں تو پھر کیوں اب باوجود دو ہزار برس گزرنے کے وہی پرانا جسم ان کے ساتھ لازم غیر منفک رہا اگر اس جسم کے غیر فانی بننے کی وجہ ان کی خدائی ہے تو ان پہلے دنوں میں بھی تو خدائی موجود تھی جبکہ ہر ایک تین برس کے بعد پہلا چولہ جسم کا وہ اُتارتے رہے ہیں اور وہ جسم جو خدائی کا ہمسایہ تھا خاک وغبار میں ملتا رہا تو کیوں یہ موجودہ جسم بھی ان سے الگ نہیں ہوتا۔ پھر یہ بھی ذرہ سوچو کہ انسان کے جسم کے پہلے ذرات اس سے الگ ہو جانا تو کوئی غیر معمولی بات نہیں بلکہ رحم سے نکلتے ہی ایک حصہ اس کے جسم کے زوائد کا الگ کرنا پڑتا ہے اور ناخن اور بال ہمیشہ کٹانے پڑتے ہیں اور بسا اوقات بباعث بیماری بہت دُبلا ہو جاتا ہے اور پھر کھانے پینے سے

﴿۱۴﴾

نیا جسم آ جاتا ہے مگر خدا کے گیارہ جسم اس سے الگ ہو جائیں اس میں بیشک خدا کی ہتک ہے ہاں جیسا کہ چاروں روحوں کے عقیدہ میں ایک راز تسلیم کیا گیا ہے اگر اس جگہ بھی یہی جواب دیا جائے کہ اس میں بھی کوئی راز ہے تو پھر بحث کو ختم کرنا پڑتا ہے۔ مگر بار بار راز کا بہانہ پیش کرنا یہ ایک بناوٹ اور کمزوری کی نشانی ہے۔

پھر دوسری تعجب یہ ہے کہ اس تخمیس کا نام تثلیث کیوں رکھا گیا ہے جبکہ بموجب عیسائی عقیدہ کے چاروں روحیں مسیح کے جسم میں ابدی اور غیر فانی ہیں اور ہمیشہ رہیں گی اور انسانی روح بھی بباعث غیر فانی ہونے کے اس مجموعہ سے کبھی الگ نہیں ہوگی اور نہ کبھی جسم الگ ہوگا ﴿۱۵﴾ تو پھر یہ تو تخمیس ہوئی نہ تثلیث۔ اب ظاہر ہے کہ واضعانِ تثلیث سے یہ ایک بڑی ہی غلطی ہوئی ہے جو انہوں نے تخمیس کو تثلیث سمجھ لیا مگر اب بھی یہ غلطی درست ہو سکتی ہے اور جیسا کہ گذشتہ دنوں میں تثلیث کے لفظ کی نسبت ثالوث تجویز کیا گیا تھا اب بجائے ثالوث کے تخمیس تجویز ہو سکتی ہے غلطی کی اصلاح ضروری ہے مگر افسوس کہ اس پانچ ۵ پہلو والے خدا کی کچھ نہ کچھ مرمت ہی ہوتی رہتی ہے۔

اب خلاصہ کلام یہ کہ عیسائی مذہب توحید سے تہی دست اور محروم ہے بلکہ ان لوگوں نے سچے خدا سے منہ پھیر کر ایک نیا خدا اپنے لئے بنایا ہے جو ایک اسرائیلی عورت کا بیٹا ہے مگر کیا یہ نیا خدا ان کا قادر ہے جیسا کہ اصلی خدا قادر ہے۔ اس بات کے فیصلہ کے لئے خود اس کی سرگذشت گواہ ہے کیونکہ اگر وہ قادر ہوتا تو یہودیوں کے ہاتھ سے ماریں نہ کھاتا۔ رومی سلطنت کی حوالات میں نہ دیا جاتا اور صلیب پر کھینچا نہ جاتا۔ اور جب یہودیوں نے کہا تھا کہ صلیب پر سے خود بخود اُتر آ ہم ابھی ایمان لے آئیں گے اُس وقت اُتر آتا۔ لیکن اس نے کسی موقعہ پر اپنی قدرت نہیں دکھلائی۔ رہے اس کے معجزات سو واضح ہو کہ اس کے معجزات دوسرے اکثر نبیوں کی نسبت بہت ہی کم ہیں مثلاً اگر کوئی عیسائی ایلیا نبی کے معجزات سے جو بائبل میں مفصل مذکور ہیں

جن میں سے مُردوں کا زندہ کرنا بھی ہے مسیح ابن مریم کے معجزات کا مقابلہ کرے تو اس کو ضرور اقرار کرنا پڑے گا کہ ایلیا نبی کے معجزات شان اور شوکت اور کثرت میں مسیح ابن مریم کے معجزات سے بہت بڑھ کر ہیں ہاں انجیلوں میں بار بار اس معجزہ کا ذکر ہے کہ یسوع مسیح مَصروعوں یعنی مرگی زدہ لوگوں میں سے جن نکالا کرتا تھا اور یہ بڑا معجزہ اس کا شمار کیا گیا ہے جو محققین کے نزدیک ایک ہنسی کی جگہ ہے آج کل کی تحقیقات سے ثابت ہے کہ مرض صَرع ضعفِ دماغ کی وجہ سے پیدا ہوتی ہے یا بعض اوقات کوئی رسولی دماغ میں پیدا ہو جاتی ہے اور بعض دفعہ کسی اور مرض کا یہ عرض ہوتی ہے لیکن ان تمام محققین نے کہیں نہیں لکھا کہ اس مرض کا سبب جن بھی ہوا کرتے ہیں۔ قرآن شریف کا حضرت مسیح ابن مریم پر یہ بھی احسان ہے کہ اس کے بعض معجزات کا ذکر تو کیا لیکن یہ نہیں لکھا کہ وہ مرگی زدہ بیماروں میں سے جن بھی نکالا کرتا تھا۔ اور قرآن شریف میں حضرت مسیح ابنِ مریم کے معجزات کا ذکر اس غرض سے نہیں ہے کہ اس سے معجزات زیادہ ہوئے ہیں بلکہ اس غرض سے ہے کہ یہودی اس ﴿۱۶﴾ کے معجزات سے قطعاً منکر تھے اور اس کو فریبی اور مکّار کہتے تھے پس خدا تعالیٰ نے قرآن شریف میں یہودیوں کے دفع اعتراض کے لئے مسیح ابن مریم کو صاحب معجزہ قرار دیا اور اسی حکمت کی وجہ سے اس کی ماں کا نام صدّیقہ رکھا کیونکہ یہودی اس پر ناجائز تہمت لگاتے تھے سو مریم کا صدیقہ نام رکھنا اس غرض سے نہیں تھا کہ وہ دوسری تمام پاک دامن اور صالحہ عورتوں سے افضل تھی بلکہ اس نام کے رکھنے میں یہودیوں کے اعتراض کا ذَبّ اور دفع مقصود تھا۔ اسی طرح جو احادیث میں لکھا گیا کہ عیسیٰ اور اس کی ماں مسِ شیطان سے پاک تھے اس قول کے یہ معنی نہیں ہیں کہ دوسرے نبی مسِ شیطان سے پاک نہیں تھے بلکہ غرض یہ تھی کہ نعوذ باللہ جو حضرت مسیح پر ولادتِ ناجائز کا الزام لگایا گیا تھا اور حضرت مریم کو ناپاک عورت قرار دیا گیا تھا۔ اس کلمہ میں اس کا ردّ مقصود ہے ایسا ہی حضرت

مسیح کی پیدائش بھی کوئی ایسا امر نہیں ہے جس سے ان کی خدائی مستنبط ہو سکے۔ اسی دھوکہ کے دُور کرنے کے لئے قرآن شریف اور انجیل میں حضرت عیسیٰ اور یحییٰ کی ولادت کا قصہ ایک ہی جگہ بیان کیا گیا ہے تا پڑھنے والا سمجھ لے کہ دونوں ولادتیں اگرچہ بطور خارق عادت ہیں لیکن ان سے کوئی خدا نہیں بن سکتا ورنہ چاہئے کہ یحییٰ بھی جس کا عیسائی یوحنا نام رکھتے ہیں خدا ہو بلکہ یہ دونوں امر اس بات کی طرف اشارہ تھا کہ نبوت اسرائیلی خاندان میں سے جاتی رہے گی یعنی جبکہ یسوع مسیح کا باپ بنی اسرائیل میں سے نہ ہوا اور یحییٰ کی ماں اور باپ اس لائق نہ ٹھہرے کہ اپنے نطفہ سے بچہ پیدا کر سکیں تو یہ دونوں بنی اسرائیلی سلسلہ سے خارج ہو گئے اور یہ آئندہ ارادۂ الٰہی کے لئے ایک اشارہ قرار پا گیا کہ وہ نبوت کو دوسرے خاندان میں منتقل کرے گا۔ ظاہر ہے کہ حضرت عیسیٰ کا کوئی اسرائیلی باپ نہیں ہے پس وہ بنی اسرائیل میں سے کیونکر ہو سکتا ہے لہٰذا اس کا وجود اسرائیلی سلسلہ کے دائمی نبوت کی نفی کرتا ہے ایسا ہی یوحنا یعنی یحییٰ اپنے ماں باپ کے قویٰ میں سے نہیں ہے سو وہ بھی اسی کی طرف اشارہ ہے۔

اس تمام تحقیق سے ظاہر ہے کہ مسیح کے کسی معجزہ یا طرز ولادت میں کوئی ایسا اعجوبہ نہیں کہ وہ اس کی خدائی پر دلالت کرے اسی امر کی طرف اشارہ کرنے کے لئے خدا تعالیٰ نے مسیح کی ولادت کے ذکر کے ساتھ یحییٰ کی ولادت کا ذکر کر دیا تا معلوم ہو کہ جیسا کہ یحییٰ کی خارق عادت ولادت ان کو انسان ہونے سے باہر نہیں لے جاتی ایسا ہی مسیح ابن مریم کی ولادت اس کو خدا نہیں بناتی۔ یہ تو ظاہر ہے کہ یوحنا کی ولادت حضرت عیسیٰ کی ولادت سے کوئی کم عجیب تر نہیں بلکہ حضرت عیسیٰ میں صرف باپ کی طرف میں ایک خارق عادت امر ہے اور حضرت یحییٰ میں ماں اور باپ دونوں کی طرف میں خارق عادت امر ہے اور اس کے ساتھ یہ بھی ہے کہ حضرت یحییٰ کی پیدائش کا نشان بہت صاف رہا ہے کیونکہ ان کی ماں پر کوئی ناجائز تہمت نہیں لگائی گئی اور بوجہ اس کے کہ وہ بانجھ تھی تہمت کا ﴿۱۷﴾

کوئی محل بھی نہیں تھا۔ لیکن حضرت مریم پر تہمت لگائی گئی اور اس تہمت نے حضرت عیسیٰ کی ولادت کے اعجوبہ کو خاک میں ملا دیا مگر اس تہمت میں صرف یہودیوں کا قصور نہیں بلکہ خود حضرت مریم سے ایک بڑی بھاری غلطی ہوئی جس نے یہود کو تہمت کا موقعہ دیا اور وہ یہ کہ جب اس نے اپنے کشف میں فرشتہ کو دیکھا اور فرشتہ نے اس کو حاملہ ہونے کی بشارت دی تو مریم نے عمداً اپنے خواب کو چھپایا اور کسی کے پاس اس کو ظاہر نہ کیا کیونکہ اس کی ماں اور باپ دونوں نے اس کو بیت المقدس کی نذر کیا تھا تا وہ ہمیشہ تارکہ رہ کر بیت المقدس کی خدمت میں مشغول رہے اور کبھی خاوند نہ کرے اور بتول کا لقب اس کو دیا گیا اور اس نے آپ بھی یہی عہد کیا تھا کہ خاوند نہیں کرے گی اور بیت المقدس میں رہے گی۔ اب اس خواب کے دیکھنے سے اس کو یہ خوف پیدا ہوا کہ اگر میں لوگوں کے پاس یہ ظاہر کرتی ہوں کہ فرشتہ نے مجھے یہ بشارت دی ہے کہ تیرے لڑکا پیدا ہوگا تو لوگ یہ سمجھیں گے کہ یہ خاوند کرنا چاہتی ہے اس لئے وہ اس خواب کو اندر ہی اندر دبا گئی لیکن وہ خواب سچی تھی اور ساتھ ہی اس کے حمل ہو گیا جس سے مریم مدت تک بے خبر رہی جب پانچواں مہینہ حمل پر گزرا تب یہ چرچا پھیل گیا کہ مریم کو حمل ہے اور اس وقت لوگوں کو خواب سنا دی لیکن اُس وقت سُنانا بے فائدہ تھا۔ آخر بزرگوں نے پردہ پوشی کے طور پر یوسف نام ایک شخص سے اس کا نکاح کر دیا اس طرح پر یہ نشان مکدّر ہو گیا۔

رہی حضرت مسیح کی پیشگوئیاں پس وہ تو ایسی ہیں کہ اب تک یہودی اس پر ہنسی کرتے ہیں کیونکہ ایسی باتیں کہ زلزلے آئیں گے قحط پڑیں گے لڑائیاں ہوں گی عادت میں داخل ہیں اور ہمیشہ ہوتی رہتی ہیں اور نیز یہودی کہتے ہیں کہ ان کی کوئی بات جو پیشگوئی کے رنگ میں تھی سچی نہیں نکلی چنانچہ یہ اعتراض ان کے اب تک لاینحل چلے آتے ہیں کہ حضرت عیسیٰ نے باراں[12] حواریوں کو جو ان کے سامنے موجود تھے بہشت کا وعدہ دیا تھا بلکہ ان کے لئے بارہ تخت تجویز کئے تھے لیکن آخر کار باراں[12] میں سے گیارہ[11] رہ گئے اور بارواں[12] حواری جو یہودا اسکریوطی تھا وہ مُرتد ہو گیا ﴿۱۸﴾

اور تیس۳۰ روپیہ لے کر حضرت عیسیٰ کو اس نے گرفتار کرا دیا اگر یہ پیشگوئی خدا کی طرف سے ہوتی تو یہودا مُرتد نہ ہوتا۔ ایسا ہی ان کا یہ بھی اعتراض ہے کہ ان کی یہ پیشگوئی کہ ابھی اس زمانہ کے لوگ زندہ ہوں گے کہ مَیں واپس آجاؤں گا یہ پیشگوئی بھی بڑی صفائی سے خطا گئی۔ کیونکہ انیس سو برس گزر گئے اور اس زمانہ کے لوگ مدت ہوئی کہ مرکھپ گئے لیکن وہ واپس نہیں آئے۔

غرض ان تمام باتوں سے ظاہر ہے کہ وہ ہرگز کسی بات پر قادر نہیں تھا صرف ایک عاجز انسان تھا اور انسانی ضعف اور لاعلمی اپنے اندر رکھتا تھا اور انجیل سے ظاہر ہے کہ اس کو غیب کا علم ہرگز نہیں تھا کیونکہ وہ ایک انجیر کے درخت کی طرف پھل کھانے گیا اور اس کو معلوم نہ ہوا کہ اس پر کوئی پھل نہیں ہے اور وہ خود اقرار کرتا ہے کہ قیامت کی خبر مجھے معلوم نہیں پس اگر وہ خدا ہوتا تو ضرور قیامت کا علم اس کو ہونا چاہئے تھا اسی طرح کوئی صفت الوہیت اس میں موجود نہیں تھی اور کوئی ایسی بات اس میں نہیں تھی کہ دوسروں میں نہ پائی جائے عیسائیوں کو اقرار ہے کہ وہ مر بھی گیا۔ پس کیسا بدقسمت وہ فرقہ ہے جس کا خدا مر جائے۔ یہ کہنا کہ پھر وہ زندہ ہو گیا تھا کوئی تسلی کی بات نہیں جس نے مر کر ثابت کر دیا کہ وہ مر بھی سکتا ہے اس کی زندگی کا کیا اعتبار۔

اس تمام تحقیق سے ظاہر ہے کہ موجودہ مذہب عیسائیوں کا ہرگز خدا تعالیٰ کی طرف سے نہیں ہے کیونکہ جس کو انہوں نے خدا قرار دیا ہے وہ کسی طرح خدا نہیں ہو سکتا۔ خدا پر ہرگز موت نہیں آسکتی اور نہ وہ علم غیب سے محروم ہو سکتا ہے۔

﴿۱۹﴾ اب ہم اسی پیمانہ سے **آریہ مذہب** کو ناپنا چاہتے ہیں کہ آیا وہ سچے اور کامل اور واحد لاشریک خدا کو مانتے ہیں یا اس سے برگشتہ ہیں۔ پس واضح ہو کہ اوّل علامت خدا شناسی کی توحید ہے یعنی خدا کو اس کی ذات میں اور صفات میں ایک ماننا اور کسی خوبی میں اس کا کوئی شریک قرار نہ دینا۔ لیکن ظاہر ہے کہ آریہ سماجی لوگ ذرہ ذرہ کو خدا تعالیٰ کی ازلیت کی صفت میں شریک قرار دیتے ہیں☆ اور جس طرح خدا تعالیٰ اپنے وجود اور ہستی میں کسی خالق کا محتاج نہیں

☆ یہ اعتراض نہیں ہو سکتا کہ مسلمان بھی انسانی ارواح کو ابدی قرار دیتے ہیں کیونکہ قرآن شریف یہ نہیں سکھلاتا کہ انسانی ارواح اپنی ذات کے تقاضا سے ابدی ہیں بلکہ وہ یہ سکھلاتا ہے کہ یہ ابدیت انسانی روح کے لئے محض عطیہ الٰہی ہے ورنہ انسانی روح بھی دوسرے حیوانات کی روحوں کی طرح قابل فنا ہے۔ منہ

اسی طرح ان کے نزدیک جیو یعنی روح اور پرمانو یعنی ذرّات اجسام بھی اپنے وجود اور ہستی میں کسی خالق کی طرف محتاج نہیں بلکہ اپنی تمام قوتوں کے ساتھ قدیم اور انادی ہیں اور اپنے اپنے وجود کے آپ ہی خدا ہیں اب ظاہر ہے کہ اس عقیدہ کے رُو سے نہ خدا کی توحید باقی رہتی ہے نہ اس کی عظمت میں سے کچھ باقی رہ سکتا ہے بلکہ اس صورت میں اس کی شناخت پر کوئی دلیل بھی قائم نہیں ہو سکتی کیونکہ صانع اپنے مصنوعات سے ہی شناخت ہوتا ہے پس جبکہ رُوحوں اور جسموں کی تمام قوتیں خودبخود اور قدیم ہیں تو پھر خدا کے وجود پر کونسی دلیل قائم ہوئی اور عقل انسانی نے کیونکر سمجھ لیا کہ وہ موجود ہے۔ یہ کہنا بیجا ہے کہ وہ ان ذرات کو جوڑتا ہے اور روح اور جسم کو تعلق بخشتا ہے اور اسی سے وہ پہچانا جاتا ہے کیونکہ صرف جوڑنے سے کوئی شخص خدا نہیں کہلا سکتا وجہ یہ ہے کہ اگر صرف جوڑنے سے کوئی خدا کہلا سکتا ہے تو اس صورت میں تو تمام نجار اور معمار خدا کہلا سکتے ہیں کیونکہ جوڑنے کا کام تو انہیں بھی آتا ہے۔ دیکھو حال کے زمانہ میں کیسی کیسی عمدہ صنعتیں یورپ کے صناعوں نے ایجاد کی ہیں یہاں تک کہ مادرزاد اندھوں کے دیکھنے کے لئے بھی ایک آلہ نکالا ہے۔ اور آئے دن کوئی نہ کوئی نئی صنعت نکال لیتے ہیں یہاں تک کہ ایک قسم کے مُردہ جانوروں میں روح ڈالنے کا طریق بھی انہوں نے ایجاد کیا ہے یعنی جب کوئی جانور ایسے طور سے مر جائے جو اس کے اعضائے رئیسہ کو صدمہ نہ پہنچے اور اس کی موت پر کچھ زیادہ عرصہ بھی نہ گزرے تو وہ اس کو اپنی حکمت عملی سے دوبارہ زندہ کرتے ہیں گو حقیقی طور پر وہ زندگی نہیں ہوتی۔ تاہم اعجوبہ نمائی میں کیا شک ہے۔ امریکہ میں آج کل یہ عمل کثرت سے پھیل رہا ہے۔ مگر کیا ایسی صنعتوں سے وہ خدا کہلا سکتے ہیں؟ ﴿۲۰﴾

پس اصل بات یہ ہے کہ خدا کی قدرت میں جو ایک خصوصیت ہے جس سے وہ خدا کہلاتا ہے وہ روحانی اور جسمانی قوتوں کے پیدا کرنے کی خاصیت ہے۔ مثلاً جانداروں کے جسم کو جو اُس نے آنکھیں عطا کی ہیں اس کام میں اس کا اصل کمال یہ نہیں ہے کہ اُس نے یہ آنکھیں بنائیں بلکہ کمال یہ ہے کہ اُس نے ذراتِ جسم میں پہلے سے ایک پوشیدہ طاقتیں پیدا کر رکھی تھیں۔ جن میں بینائی کا نور

پیدا ہو سکے پس اگر وہ طاقتیں خود بخود ہیں تو پھر خدا کچھ بھی چیز نہیں کیونکہ بقول شخصے کہ گھی سنوارے سالنا بڑی بہو کا نام۔ اس بینائی کو وہ طاقتیں پیدا کرتی ہیں خدا کو اس میں کچھ دخل نہیں اور اگر ذرّاتِ عالم میں وہ طاقتیں نہ ہوتیں تو خدائی بے کار رہ جاتی پس ظاہر ہے کہ خدائی کا تمام مدار اِس پر ہے کہ اس نے روحوں اور ذرات عالم کی تمام قوتیں خود پیدا کی ہیں اور کرتا ہے اور خود ان میں طرح طرح کے خواص رکھے ہیں اور رکھتا ہے پس وہی خواص جوڑنے کے وقت اپنا کرشمہ دکھلاتے ہیں۔ اور اسی وجہ سے خدا کے ساتھ کوئی موجد برابر نہیں ہو سکتا کیونکہ گو کوئی شخص ریل کا موجد ہو یا تار کا یا فوٹو گراف کا یا پریس کا یا کسی اور صنعت کا اس کو اقرار کرنا پڑتا ہے کہ وہ ان قوتوں کا موجد نہیں جن قوتوں کے استعمال سے وہ کسی صنعت کو طیار کرتا ہے بلکہ یہ تمام موجد بنی بنائی قوتوں سے کام لیتے ہیں جیسا کہ انجن چلانے میں بھاپ کا طاقتوں سے کام لیا جاتا ہے پس فرق یہی ہے کہ خدا نے عنصر وغیرہ میں یہ طاقتیں خود پیدا کی ہیں مگر یہ لوگ خود طاقتیں اور قوتیں پیدا نہیں کر سکتے۔ پس جب تک خدا کو ذرّاتِ عالم اور ارواح کی تمام قوتوں کا موجد نہ ٹھہرایا جائے تب تک خدائی اس کی ہرگز ثابت نہیں ہو سکتی اور اس صورت میں اس کا درجہ ایک معمار یا نجّار یا حدّاد یا گلگو سے ہرگز زیادہ نہیں ہوگا۔ یہ ایک بدیہی بات ہے جو ردّ کے قابل نہیں۔ پس دانشمند کو چاہئے کہ سمجھ کر جواب دے کہ بغیر سمجھ کے جواب دینا صرف بکواس ہے۔

یہ نمونہ آریہ سماجیوں کی توحید کا ہے اور پھر دوسرا امر کہ وہ اپنے پرمیشر کو قادر کس درجہ تک سمجھتے ہیں خود ظاہر ہے کیونکہ جب کہ ان کا یہ مانا ہوا اصول ہے کہ ان کا پرمیشر نہ ارواح کا خالق ہے نہ ذرّاتِ اجسام کا تو اس سے ظاہر ہے کہ اس کی قدرت ان کے نزدیک صرف اسؔ حد تک ہے کہ وہ باہم جسم اور رُوح کو جوڑتا ہے اور جو ارواح اور اجسام میں گُن اور خواص اور عجیب وغریب قوتیں ہیں وہ ان کے نزدیک انادی اور خود بخود ہیں پرمیشر کا ان میں کچھ بھی دخل نہیں اب اِس سے ظاہر ہے کہ ان کے نزدیک ان کے پرمیشر کی قوت اور قدرت نجّاروں اور آہن گروں وغیرہ صناعوں سے کچھ زیادہ نہیں کیونکہ زیادتی تو تب ہو کہ وہ ان قوتوں اور گُنوں اور خاصیتوں کا

﴿۲۱﴾

پیدا کرنے والا بھی ہو اور جبکہ وہ سب خاصیتیں اور قوتیں اور گن اور طرح طرح کی طاقتیں ارواح اور ذرّات اجسام میں قدیم اور انادی ہیں جیسا کہ خود ارواح اور ذرّات اجسام قدیم اور انادی ہیں تو اِس صورت میں ماننا پڑتا ہے کہ جس پرمیشر نے ان ارواح اور ذرّات کو پیدا نہیں کیا اس نے ان کی قوتوں کو بھی پیدا نہیں کیا کیونکہ کوئی چیز اپنی قوتوں سے الگ نہیں رہ سکتی۔ ہر ایک چیز کی قوتیں اس کے ساتھ ہوتی ہیں اور وہی اس کی صورتِ نوعیہ کو قائم رکھتی ہیں اور جب وہ قوت اور گُن باطل ہو جائے تو ساتھ ہی وہ چیز باطل ہو جاتی ہے پس اگر یہ مانا جائے کہ پرمیشر نے روحوں اور ذرّاتِ عالم کو پیدا نہیں کیا۔ تو ساتھ ہی ماننا پڑتا ہے کہ اس نے اس کی قوتوں اور گنوں اور خاصیتوں کو بھی پیدا نہیں کیا اور اس صورت میں بدیہی طور پر نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ پرمیشر کی قدرت اور قوت انسانی قوت اور قدرت سے بڑھ کر نہیں کیونکہ ہم بار بار کہتے ہیں کہ انسان سے زیادہ پرمیشر میں یہی بات ہے کہ وہ قوتوں اور گُنوں اور خاصیتوں کا اپنی قدرت سے پیدا کرنے والا ہے مگر انسان گو کیسا ہی انواع اقسام کے ایجادات میں سبقت لے جائے مگر وہ قوتوں اور گُنوں اور خاصیتوں کو اپنے مطلب کے موافق ارواح اور اجسام میں پیدا نہیں کر سکتا۔ ہاں جو خدا کی طرف سے پہلے ہی سے قوتیں اور گُن اور خاصیتیں موجود ہیں ان سے کام لیتا ہے مگر خدا نے انسانوں میں جس مطلب کا ارادہ کیا ہے پہلے سے اس مطلب کی تکمیل کے لئے تمام قوتیں خود پیدا کر رکھی ہیں مثلاً انسانی روحوں میں ایک قوت عشقی موجود ہے اور گو کوئی انسان اپنی غلطی سے دوسرے سے محبت کرے اور اپنے عشق کا محل کسی اور کو ٹھہراوے لیکن عقل سلیم بڑی آسانی سے سمجھ سکتی ہے کہ یہ قوتِ عشقی اس لئے روح میں رکھی گئی ہے کہ تا وہ اپنے محبوب حقیقی سے جو اس کا خدا ہے اپنے سارے دل اور ساری طاقت اور سارے جوش سے پیار کرے۔

پس کیا ہم کہہ سکتے ہیں کہ یہ قوت عشقی جو انسانی روح میں موجود ہے جس کی موجیں ناپیدا کنار ہیں اور جس کے کمال تموج کے وقت انسان اپنی جان سے بھی دست بردار ہونے کو طیار ہوتا ہے یہ خود بخود رُوح میں قدیم سے ہے، ہرگز نہیں۔ اگر خدا نے انسان اور اپنی ذات میں ﴿۲۲﴾

عاشقانہ رشتہ قائم کرنے کے لئے رُوح میں خودقوتِ عشقی پیدا کر کے یہ رشتہ آپ پیدا نہیں کیا تو گویا یہ امر اتفاقی ہے کہ پرمیشر کی خوش قسمتی سے رُوحوں میں قوتِ عشقی پائی گئی اور اگر اس کے مخالف کوئی اتفاق ہوتا یعنی قوتِ عشقی روحوں میں نہ پائی جاتی تو کبھی لوگوں کو پرمیشر کی طرف خیال بھی نہ آتا اور نہ پرمیشر اس میں کوئی تدبیر کرسکتا کیونکہ نیستی سے ہستی نہیں ہوسکتی۔ لیکن ساتھ ہی اس بات کو بھی سوچنا چاہیئے کہ پرمیشر کا بھگتی اور عبادت اور نیک اعمال کے لئے مواخذہ کرنا اس بات پر دلیل ہے کہ اس نے خود محبت اور اطاعت کی قوتیں انسان کی روح کے اندر رکھی ہیں لہٰذا وہ چاہتا ہے کہ انسان جس میں خود اس نے یہ قوتیں رکھی ہیں اس کی محبت اور اطاعت میں محو ہو جائے ورنہ پرمیشر میں یہ خواہش پیدا کیوں ہوئی کہ لوگ اس سے محبت کریں اس کی اطاعت کریں اور اس کی مرضی کے موافق رفتار اور گفتار بناویں ہم دیکھتے ہیں کہ باہمی کشش کے لئے کسی قسم کا اتحاد ضروری ہے انسان انسان کے ساتھ انس رکھتا ہے اور بکری بکری کے ساتھ اور گائے گائے کے ساتھ اور ایک پرندہ اپنے ہم قسم پرندہ کے ساتھ پس جبکہ انسان کی روحانی اور جسمانی قوتوں کو پرمیشر کے ساتھ کوئی بھی رشتہ نہیں تو کس اشتراک سے باہمی کشش درمیان ہو، صرف جوڑنے کا اشتراک کافی نہیں کیونکہ جیسا کہ ہم ابھی بیان کر چکے ہیں جوڑنے میں پرمیشر اور ایک نجار یا آہن گر برابر ہیں اگر ہمارا کوئی عضو اپنے ٹھکانہ سے اُتر جائے اور کوئی شخص اس کو اصل جگہ سے جوڑ دے یا مثلاً اگر کسی کا ناک کٹ جائے اور کوئی شخص زندہ گوشت اس ناک پر چڑھا کر ناک کو درست کر دے تو کیا وہ اس کا پرمیشر ہو جائے گا۔ خدا کو پہلی کتابوں میں استعارہ کے طور پر پِتا یعنی باپ قرار دیا گیا ہے اور قرآن شریف میں بھی فرمایا ہے۔ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ كَذِكْرِكُمْ اٰبَآءَكُمْ [1] یعنی تم خدا کو ایسا یاد کرو جیسا کہ تم اپنے باپوں کو یاد کرتے ہو اور فرمایا اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ [2]۔ یعنی خدا اصل نور ہے ہر ایک نور زمین و آسمان کا اسی سے نکلا ہے۔ پس خدا کا نام استعارۃً پِتا رکھنا اور ہر ایک نور کی جڑ اس کو قرار دینا اسی کی طرف ﴿۲۳﴾

[1] البقرۃ:۲۰۱ [2] النور : ۳۶

اشارہ کرتا ہے کہ انسانی رُوح کا خدا سے کوئی بھاری علاقہ ہے۔

عربی میں آدمی کو انسان کہتے ہیں یعنی جس میں دو اُنس ہیں ایک اُنس خدا کی اور ایک اُنس بنی نوع کی۔ اور اسی طرح ہندی میں اس کا نام مانس ہے جو مانوس کا مخفف ہے اس سے ظاہر ہے کہ انسان اپنے خدا سے طبعی اُنس رکھتا ہے اور مشرکانہ غلطی بھی دراصل اسی سچے خدا کی تلاش کی وجہ سے ہے۔ ہم اپنے کامل ایمان اور پوری معرفت سے یہ گواہی دیتے ہیں کہ یہ اصول آریہ سماجیوں کا ہرگز درست نہیں کہ ارواح اور ذرّات اپنی تمام قوتوں کے ساتھ قدیم اور انادی اور غیر مخلوق ہیں۔ اس سے تمام وہ رشتہ ٹوٹ جاتا ہے جو خدا میں اور اس کے بندوں میں ہے۔ یہ ایک نیا اور مکروہ مذہب ہے جو پنڈت دیانند نے پیش کیا ہے ہم نہیں جانتے کہ وید سے کہاں تک اس مذہب کا تعلق ہے لیکن ہم اس پر بحث کرتے ہیں کہ یہ اصول جو آریہ سماجیوں نے اپنے ہاتھ سے شائع کیا ہے یہ عقل سلیم کے نزدیک کامل معرفت اور کامل غور اور کامل سوچ کے بعد ہرگز درست نہیں۔ سناتن دھرم کا اصول جو اس کے مقابل پر پڑا ہوا ہے اس کو اگرچہ ویدانت کے بیجا مبالغہ نے بدشکل کر دیا ہے اور ویدانتیوں کی افراط نے بہت سے اعتراضات کا موقعہ دے دیا ہے تاہم اس میں سچائی کی ایک چمک ہے اگر اس عقیدہ کو زوائد سے الگ کر دیا جاوے تو ماحصل اس کا یہی ہوتا ہے کہ ہر ایک چیز پرمیشر کے ہی ہاتھ سے نکلی ہے پس اس صورت میں تمام شبہات دُور ہو جاتے ہیں اور ماننا پڑتا ہے کہ بموجب اصول سناتن دھرم کے وید کا عقیدہ بھی یہی ہے کہ یہ تمام ارواح اور ذرّات اجسام اور ان کی قوتیں اور طاقتیں اور گُن اور خاصیتیں خدا کی طرف سے ہیں۔

یاد رہے کہ آریہ ورت میں مذہب قدیم جس پر کروڑہا انسان پائے جاتے ہیں سناتن دھرم ہے اگرچہ اس مذہب کو عوام نے بگاڑ دیا ہے اور مورتی پوجا اور دیویوں کی پرستش اور بہت سی مشرکانہ بدعتیں اور اوتاروں کو خدا سمجھنا گویا اس مذہب کی جُز ہو گیا ہے۔

لیکن ان چند غلطیوں کو الگ کر کے بہت سی عمدہ باتیں بھی اس مذہب میں موجود ہیں۔ اسی مذہب میں بڑے بڑے رشی اور مُنی اور جوگی ہوتے رہے ہیں اور نیز اس مذہب میں بڑے بڑے جپی تپی اور ریاضت کرنے والے پائے گئے ہیں اب اگر کوئی چاہے قبول کرے یا نہ کرے۔ لیکن جس مذہب کو پنڈت دیانند نے پیش کیا ہے اس میں وہ روحانیت نہیں ہے جس کو سناتن دھرم کے بزرگوں نے پایا تھا گو آخر کار شرک کو اپنے عقائد میں ملا کر اس روحانیت کو کھو دیا مخلوق کا خدا سے حقیقی تعلق تبھی ٹھہرتا ہے جب مخلوق خدا کے ہاتھ سے نکلنے والے ہوں جس پر غیریت کا داغ ہے اس میں یگانگت کبھی آ نہیں سکتی۔ ہم نے بڑے بڑے پنڈتوں سے سُنا ہے کہ پنڈت دیانند نے جو مذہب پیش کیا ہے یہ اس ملک کے خود رائے لوگوں کا مذہب تھا جو محض اپنی ناقص عقل کے پیرو تھے جیسے یونان کے گمراہ فلاسفر اس لئے وہ وید کی چنداں پروا نہیں کرتے تھے۔ غایت کار عوام کو مائل کرنے کے لئے تاویلوں کے ساتھ کوئی وید کی شرتی اپنی تائید میں سُناتے تھے تا اس طرح پر اپنے عقائد کو عوام میں پھیلا دیں۔ ورنہ اصل عقیدہ وید کا وہی ہے جو سناتن دھرم کی روح میں مخفی ہے۔ ان لوگوں میں کسی زمانہ میں قابل تعریف عملی حالتیں تھیں اور وہ بنوں میں جا کر ریاضت اور عبادت بھی کرتے تھے۔ اور ان کے دلوں میں نرمی اور سچی تہذیب تھی کیونکہ ان کا مذہب صرف زبان تک نہیں بلکہ دلوں کو صاف کرتے تھے اور وہ پرمیشر جس کا کتابوں میں انہوں نے نام سُنا تھا چاہتے تھے کہ اسی دنیا میں اس کا درشن ہو جائے اس لئے وہ بہت محنت کرتے تھے اور اُس صدق کا نور ان کی پیشانیوں میں ظاہر تھا۔ پھر بعد اس کے ایک اور زمانہ آیا کہ بُت پرستی اور دیوتوں کی پوجا اور مورتی پوجا اور اَوتاروں کی پوجا بلکہ ہر ایک عجیب چیز کی پوجا سناتن دھرم کا طریق ہو گیا اور وہ اس طریق کو بھول گئے جو طریق راجہ رام چندر اور راجہ کرشن نے اختیار کیا تھا جن پر ان کی راستبازی کی وجہ سے خدا ظاہر ہوا۔

﴿۲۴﴾

بات یہ ہے کہ جو لوگ خدا کے ہو جاتے ہیں اور واقعی اپنا وجود اور ذرّہ ذرّہ اپنے جسم کا خدا کی طرف سے سمجھتے ہیں ان کو خدا اور بھی نعمت دیتا ہے اور جو لوگ اپنی رُوح اور اپنے جسم کا ذرّہ ذرّہ خدا کی طرف سے نہیں جانتے ان میں تکبر ہوتا ہے اور وہ دراصل خدا کے گہرے احسان اور اس کی کامل پرورش سے منکر ہوتے ہیں بلکہ ان کے نزدیک جس قدر باپ کو اپنے بیٹے سے روحانی تعلق ہے اس قدر بھی خدا کو اپنے بندہ سے تعلق نہیں کیونکہ وہ مانتے اور قبول کرتے ہیں کہ بیٹا اپنی ماں اور باپ سے اس قدر روحانی تعلق رکھتا ہے کہ ان کے اخلاق سے حصہ لیتا ہے۔ ﴿۲۵﴾ مثلاً جب بیٹے کا باپ شجاعت کی صفت سے موصوف ہے بیٹے میں بھی وہ صفت کسی قدر آ جاتی ہے اور جس باپ میں مادہ فراست اور عقل کا بہت ہے بیٹا بھی اس میں سے کسی قدر حصہ پاتا ہے لیکن آریہ صاحبوں کا یہ مذہب نہیں ہے کہ انسانی رُوح میں جو اخلاق اور صفات اور قوتیں ہیں وہ خدا سے اس کو ملی ہیں کیونکہ اگر وہ ایسا کہیں تو پھر اُنہیں رُوح کو مخلوق ماننا پڑے حالانکہ انسانی اخلاق خدا کے اخلاق کا پرتوہ ہیں۔ جب خدا نے روحوں کو پیدا کیا تو جس طرح باپ کے اخلاق کا بیٹوں میں اثر آ جاتا ہے ایسا ہی بندوں میں اپنے خدا کا اثر آ گیا۔

اور ابھی ہم بیان کر چکے ہیں کہ خدا نے جو انسان کو اپنی طرف بلایا ہے اس لئے اس نے پہلے سے پرستش اور عشق کے مناسب حال قوتیں اس میں رکھ دی ہیں۔ پس وہ قوتیں جو خدا کی طرف سے ہیں خدا کی آواز کو سُن لیتی ہیں۔ اسی طرح جب خدا نے چاہا کہ انسان خدا کی معرفت میں ترقی کرے تو اس نے پہلے سے ہی انسانی رُوح میں معرفت کے حواس پیدا کر رکھے ہیں اور اگر وہ پیدا نہ کرتا تو پھر کیونکر انسان اس کی معرفت حاصل کر سکتا تھا۔ انسان کی رُوح میں جو کچھ ہے دراصل خدا سے ہے اور وہ خدا کی صفات ہیں جو انسانی آئینہ میں ظاہر ہیں ان میں سے کوئی صفت بُری نہیں بلکہ ان کی بداستعمالی اور ان میں افراط تفریط کرنا بُرا ہے شاید کوئی جلدی سے یہ اعتراض کرے کہ انسان میں حسد ہے بغض ہے اور دوسری صفات ذمیمہ ہوتے ہیں پھر وہ کیونکر خدا کی طرف سے ہو سکتے ہیں پس واضح رہے کہ جیسا کہ ہم ابھی بیان کر چکے ہیں دراصل تمام

انسانی اخلاق الٰہی اخلاق کا ظل ہیں کیونکہ انسانی رُوح خدا سے ہے لیکن کمی یا زیادتی یا بداستعمالی کی وجہ سے وہ صفات ناقص انسانوں میں مکروہ صورت میں دکھائی دیتے ہیں۔ مثلاً حسد انسان میں ایک بہت بُرا خُلق ہے جو چاہتا ہے کہ ایک شخص سے ایک نعمت زائل ہو کر اس کو مل جائے لیکن اصل کیفیت حسد کی صرف اس قدر ہے کہ انسان اپنے کسی کمال کے حصول میں یہ روا نہیں رکھتا کہ اس کمال میں اُس کا کوئی شریک بھی ہو پس درحقیقت یہ صفت خدا تعالیٰ کی ہے جو اپنے تئیں ہمیشہ وحدہٗ لاشریک دیکھنا چاہتا ہے۔ پس ایک قسم کی بداستعمالی سے یہ عمدہ صفت قابلِ نفرت ہو گئی ہے۔ ورنہ اس طرح پر یہ صفت مذموم نہیں کہ کمال میں سب سے زیادہ سبقت چاہے اور روحانیت میں تفرد اور یکتائی کے درجہ پر اپنے تئیں دیکھنا چاہے۔ ﴿۲۶﴾

پھر ماسوا اس کے اگر خدا کو قادر نہ مانا جاوے تو پھر اس سے ساری امیدیں باطل ہو جاتی ہیں کیونکہ ہماری دُعاؤں کی قبولیت اس بات پر موقوف ہے کہ خدا تعالیٰ جب چاہے ذرّاتِ اجسام میں یا ارواح میں وہ قوتیں پیدا کر دے جو ان میں موجود نہ ہوں مثلاً ہم ایک بیمار کے لئے دُعا کرتے ہیں اور بظاہر مرنے والے آثار اس میں ہوتے ہیں تب ہماری درخواست ہوتی ہے کہ خدا اس کے ذرّاتِ جسم میں ایک ایسی قوت پیدا کر دے جو اس کے وجود کو موت سے بچالے تو ہم دیکھتے ہیں کہ اکثر وہ دُعا قبول ہوتی ہے اور بسا اوقات اوّل ہمیں علم دیا جاتا ہے کہ یہ شخص مرنے پر ہے اور اس کی زندگی کی قوتوں کا خاتمہ ہے لیکن جب دُعا بہت کی جاتی ہے اور انتہا تک پہنچ جاتی ہے اور شدت دُعا اور قلق اور کرب سے ہماری حالت ایک موت کی سی ہو جاتی ہے تب ہمیں خدا سے وحی ہوتی ہے کہ اس شخص میں زندگی کی طاقتیں پھر پیدا کی گئیں تب وہ یک دفعہ صحت کے آثار ظاہر کرنے لگتا ہے گویا مُردہ سے زندہ ہو گیا۔

ایسا ہی مجھے یاد ہے کہ جب مَیں نے طاعون کے وقت میں دُعا کی کہ اے خدائے قادر ہمیں اس بلا سے بچا اور ہمارے جسم میں وہ ایک تریاقی خاصیّت پیدا کر دے جس سے ہم طاعون کی زہر سے بچ جائیں۔ تب وہ خاصیت خدا نے ہم میں پیدا کر دی اور فرمایا کہ مَیں طاعون

کی موت سے تمہیں بچاؤں گا اور فرمایا کہ تیرے گھر کی چار دیواری کے لوگ جو تکبر نہیں کرتے یعنی خدا کی اطاعت سے سرکش نہیں اور پرہیزگار ہیں مَیں ان سب کو بچاؤں گا اور نیز میں قادیان کو طاعون کے سخت غلبہ اور عام ہلاکت سے محفوظ رکھوں گا یعنی وہ سخت تباہی جو دوسرے دیہات کو فنا کر دے گی اس قدر قادیان میں تباہی نہیں ہوگی سو ہم نے دیکھا اور خدا تعالیٰ کی ان تمام باتوں کو مشاہدہ کیا۔ پس ہمارا خدا یہی خدا ہے جو نئی نئی قوتیں اور گُن اور خاصیتیں ذرّاتِ عالم میں پیدا کرتا ہے اس سے پہلے پانسو برس تک پنجاب میں اس مہلک طاعون کا پتہ ﴿۲۷﴾ نہیں ملتا اس وقت یہ ذرات کہاں تھے۔ اب جب خدا نے پیدا کئے تو پیدا ہوگئے اور پھر ایسے وقت رخصت ہوں گے جب خدا تعالیٰ ان کو رخصت کرے گا ہمارا یہ طریق ہر ایک آریہ کے لئے ایک نشان ہوگا کہ ہم نے اس کامل خدا سے خبر پا کر ٹیکا کے انسانی حیلہ سے دست کشی کی اور بہت سے لوگ ٹیکا کرانے والے اس جہان سے گزر گئے اور ہم اب تک خدا تعالیٰ کے فضل سے زندہ موجود ہیں۔ پس اِسی طرح خدا تعالیٰ ذرّات پیدا کرتا ہے جس طرح اس نے ہمارے لئے ہمارے جسم میں تریاقی ذرّات پیدا کر دیئے۔ اور اسی طرح وہ خدا رُوح پیدا کرتا ہے جس طرح مجھ میں اُس نے وہ پاک رُوح پھونک دی جس سے مَیں زندہ ہوگیا۔ ہم صرف اِس بات کے محتاج نہیں کہ وہ رُوح پیدا کر کے ہمارے جسم کو زندہ کرے بلکہ خود ہماری رُوح بھی ایک اور رُوح کی محتاج ہے جس سے وہ مُردہ رُوح زندہ ہو پس ان دونوں رُوحوں کو خدا ہی پیدا کرتا ہے جس نے اس راز کو نہیں سمجھا وہ خدا کی قدرتوں سے بے خبر اور خدا سے غافل ہے۔

اب ہم نے یہ دیکھنا ہے کہ خدا تعالیٰ کے علم کے بارے میں آریہ سماجیوں کا کیا عقیدہ ہے۔ واضح ہو کہ عقل سلیم اِس بات کی ضرورت سمجھتی ہے کہ خدا تعالیٰ عالم الغیب ہو اور کوئی ایسا مخفی امر نہ ہو جس پر اس کا علم محیط نہ ہو۔ لیکن آریہ صاحبوں کے عقیدہ سے یہی لازم آتا ہے کہ ان کا پرمیشر ارواح اور ذرّات کی مخفی در مخفی قوتوں اور خاصیتوں کا علم نہیں رکھتا کیونکہ ابھی تک اس کو اِسی قدر خبر ہے کہ جو کچھ کسی انسان یا حیوان میں گُن اور قوت اور خوبی ہے وہ گزشتہ اعمال کی

وجہ سے ہے پس اگر اس کو یہ بھی معلوم ہوتا کہ علاوہ جسم دار جانداروں کے خود رُوحوں میں بھی انواع اقسام کی قوتیں اور گُن اور خوبیاں ہیں جو کبھی ان سے دُور نہیں ہوتیں تو وہ ان کے لئے بھی کوئی گزشتہ جنم تجویز کرتا اور ان کو انادی قرار نہ دیتا۔ یہ تو ظاہر ہے کہ کسی چیز کے خواص اس سے منفک نہیں ہوتے۔ پس فرض کے طور پر اگر انسانی رُوح گدھے میں آجاتی ہے تو وہ اپنے طبعی خواص کو کسی طرح چھوڑ نہیں سکتی گو اس جون میں ان خواص کو ظاہر کرے یا نہ کرے کیونکہ اگر کسی جون کے بدلنے سے اصلی خواص اور قوتیں رُوح کی قطعاً اُس سے دُور ہو جائیں تو پھر خود بقول آریہ صاحبان اعادہ اس کا محال ہوگا کیونکہ نیستی سے ہستی نہیں ہو سکتی جو قوت درحقیقت رُوح میں سے معدوم ہوگئی اس کا دوبارہ رُوح میں موجود ہو جانا درحقیقت نیست سے ہست ہو جانا ہے اور اگر تناسخ کے چکّر میں آکر رُوح کی قوتیں معدوم نہیں ہوتیں تو تناسخ کا اُن پر کوئی اثر نہ ہوا۔ پس جبکہ پرمیشر نے ان غیر منفک قوتوں کو تناسخ کے چکر سے باہر رکھا ہے تو اس سے معلوم ہوا کہ اس کو ان مخفی قوتوں اور خوبیوں کی خبر ہی نہیں۔ اور نہ یہ معلوم کہ کن عملوں کے پاداش میں یہ قوتیں اور یہ گُن اور خوبیاں رُوحوں کو ملی ہیں۔ علاوہ اس کے اگر پرمیشر کو اِس بات کا کامل علم ہے کہ رُوح کیا چیز ہے اور اس کے خواص اور قوتیں کیا ہیں تو پھر کیوں وہ اس کے بنانے پر قادر نہیں۔ یہ تو آریہ صاحبوں کے نزدیک مانا ہوا مسئلہ ہے کہ ارواح اپنے شمار میں محدود ہیں اور محدود وقت تک اپنا دَورہ پورا کرتی ہیں پس محدود اور معلوم کے بنانے پر کیوں خدا قادر نہیں اور کس نے ان رُوحوں کو شمار مقررہ تک محدود کر دیا ہے اگر خدا ان کا محدّد نہیں۔ اگر وہ رُوحیں خدا کی بنائی ہوئی نہیں تو ان کی نسبت خدا کا علم ایسا کیونکر کامل ہو سکتا ہے جیسا کہ بنانے والے کا علم ہوتا ہے کیونکہ ظاہر ہے کہ بنانے والے اور غیر بنانے والے کا علم برابر نہیں ہوتا۔ مثلاً جو لوگ اپنے ہاتھ سے کوئی صنعت بناتے ہیں جیسے وہ لوگ اس صنعت کی دقیق در دقیق کیفیتوں پر واقف ہوتے ہیں دوسرے لوگ ایسی اطلاع نہیں رکھتے اور اگر کامل طور پر اطلاع رکھتے تو بنا بھی سکتے

﴿۲۸﴾

یہ بات مسلّم اور مقبول ہے کہ جو بنانے والے کو ایک قسم کا علم ہوتا ہے وہ دوسرے شخص کو نہیں ہو سکتا اگرچہ وہ خیال بھی کرے کہ مَیں علم رکھتا ہوں تب بھی اس کا وہ خیال غلط ہے اور دراصل ایک قسم کی ناواقفی کا پردہ اس پر ضرور رہتا ہے مثلاً ہم ہر روز دیکھتے ہیں کہ روٹی اس طرح پکاتے ہیں اور ہمارے روبرو وہ روٹی بنائی جاتی ہے اور عمدہ اور لطیف پھلکے اور نان اور کلچے تیار ہوتے ہیں لیکن اگر ہم کبھی اپنے ہاتھ سے یہ کام کرنا چاہیں تو اوّل غالباً یہی ہوگا کہ ہم گوندھنے کے وقت آٹے کو ہی خراب کریں گے اور وہ پتلا ہو کر روٹی پکانے کے لائق ہی نہیں رہے گا یا گاڑھ اور سخت ہو کر اس کام کے ناقابل ہوگا اور یا اس میں آٹے کی گلٹیاں پڑ جائیں گی۔ اور اگر ہم نے مطلب کے موافق آٹا گوندھ بھی لیا تو پھر روٹی ہم سے ہرگز درست نہیں آئے گی غالباً بیچ میں اس کے ایک ٹکّی رہے گی اور گرد اس ﴿۲۹﴾ کے بڑے بڑے کان نکل آئیں گے اور کسی جگہ سے پتلی اور کسی جگہ سے موٹی اور کسی جگہ سے کچی اور کسی جگہ سے سڑی ہوئی ہوگی پس کیا سبب ہے کہ باوجود ہر روزہ مشاہدہ کے ہم صاف روٹی پکا نہیں سکیں گے اور باوجودیکہ وقت بہت خرچ کریں گے لیکن کام بگاڑ دیں گے اس کا یہی سبب ہے کہ ہمارے پاس وہ علم نہیں کہ جو اُس شخص کو علم ہے جو بیس برس سے ہر قسم کی روٹیاں اپنے ہاتھ سے پکا رہا ہے۔

اسی طرح دیکھ لو کہ تجربہ کار ڈاکٹر کیسے کیسے نازک اپریشن کرتے ہیں یہاں تک کہ گردہ میں سے پتھریاں نکال لیتے ہیں اور بعض ڈاکٹروں نے انسان کے سر کی بیکار اور زخم رسیدہ کھوپڑی کو کاٹ کر اسی قدر حصہ کسی اور جانور کی کھوپڑی کا اس سے پیوست کر دیا ہے اور دیکھو وہ کیسی عمدگی سے بعض نازک اعضا کو چیرتے ہیں یہاں تک کہ انتڑیوں میں جو بعض پھوڑے پیدا ہوتے ہیں نہایت صفائی سے ان پر عمل جراحی کرتے ہیں اور نزول الماء کے موتی کو کیسی صفائی سے کاٹتے ہیں اب اگر یہی عمل ایک دہقان بغیر تجربہ اور علم کے کرنے لگے تو اگر آنکھوں پر کوئی نشتر چلاوے تو دونوں ڈیلے نکال دے گا اور اگر پیٹ پر چلاوے تو وہیں بعض اعضاء کو کاٹ کر زندگی کا خاتمہ کر دے گا۔ اب ظاہر ہے کہ اس دہقان اور ڈاکٹر میں فرق صرف علم کا ہے کیونکہ ڈاکٹر کو کثرت تجربہ اور عملی مزاولت سے ایک قسم کا

علم حاصل ہو گیا ہے جو اس دہقان کو حاصل نہیں۔ دیکھو ہمیشہ شفاخانوں میں بیماروں کے لئے خدمت کرنے والے اور سقے وغیرہ موجود ہوتے ہیں اور وہ ہمیشہ دیکھتے ہیں کہ ڈاکٹر کس کس قسم کے اپریشن کرتا ہے لیکن اگر وہ آپ کرنے لگیں تو بیشک کسی انسان کا خون کر دیں گے پس اس میں کچھ شک نہیں کہ عملی مزاولت میں ایک خاص علم ہو جاتا ہے جو دوسرے کو نہیں ہو سکتا اسی طرح آریہ صاحبوں کو اس بات کا اقرار کرنا پڑے گا کہ اگر ان کا پرمیشر روحوں اور ذرّات عالم کا خالق ہوتا تو اس کا علم موجودہ حالت سے بہت زیادہ ہوتا۔ اسی اقرار سے یہ بھی ان کو اقرار کرنا پڑتا ہے کہ ان کے پرمیشر کا علم ناقص ہے کیونکہ بنانے والا اور نہ بنانے والا حقیقت شناسی میں برابر نہیں ہو سکتے اور خود جب مان لیا جائے کہ پرمیشر نے نہ روحوں کو بنایا نہ ان کی قوتوں کو اور نہ ان کی خاصیتوں کو اور نہ پرمانو یعنی ذرّات اجسام کو بنایا اور نہ ان کی قوتوں اور خاصیتوں اور گنوں کو تو اس پر کیا دلیل ہے کہ ایسے پرمیشر کو ان کی قوتوں اور خاصیتوں اور گنوں کا علم بھی ہے یہ کہنا کافی نہیں ہے کہ ہمارا عقیدہ ہے کہ اس کو علم ہے کیونکہ محض عقیدہ پیش کرنا کوئی دلیل نہیں ہے اور بفرضِ محال اگر کسی قدر علم مان بھی لیں تو وہ علم اس علم کے برابر کب ہو سکتا ہے جو اس حالت میں ہوتا کہ جبکہ پرمیشر نے روحوں اور ذراتِ عالم اور ان کی قوتوں اور خاصیتوں کو اپنے ہاتھ سے بنایا ہوتا کیونکہ تمام عقلمندوں کی یہ مانی ہوئی بات ہے کہ بنانے والے اور نہ بنانے والے کا علم برابر نہیں ہوتا جیسا کہ ابھی ہم اوپر بیان کر چکے ہیں لیکن قرآن شریف ہمیں سکھلاتا ہے کہ وہ روحوں اور ذرّات عالم کی تمام اندرونی کیفیتیں اور قوتیں اور خاصیتیں جانتا ہے اور قرآن شریف میں خدا فرماتا ہے کہ مَیں اس لئے اندرونی حالات ارواح اور ذرات کے جانتا ہوں کہ مَیں ان سب چیزوں کا بنانے والا ہوں لیکن وید کا پرمیشر کوئی دلیل نہیں دیتا کہ بلا تعلق اور بلا واسطہ کیوں اور کس وجہ سے ارواح کی پوشیدہ قوتوں اور گنوں اور خواص کا اس کو علم ہے اور ایسا ہی کیوں اور کس طرح ذرّات اجسام کے نہاں در نہاں خواص اور طاقتوں اور گنوں پر اس کو اطلاع ہے۔

﴿۳۰﴾

پھر ماسوا اس کے ہم خدا تعالیٰ کے علم کا اس کی تازہ بتازہ وحی سے ہمیشہ مشاہدہ کرتے ہیں اور ہم روز دیکھتے ہیں کہ درحقیقت خدا تعالیٰ غیب دان ہے اور نہ صرف اسی قدر بلکہ ہم اس کی قدرت کا بھی مشاہدہ کرتے ہیں مگر آریہ صاحبوں پر یہ دروازہ بھی بند ہے اس لئے ان کے لئے اس بات پر یقین کرنے کے لئے کوئی راہ کُھلی نہیں کہ ان کا پرمیشر غیب دان ہے یا قادر مطلق ہے اور نہ وید ان کو اس درجہ کے حاصل کرنے کی کوئی بشارت دیتا ہے۔

ایسا ہی آریہ صاحبان خود اقراری ہیں کہ ان کے پرمیشر کے لئے اپنے فیض الوہیت میں کمال تام حاصل نہیں کیونکہ وہ ہمیشہ ناقص طور پر لوگوں کو مکتی خانہ میں داخل کرتا ہے اور پھر کچھ مدت کے بعد ناکردہ گناہ مکتی خانہ سے باہر نکال لیتا ہے تا سلسلہ تناسخ میں کچھ فرق نہ آوے اس لئے اس کی سزا اور رحمت کا قاعدہ بھی خودغرضی کی آمیزش اپنے اندر رکھتا ہے کیونکہ وہ جانتا ہے کہ اگر میں رحمت تامہ سے کام لوں اور سب کو ہمیشہ کے لئے نجات دے دوں تو ﴿۳۱﴾ سلسلہ تناسخ ہمیشہ کے لئے بند ہو جائے گا تو پھر بعد میں بیکار بیٹھنا پڑے گا کیونکہ جس حالت میں روحیں محدود ہیں یعنی ان کے شمار کی ایک مقدار تک حد مقرر ہے تو اس صورت میں اگر ایک بھگت کو جو عبادت میں اپنی تمام عمر بسر کرتا ہے نجات ابدی دی جائے تو ظاہر ہے کہ جو رُوح نجات پا گئی وہ ہاتھ سے گئی اور تناسخ کے چکر سے آزاد ہوئی پس بالضرورت ایک دن ایسا آجائے گا کہ سب روحیں ہمیشہ کے لئے نجات پا جائیں گی اور یہ تو خود مانا ہوا مسئلہ ہے کہ پرمیشر رُوح پیدا کرنے پر قادر نہیں۔ پس اس صورت میں بجز اس کے کیا نتیجہ ہوسکتا ہے کہ کسی دن تمام رُوحوں کے دائمی مکتی پانے کے بعد پرمیشر گری کا تمام سلسلہ معطل پڑ جائے اور تناسخ کے لئے ایک روح بھی اس کے ہاتھ میں نہ رہے پس اس تمام تقریر سے ثابت ہوتا ہے کہ آریہ صاحبان کا پرمیشر جیسا کہ روحوں کے پیدا کرنے پر قادر نہیں ایسا ہی وہ روحوں کو نجات ابدی دینے پر بھی قادر نہیں کیونکہ اگر وہ روحوں کو نجات ابدی دے دے تو اس کا تمام سلسلہ ٹوٹتا ہے اس لئے اپنی تمام عملداری کے محفوظ رکھنے کے لئے بخل کی عادت کو اس نے لازم

پکڑ لیا ہے اور اپنے راستباز پرستاروں کے ساتھ بخیلوں کی طرح کارروائی کرتا ہے اور بار بار عزت کے بعد ان کو ذلت دیتا ہے اور تناسخ کے چکر میں ڈال کر مکروہ در مکروہ موتوں میں ان کو ڈالتا ہے محض اس لئے کہ تا اس کی عملداری میں فرق نہ آوے۔ اس بات کا آریہ صاحبوں کو خود اقرار ہے کہ اس نے بارہا دنیا کے کل انسانوں کو نجات دے دی ہے مگر پھر کچھ مدت کے بعد اس نجات خانہ سے باہر نکال کر طرح طرح کی جونوں میں ان کو ڈال دیا ہے اب آریہ صاحبان ناراض نہ ہوں ہم ادب سے عرض کرتے ہیں اور جہاں تک ہمیں نرم الفاظ مل سکتے ہیں ان میں ہماری یہ گذارش ہے کہ اس عقیدہ پر ایک سخت اعتراض ہوتا ہے اور ہم امید نہیں کرتے کہ اس اعتراض کا کوئی آریہ صاحب صفائی سے جواب دے سکے اور اگر جواب دیں تو ہم خوشی سے سُنیں گے اور اعتراض یہ ہے کہ جبکہ خود غرضی کی ضرورت کی وجہ سے پرمیشر کی یہ عادت ہے کہ وہ مکتی خانہ میں ہمیشہ لوگوں کو رہنے نہیں دیتا اور پھر طرح طرح کی جونوں میں ڈالتا ہے تو ان مختلف جونوں سے ترجیح بلا مرجح لازم آئے گی یعنی جو لوگ پرمیشر کے سچے بھگت ہو کر نجات پا چکے ہیں اب مکتی خانہ سے باہر نکالنے کے وقت کسی کو مرد بنانا اور کسی کو عورت اور کسی کو گائے اور کسی کو بیل اور کسی کو کتّا اور کسی کو سؤر اور کسی کو بندر اور کسی کو بھیڑیا، اس میں خلاف عدالت طریق معلوم ہوتا ہے۔ خصوصاً جس حالت میں ہر یک مکتی پانے والا سخت امتحان کے بعد مکتی پاتا ہے اور کروڑہا برس تناسخ کے چکر میں رہ کر پھر کہیں اس مراد تک پہنچتا ہے تو کم سے کم اس کے لئے یہ رعایت تو ہونی چاہئے تھی کہ وہ انسان بنایا جاتا۔ یہ کیا معاملہ ہے کہ اپنا پیارا بنا کر اور اپنے قرب سے شرف بخش کر پھر آخر کار اس کو کتا یا سؤر بنا کر مکتی خانہ سے باہر نکال دیا گیا اور اس کے ساتھ کے اشخاص کو کتا نہ بنایا، بلکہ انسان بنایا، حالانکہ مکتی پانے کے شرائط سب نے برابر پورے کر لئے تھے پرمیشر کا کسی پر احسان نہ تھا پھر کیا وجہ کہ مکتی خانہ سے نکال کر کسی کو انسان اور کسی کو کتا بنایا گیا۔ اس صورت میں نہ سزا عدل کے طور پر ہوئی اور نہ رحمت۔

﴿۳۲﴾

ایک اور بات ہے جو ہمیں سمجھ نہیں آتی کیا کوئی شریف آریہ صاحب ہیں جو اس کو سمجھ سکتے ہیں اور وہ یہ ہے کہ بموجب اس قاعدہ کے جو مکتی یابوں کو ایک مدت کے بعد پھر تناسخ کے چکر میں ڈالا جاتا ہے اور طرح طرح کے جونوں کی ذلت ان کو دیکھنی پڑتی ہے لازم آتا ہے کہ آریہ صاحبوں کا کوئی مقدس بزرگ اس ذلت سے باہر نہ ہو گو ہماری یہ رائے نہیں ہے کہ ہم کسی قوم کے بزرگوں کو ذلّت کے داغ کی طرف منسوب کریں بلکہ ہماری یہ رائے ہے کہ جس شخص کو خدائے کریم اپنے فضل عظیم سے اپنی معرفت اور محبت اور اپنے پاک تعلق سے حصّہ کامل بخشتا ہے اور اپنے عزت والے گروہ میں داخل کرتا ہے پھر اس کو کبھی ذلیل نہیں کرتا اور ممکن نہیں کہ وہ خدا تعالیٰ کے قرب کا اتنا بڑا درجہ پا کر پھر کُتّا یا بلّا یا سؤر یا بندر بنایا جاوے مگر آریہ صاحبوں کا یہ قاعدہ چاہتا ہے کہ ضرور مقدس لوگ ان جونوں میں آتے ہیں خواہ وہ اوتار کہلاویں یا رشی یا منی کے درجہ تک پہنچیں ہم باادب دریافت کرتے ہیں کہ کیا وید کے رشی جن پر چاروں وید نازل ہوئے تھے اور راجہ رام چندر اور راجہ کرشن وغیرہ اوتار اس قاعدہ سے مستثنیٰ ہیں یا نہیں اور اگر مستثنیٰ ہیں تو کیا وجہ اور اگر نہیں تو ان کو عزت سے یاد کرنا کیا معنے رکھتا ہے کیا عقل سلیم اس بات کو چاہتی ہے کہ ایک کتاب کو تو عزت دی جائے اور اس کو آسمانی کتاب سمجھا جائے مگر جس پر وہ کتاب نازل ہوئی تھی اس کی نسبت یہ اعتقاد رکھا جائے کہ وہ رذیل سے رذیل جونوں میں چکر کھاتا پھرتا ہے۔ غرض جو لوگ خدا تعالیٰ کی جناب میں ایک مرتبہ عزت پا گئے پھر ان کو تناسخ کے چکر میں ڈالنا اور کُتّے، بلّے، سؤر بنانا، یہ اُس قدّوس خدا کا فعل نہیں ہے جو پاک بنا کر پھر پلید بنانا نہیں چاہتا۔ ورنہ اس صورت میں آریہ سماجیوں کا کوئی بزرگ بھی یقینی طور پر قابل تعریف نہیں ٹھہرتا کیونکہ کیا معلوم کہ اب وہ کس جون میں ہے۔ غرض اس عقیدہ کے رُو سے آریہ صاحبوں کا پرمیشر نہ صرف بخیلی کی صفت مذمومہ سے موسوم ہوتا ہے بلکہ سخت دل اور ظالم اور کینہ وَر بھی ٹھہرتا ہے کہ جن لوگوں نے اس کے ساتھ سچے دل سے

﴿۳۳﴾

محبت کی اور اس کی راہ میں فدا ہوئے اور اس کو ہمیشہ کے لئے اختیار کیا وہ ان کو بھی مکتی خانہ سے نکال کر اسی وقت یا کچھ دن بعد بندر اور سؤر بنا دیتا ہے ایسے پرمیشر سے کونسی نیکی کی امید ہو سکتی ہے چاہئے کہ آریہ صاحبان اس مضمون کو غور سے مطالعہ کریں اور محض جوش اور غضب سے جواب نہ دیں بلکہ اوّل بات کو سمجھ لیں پھر کوئی کلمہ منہ پر لاویں۔

آریہ سماجیوں کا یہ دعویٰ ہے کہ وید میں عناصر پرستی اور ستارہ پرستی کی تعلیم نہیں ہے اور اس میں محض خدائے واحد لاشریک کی پرستش کی تعلیم ہے لیکن ان کے مقابل پر قدیم مذہب سناتن دھرم کا ہے جو تمام آریہ ورت میں پھیلا ہوا ہے جس کے کروڑہا باشندے اس ملک میں موجود ہیں اور صدہا پنڈت جا بجا پائے جاتے ہیں ان کا یہ بیان ہے کہ ضرور عناصر پرستی کی تعلیمیں وید میں پائی جاتی ہیں اور بلاشُبہ وید یہی ہدایت کرتا ہے کہ تم آگ کی پرستش کرو ہوا کی پرستش کرو، پانی کی پرستش کرو، زمین کی پرستش کرو، سورج کی پرستش کرو، چاند کی پرستش کرو اور اسی وجہ سے آریہ ورت میں قدیم سے ان چیزوں کے پرستار پائے جاتے ہیں چنانچہ گنگا کی پرستش کرنے والے اور کانگڑہ میں جوالامکھی کی آگ کی پرستش کرنے والے اور سورج کے آگے ہاتھ جوڑنے والے اب تک جا بجا ان پرستشوں میں مشغول ہیں اور یہ سب لوگ وید کی پابندی کا دعویٰ کرتے ہیں۔ اور قطع نظر اس کے جب کہ ہم خود بھی ایمان اور انصاف کی رُو سے ان ویدوں پر غور کرتے ہیں جو اُردو اور انگریزی میں ترجمہ ہو کر شائع کئے گئے ہیں تو صدہا شرتیوں پر نظر ڈال کر ضرور ہمیں ماننا پڑتا ہے کہ بلاشبہ ان ویدوں میں آگ اور ہوا اور سورج اور چاند وغیرہ سے دُعائیں مانگی گئی ہیں اور مرادوں کے پانے کے لئے ان سے مدد طلب کی گئی ہے چنانچہ ہم چند شرتیاں **رگ وید** کی اس جگہ محض نمونہ کے طور پر لکھتے ہیں اور یہ حصہ وید کا ترجمہ ہو کر سنسکرت پستک سے دوبارہ مقابلہ کیا گیا ہے اور پنڈتوں کی شہادتوں کے ساتھ اس کی صحت کی اطمینان دلائی گئی ہے اور یونیورسٹی میں پڑھانے کے لئے قبول کیا گیا ہے اور وہ شرتیاں یہ ہیں:۔

﴿۳۴﴾

’’میں اگنی دیوتا کی جو ہوم کا بڑا گرو کارکن اور دیوتاؤں کو نذریں پہنچانے والا اور بڑے ثروت والا ہے مہما کرتا ہوں۔ ایسا ہو کہ اگنی جس کی مہما زمانہ قدیم اور زمانہ حال کے رشی کرتے چلے آئے ہیں دیوتاؤں کو اس طرف متوجہ کرے۔ اے اگنی جو کہ دو لکڑیوں کے رگڑنے سے پیدا ہوئی ہے اس پاک کٹے ہوئے کشا پر دیوتاؤں کو لا تو ہماری جانب سے اُن کا بلانے والا ہے اور تیری پرستش ہوتی ہے۔ اے اگنی آج ہماری خوش ذائقہ قربانی دیوتاؤں کو ان کے کھانے کے واسطے پیش کر۔ اے اگنی، وایو، سورج وغیرہ دیوتاؤں کو ہماری نذر پیش کر۔ اے بے عیب اگنی تو منجملہ اور دیوتاؤں کے ایک ہوشیار دیوتا ہے جو اپنے والدین کے پاس رہتا ہے اور ہمیں اولاد عطا کرتا ہے، تمام دولتوں کا تو ہی بخشنے والا ہے، اے اگنی سُرخ گھوڑوں کے سوامی ہماری استت سے پرسن ہو۔ تینتیس دیوتاؤں کو یہاں لا۔ اے اگنی جیسا کہ تو ہے لوگ اپنے گھروں میں تجھے محفوظ جگہ میں روشن کرتے ہیں۔ اے عاقل اگنی تو پناپت ہے یعنی اپنے جسم کا آپ جلانے والا ہے آج ہماری خوش ذائقہ قربانی دیوتاؤں کو ان کے کھانے کے لئے پیش کر۔ اے اِندر اے وایو یہ ارگ تمہارے واسطے چھڑکا گیا ہے ہمارے واسطے کھانا لے کر ادھر آؤ۔ اے اندر کوسیکا رشی کے پوتر جلد آ اور مجھ رشی کو مال دار کر دے[1]۔ اے سورج اور چاند ہمارے یگ کو کامیاب کرو اور ہماری قوت زیادہ کرو۔ تم بہت آدمیوں کے فائدے کے لئے پیدا ہوئے ہو بہتوں کو

﴿۳۵﴾

[1] تمام پرانوں کے شجرہ میں لکھا ہے کہ کوسیکا کا بیٹا وشوامتر تھا اور سیانا وید کا بھاشیکار اس کی وجہ بیان کرنے کو کہ اندر کوسیکا کا کیونکر پوتر ہو گیا یہ قصّہ بیان کرتا ہے جو کہ وید کے تتمہ انوکرامیتکا میں درج ہے کہ کوسیکا اشرا تھا کے پوتر نے یہ دل میں خواہش کر کے کہ اندر کی توجہ سے میرا بیٹا ہو تپ جپ اختیار کیا تھا جس تپ کے بدلہ میں خود اندر نے ہی اس کے گھر جنم لے لیا اور آپ ہی اس کا بیٹا بن گیا۔ منہ

تمہارا ہی آسرا ہے (غور کرنے کا مقام ہے کہ ایک طرف اس شرتی میں اقرار ہے کہ سورج اور چاند دونوں مخلوق اور پیدا شدہ ہیں اور پھر ان سے مرادیں بھی مانگی گئی ہیں) سورج کے نکلنے پر ستارے اور رات چوروں کی طرح بھاگ جاتے ہیں۔ ہم سورج کے پاس جاتے ہیں جو دیوتاؤں کے بیچ نہایت عمدہ دیوتا ہے۔ اے چاند ہمیں تہمت سے بچا گناہ سے محفوظ رکھ۔ ہمارے توکل سے خوش ہو کر ہمارا دوست ہو جا ایسا ہو کہ تیری قوت زیادہ ہو۔ اے چاند تو دولت کو بخشنے والا ہے اور مشکلوں سے نجات دینے والا ہمارے مکان پر دلیر بہادروں کے ہمراہ آ۔ اے چاند اور اگنی تم مرتبہ میں برابر ہو ہماری تعریفوں کو آپس میں بانٹ لو کہ تم ہمیشہ دیوتاؤں کے سردار رہے ہو۔ میں جَل دیوتا کو جس میں ہمارے مویشی پانی پیتے ہیں بلاتا ہوں۔ اے دھرتی دیوتا ایسا ہو کہ تو بہت وسیع ہو جائے تجھ پر کانٹے نہ رہیں اور تو ہمارے رہنے کی جگہ ہو جائے اور ہمیں بڑی خوشی دے۔

﴿۳۶﴾ یہ چند شرتیاں ہیں جو ہم نے رگ وید سے بطور نمونہ کے لکھی ہیں جس کا جی چاہے اصل سنسکرت پستک سے مقابلہ کر لے۔ اس قسم کی شرتیاں جو صدہا وید میں پائی جاتی ہیں سناتن دھرم والے ہزارہا پنڈت جو آریہ ورت میں موجود ہیں۔ ان کے یہی معنے کرتے ہیں کہ ان سے عناصر پرستی ثابت ہوتی ہے اسی وجہ سے آریہ قوم میں آگ کی پوجا کرنے والے اور ایسا ہی پانی کی پوجا کرنے والے اور سورج چاند کے پوجاری بھی پائے جاتے ہیں اور ان معنوں پر صرف انہی کی گواہی نہیں بلکہ برہمو مذہب کے صدہا محقق بھی جنہوں نے بڑی محنت سے سنسکرت میں چاروں وید پڑھے تھے آج تک گواہی دیتے آئے ہیں۔

اب غور کا مقام ہے کہ ان سب کے مقابل پر صرف ایک پنڈت دیانند جس کو کوئی وحی الہام نہیں ہوتا تھا دعویٰ کرتا ہے کہ یہ سب پرمیشر کے نام ہیں اور پھر وہ اس دعویٰ کو بھی اخیر تک نباہ نہیں سکا بلکہ بعض مقام میں جہاں کسی طرح اس کی تاویل پیش نہیں گئی آپ قبول کر لیا ہے کہ اس جگہ آگ سے آگ ہی مراد ہے یا جَل سے جَل ہی مراد ہے اصل

انصاف کی یہ بات ہے کہ پنڈت دیانند وید کی تاویل نہیں کرتا تھا بلکہ ایک دوسرا وید بنانا چاہتا تھا۔ آخر تاویل کی بھی ایک حد ہوتی ہے۔ ظاہر ہے کہ وہ خدا کے آسمانی بندوں میں سے تو نہیں تھا جو خدا سے الہام پاتے ہیں اور نہ اس کو خدا کا مکالمہ نصیب تھا اور نہ اس کی تائید میں کوئی آسمانی نشان ظاہر ہوئے بلکہ وہ بلا امتیاز صدہا ہندو پنڈتوں میں سے ایک پنڈت تھا پھر خواہ نخواہ بے دلیل اس کی بات کو ماننا انصاف سے بعید ہے جبکہ ہزارہا پنڈت ایک طرف ہیں اور ایک طرف صرف وہ اور خدا کی طرف سے کوئی امتیازی نشان اس کے ساتھ نہیں اور بجز تاویلوں کے اور کوئی کام اس نے نہیں کیا تو کیوں بغیر تحقیق کے خواہ نخواہ اس کی بات مان لی جائے۔ یہ صرف مسلمانوں کا الزام نہیں کہ ویدوں میں مخلوق پرستی کی تعلیم ہے بلکہ سناتن دھرم والے قدیم ہندو جن کے مذہب کے کروڑہا لوگ اس ملک میں پائے جاتے ہیں وہ بھی اس بات کے ہمیشہ (سے) قائل چلے آتے ہیں کہ وید میں مخلوق پرستی کی تعلیم ہے۔ میں ہرگز سمجھ نہیں سکتا کہ اگر وید میں مخلوق پرستی کی تعلیم نہ ہوتی تو پھر کیوں یہ ہزارہا پنڈت یک دفعہ اندھے ہو جاتے اور خلاف واقعہ وید پر تہمتیں لگاتے۔ عناصر پرستی کی شرتیاں صرف ایک دو نہیں بلکہ تمام رگ وید ان سے بھرا پڑا ہے۔ اب کہاں تک انسان تاویل کرتا جاوے۔ اگر دو شرتیاں ہوتیں یا دس[۱۰] ہوتیں یا بیس[۲۰] ہوتیں یا پچاس[۵۰] ہوتیں تو کوئی شخص تکلف سے محنت اُٹھا کر تاویل بھی کرتا مگر وید میں تو صدہا شرتیاں اسی قسم کی پائی جاتی ہیں ان کی کہاں تک تاویل ہو سکے۔ تعصب امر الگ ہے اور گرفتار تعصب جو چاہے کہے لیکن انصاف کے ساتھ اگر سوچا جائے تو کوئی صورت تاویل کی معلوم نہیں ہوتی۔ ﴿۴۷﴾

آریہ سماجیوں کے دل میں خواہ نخواہ یہ وہم پیدا ہو گیا ہے کہ جو کچھ پنڈت دیانند نے سمجھا ہے وہ دوسرے ہزارہا پنڈتوں نے نہیں سمجھا لیکن یہ خیال بالکل بیہودہ ہے۔ وید سامنے موجود ہے اور وہ تین فرقوں کے ہاتھ میں ہے۔ ایک سناتن دھرم والے دوسرے برہم سماج والے۔ تیسرے وید کے

ترجمے جو اُردو اور انگریزی میں ہو چکے ہیں اس صورت میں کوئی قبول کر سکتا ہے کہ اس رائے کے ظاہر کرنے میں کہ ویدوں میں مخلوق پرستی ہے ان تمام لوگوں کی عقل ماری گئی اور صرف پنڈت دیانند صاحب اس دھوکہ سے بچ گئے۔ ہاں میرے خیال میں ایک بات آتی ہے اگر اس امر کو آریہ سماجی لوگ ثابت کر سکیں تو پھر پنڈت دیانند کی تاویل صحیح ہو سکتی ہے اور وہ یہ کہ جس قدر شدّ ومد سے ویدوں میں مخلوق پرستی کی تعلیم ہے جیسا کہ ابھی ہم نے چند شرتیاں نمونہ کے طور پر لکھی ہیں اس کے مقابلہ پر ویدوں میں سے بکثرت ایسی صاف صاف شرتیاں پیش کر دی جائیں جن میں یہ بیان ہو کہ تم نہ تو آگ کی پرستش کرو اور نہ ہوا کی اور نہ پانی کی اور نہ سورج کی اور نہ چاند کی اور نہ کسی اور چیز کی بلکہ محض پرمیشر کی ہی پرستش کرو مگر چاہئے کہ ایسی شرتیاں کم سے کم پچاس یا ساٹھ ہوں کیونکہ جس حالت میں عناصر پرستی اور شمس وقمر کی پوجا کے بارے میں صدہا شرتیاں وید میں پائی جاتی ہیں تو ان کے ردّ میں صرف دو چار شرتیاں کافی نہیں ہو سکتیں کیونکہ وہم گزرتا ہے کہ کسی نے وید کی پردہ پوشی کے لئے پیچھے سے ملا دی ہوں گی۔ اسی فیصلہ کے لئے میں نے یہ گذارش کی ہے۔ اگر ایسی شرتیاں جو مخلوق پرستی کے وہم کو ردّ کرتی ہوں بہت ہی تھوڑی ہوں تب بھی کم سے کم پچاس یا ساٹھ ہونی چاہئیں تا کسی وہم کی گنجائش نہ رہے اور اگر مشرکانہ تعلیم کی کثرت کے مقابل ایسی شرتیوں کی کثرت ثابت نہ ہو تو اگر ایک پنڈت دیانند نہیں کروڑہا پنڈت دیانند ہوں ہرگز ان مشرکانہ شرتیوں کی تاویل میں ایمانداری سے جواب نہیں دے سکے گا۔ ظاہر ہے کہ وید کی ان تعلیموں سے کروڑہا مخلوقات گمراہ ہو چکی ہے اور بیسیوں مخلوق پرستی کے مذہب آریہ قوم میں پھیلے ہوئے ہیں۔ پس اگر فرض کے طور پر پنڈت دیانند کی طرح کسی اور وید کے بھاشی کار نے بھی ان شرتیوں کی وہی تاویل کی ہو جو دیانند نے کی ہے تو وہ بھی ہرگز پذیرائی کے لائق نہیں ہو گی کیونکہ ایسی تاویل کرنے والے کو وحی اور الہام کا دعویٰ نہیں ممکن ہے کہ کسی شخص نے جس کو مشرکانہ تعلیم بُری معلوم ہوئی ہو۔ وید کی ان شرتیوں پر اپنی تاویل سے پردہ ڈال دیا ہو تو جبکہ اس کے مقابل

﴿۳۸﴾

دوسرے بھاشی کاروں نے قبول کیا ہے کہ ضرور اس میں مشرکانہ تعلیم ہے تو دو مختلف رائیوں کے ساتھ فیصلہ کیونکر ہو اور ایسے بے اصل خیالات سے گو وہ قدیم ہوں یا جدید قطعی طور پر ہرگز یہ رائے قائم نہیں ہو سکتی کہ وید اس داغ سے مبّرا ہے کیونکہ ہم دوسرے بھاشی کاروں کی شہادت کو کہاں چھپائیں اور جس طور کے معنی کروڑ ہا لوگ ابتدا سے سمجھتے چلے آئے ہیں ان معنوں سے بلاوجہ کیونکر اعراض کیا جائے۔ یہ وید کا خود اپنا فرض تھا کہ جس حالت میں اس نے ایسے الفاظ استعمال کئے جن سے قوم شرک کی نجاست سے آلودہ ہوگئی تو وہ دھوکہ دور کرنے کے لئے آپ ہی پچاس[۵۰] یا ساٹھ[۶۰] یا سو[۱۰۰] مرتبہ تاکید کے طور پر بار بار لکھ دیتا کہ تم سورج چاند آگ پانی وغیرہ کی پرستش ہرگز نہ کرنا ورنہ ہلاک ہو جاؤ گے۔

ایک اور امر ہے جو قرآن شریف کی تعلیم سے ہمیں معلوم ہوا ہے اور ہم تکمیل بحث کے لئے اس کا ذکر بھی اس جگہ مناسب سمجھتے ہیں اور ہمیں خیال گذرتا ہے کہ شاید رگ وید کی شرتیوں کا بھی یہی منشاء ہو اور پھر ایک زمانہ کے گزرنے کے بعد وہ منشاء سطحی نظروں سے چھُپ گیا اور ساتھ ہی اس کے یہ بھی ممکن ہے کہ ابتدا زمانہ میں ایسی شرتیاں وید میں بہت ہوں جن کا مضمون یہ ہو کہ آگ اور پانی اور ہوا اور سورج اور چاند وغیرہ کی پرستش نہیں کرنی چاہیئے پھر بعد میں جبکہ آریہ ورت میں ایسے فرقے بہت پیدا ہو گئے جو وید کے ظاہری الفاظ کو دیکھ کر عناصر پرست اور آفتاب پرست وغیرہ بن گئے تو رفتہ رفتہ انہوں نے وہ شرتیاں وید میں سے نکال دیں کیونکہ طبعاً انسان میں یہ عادت ہے کہ جب وہ اپنی عقل اور فہم کی حد تک دو مخالف مضمون کو ایک کتاب میں دیکھتا ہے تو کوشش کرتا ہے کہ کسی طرح ان دونوں کو مطابق کرے اور جب مطابق نہیں کر سکتا تو پھر اس کوشش میں لگ جاتا ہے کہ کسی طرح اس حصہ کو نکال دے کہ جو اس کے مسلّم حصہ کے مخالف ہے۔ جیسا کہ عیسائی صاحبان بھی دن رات یہی کوشش کر رہے ہیں اور انجیل

﴿۳۹﴾

کے وہ حصے جن میں صریح گواہی دی گئی ہے کہ یسوع ابن مریم انسان تھا وہ ان پر بہت ناگوار گذر رہے ہیں اگر ان کے مشورہ سے انجیلیں لکھی جاتیں تو بہت سے مقامات انجیل کے نکال دینے کے لائق تھے اور حتی المقدور اب بھی یہ کارروائی مختلف ترجموں کے ذریعہ سے کی جاتی ہے۔ اسی طرح اس تقریر کے لحاظ سے جو ہم ذیل میں لکھتے ہیں جس کو ہم نے نہ اپنی طرف سے بلکہ قرآن شریف کے استنباط سے لکھا ہے ممکن معلوم ہوتا ہے کہ وید بھی کسی زمانہ میں خدا کی وحی ہو۔ اور خدا کی طرف سے یہ کتاب ہو اور پھر ایک مدت کے بعد اس کے اصلی معنوں کے سمجھنے میں لوگوں نے غلطی کھائی اور اس وجہ سے آریہ ورت میں آریہ قوم میں یہ فرقے پیدا ہو گئے کہ کوئی سورج کی پوجا کرتا ہے اور کوئی آگ کا پوجاری اور کوئی گنگا سے مرادیں مانگتا ہے اور جب ان فرقوں نے دیکھا کہ وید کی صدہا دوسری شرتیاں مخلوق پرستی کے مخالف ہیں تب انہوں نے رفتہ رفتہ ان تمام شرتیوں کو وید میں سے باہر نکال دیا اور صرف وہی شرتیاں وید میں رہنے دیں جو مشرکانہ تعلیم کے رنگ میں تھیں۔ اگر یہ امر ثابت ہو جائے کہ درحقیقت ایسی صدہا شرتیاں وید میں سے نکال دی گئی ہیں تو کم سے کم ایک خدا ترس کو تقویٰ کے لحاظ سے وید کے بارے میں جلدی سے تکذیب کرنا منع ہوگا اور وید کی تکذیب کے لئے صرف اسؔ قدر کافی نہیں ہوگا کہ اس میں آگ وغیرہ کی پرستش واستت ومہما موجود ہے کیونکہ قرآن شریف کی بعض آیات جیسا کہ ہم آگے چل کر بیان کریں گے وید کے اس طرز کو توحید میں داخل کرتی ہیں اور گو عناصر پرستی کے متعلق بعض شرتیاں وید میں اس قسم کی ہیں کہ ان کی تاویل کرنا بہت مشکل ہے مگر اس میں کچھ شک نہیں کہ اس طور پر جو قرآن شریف میں اشارات مذکور ہیں بعض شرتیوں کی تاویل بھی ہو سکتی ہے۔ چنانچہ ہم اس قاعدہ کو ذیل میں لکھیں گے۔ اور اس کے ساتھ ہم یہ بھی اپنی جماعت کو نصیحت کرتے ہیں کہ گو وید اپنی موجودہ حالت میں ایک دھوکا دینے والی کتاب ہے جو شرک کی تعلیم جا بجا

﴿۴۰﴾

اس میں دکھائی دیتی ہے اور کروڑ ہا لوگوں پر اس کا یہ بد اثر پایا جاتا ہے کہ وہ آتش پرستی وغیرہ مشرکانہ طریقوں میں سرگرم ہیں بلکہ معلوم ہوتا ہے کہ جو ستارہ پرستی اور آتش پرستی پارسیوں میں موجود ہے وہ بھی وید سے ہی انہیں پہنچی ہے اور تعجب نہیں کہ رومیوں اور یونانیوں میں بھی یہ مشرکانہ تعلیمیں وید کے ذریعہ سے ہی رواج پائی ہوں کیونکہ آریہ قوم کا خیال ہے کہ وید قدیم ہے لہٰذا ہر ایک جھوٹی اور مشرکانہ تعلیم کا سرچشمہ ایسی کتاب کو ہی ماننا پڑے گا جو سب سے پرانی کہلاتی ہے پس وہ نمونہ جو وید کی تعلیم نے دکھلایا ہے وہ ان کروڑ ہا لوگوں کے عقیدوں سے ظاہر ہے جو وید کی پابندی کا دعویٰ رکھتے ہیں۔ اور موجودہ حالت میں وید میں کوئی نور توحید نظر نہیں آتا۔ ہر ایک صفحہ پر مشرکانہ تعلیم کے الفاظ نظر آتے ہیں اور بے اختیار دل میں گزرتا ہے کہ یہ چار کا عدد ہی شرک سے کچھ مناسبت رکھتا ہے۔ انجیلیں چار تھیں۔ انہوں نے ایک مصنوعی خدا پیش کیا اور پھر وید بھی چار ہیں۔ انہوں نے آگ وغیرہ کی پرستش سکھلائی لیکن تاہم ممکن اور قرین قیاس ہے کہ یہ کتاب تحریف کی گئی ہو اور کسی زمانہ میں صحیح ہو اور خدا تعالیٰ کی طرف سے ہو اور پھر نادانوں کے تصرف اور تحریف سے بگڑ گئی ہو اور وہ شرتیاں اس میں سے نکال دی گئی ہوں جن میں یہ ذکر تھا کہ تم سورج اور چاند اور ہوا اور آگ اور پانی اور اکاش اور خاک وغیرہ کی پرستش مت کرو۔ اگرچہ اس قدر تغیر اور انقلاب سے یہ کتاب خطرناک اور مُضر ہوگئی تاہم کسی زمانہ میں بیکار نہ تھی۔ اور جس شخص کو ہندوؤں کی تاریخ سے واقفیت ہے وہ خوب جانتا ہے کہ وید پر بڑے بڑے تغیرات آئے ہیں اور ایک زمانہ میں ویدوں کو مخالفوں نے آگ میں جلا دیا تھا اور مدت تک وہ ایسے لوگوں کے قبضہ میں رہے جو عناصر پرستی اور مُورتی پوجا کے دلدادہ تھے اور بجز اس قسم کے برہمنوں کے دوسروں پر ان کا پڑھنا حرام کیا گیا تھا۔ پس اس وجہ سے وید کے پستک عام طور پر مل نہیں سکتے تھے بلکہ صرف بڑے بڑے برہمنوں کے کتب خانوں میں ہی پائے جاتے

﴿۴۱﴾

تھے جو بُت پرست اور عناصر پرست ہو چکے تھے۔ اس صورت میں خود عقل قبول کرتی ہے کہ ان دنوں میں ان برہمنوں نے بہت کچھ مشرکانہ حاشیے وید پر چڑھائے ہوں گے اور اس بات کے اکثر محقق آریہ ورت کے قائل ہیں کہ بعض زمانوں میں وید بڑھائے گئے اور بعض میں گھٹائے گئے اور بعض وقت جلائے گئے اور جب آریہ قوم نے اندرونی لڑائیوں سے فراغت پائی تو بیرونی حکومتوں کے پنجہ میں پھنس گئے۔ اسلامی حکومت بھی سات سو برس تک اس ملک میں رہی۔ اس لمبے زمانہ میں بھی جو کچھ مسلمانوں نے آریہ قوم کا عقیدہ دیکھا وہ بُت پرستی اور آتش پرستی وغیرہ تھا۔ اسی زمانہ میں شیخ سعدی بھی ایک مرتبہ اس ملک میں آئے تھے اور بُت پرستی کا بڑا زور تھا۔ چنانچہ وہ اپنی کتاب بوستان میں فرماتے ہیں:-

بتک را یکے بوسہ دادم بدست　　　　که لعنت بروباد و بر بُت پرست

گائے کے لئے جس قدر آریہ صاحبوں کو جوش ہے وہ بھی دراصل مخلوق پرستی کی ایک جڑھ ہے ورنہ ایک حیوان کے لئے اس قدر جوش کیا معنے رکھتا ہے۔ قریباً تیرہ سو[۱۳۰۰] برس ہوتے ہیں کہ مسلمانوں نے اس ملک کا ایک حصّہ فتح کر لیا تھا اس وقت بھی اس ملک میں عام طور پر بُت پرستی اور آتش پرستی وغیرہ پھیلی ہوئی تھی پس جہاں تک تاریخ کا قدم روشنی میں ہے ہرگز ثابت نہیں ہوتا کہ آریہ ورت پر کوئی ایسا زمانہ بھی آیا تھا کہ وہ خدا پرست تھے۔

مسلمانوں پر یہ اعتراض آریوں کا کہ ان کے بادشاہوں نے ہمارے بزرگوں کو جبراً بُت پرستی سے چھڑا کر مسلمان بنایا تھا یہ بھی صاف بتلا رہا ہے کہ اب تک آریہ صاحبوں کو بُت پرستی سے بہت پیار ہے۔ عملی طور پر توحید سے کچھ تعلق ثابت نہیں ہوتا اس پر یہ کافی دلیل ہے کہ وہ بُت پرستوں کے مسلمان ہونے سے بہت ناراض ہیں۔ ایک بُت پرست حقیقت رائے کا قصّہ بھی اسی غرض سے گھڑا گیا ہے جس کو بقول اُن کے کسی مسلمان بادشاہ نے مورتی پوجا سے جبراً چھڑا کر مسلمان کرنا چاہا تھا مگر وہ لڑکا بُت پرستی پر ﴿۴۲﴾

عاشق تھا اسی میں اس نے جان دی۔
غرض اسلامی تاریخ بھی قریباً ایک ہزار برس سے اس بات کی گواہ ہے کہ یہ ملک آریہ ورت بُت پرستی اور مورتی پوجا کا ایک بھاری مرکز ہے۔ اس زمانہ کا کون ثبوت دے سکتا ہے کہ جب ان کروڑ ہا لوگوں کی طرح جو بُت پرست اور عناصر پرست نظر آتے ہیں۔ وید مقدس کی تعلیم سے اس ملک میں کروڑ ہا خدا پرست موحّد بھی موجود تھے۔ جگن ناتھ جی کا قدیم بُت خانہ اور ایسا ہی اور بعض پُرانے بُت خانے جن کی عمارت ہزار ہا برس کی معلوم ہوتی ہے صاف طور پر گواہی دے رہے ہیں کہ یہ بُت پرستی اور مورتی پوجا کا مذہب کچھ نیا نہیں بلکہ قدیم ہے۔ ایسا ہی بھاگوت وغیرہ کتابیں جو ہزار ہا برس کی تالیف معلوم ہوتی ہیں جن کو سناتن دھرم والے سیدھے سادھے ہندو بڑے پیار سے پڑھا کرتے ہیں اس قدامت شرک کے گواہ ہیں۔ اس کے ساتھ پُرانے کتبے بھی اس ملک میں ایسے پائے گئے ہیں کہ وہ ایک پُرانے زمانے کی حالت کی ایک آئینہ کی طرح شکل دکھلا رہے ہیں اور بلند آواز سے گواہی دے رہے ہیں کہ اُس وقت بھی اس ملک میں بُت پرستی تھی اور جہاں تک تاریخ کا سلسلہ صفائی سے چل سکتا ہے یہی ظلمت شرک اور عناصر پرستی اور مورتی پوجا کی رسوم ہر ایک زمانہ میں پائی جاتی ہیں اور ایسی گلے کا ہار ہو رہی ہیں کہ جب تک ایک ہندو اسلام اختیار نہ کرے یہ شرک کا داغ اس سے بکلی دُور ہی نہیں ہو سکتا گو آریہ سماجی بنے یا کچھ اور ہو جائے زمانہ دراز سے جس کا ابتدا معلوم کرنا مشکل ہے مورتی پوجا اور عناصر پرستی کا مذہب آریہ قوم میں چلا آتا ہے اور دوسری قوموں کے مورخوں کو کبھی یہ نصیب نہیں ہوا کہ وہ گواہی دیں کہ آریہ ورت میں بھی کسی وقت توحید تھی اور اس زمانۂ دراز میں اگر ہم یہ کہیں کہ کروڑ ہا پنڈت آریہ ورت میں عناصر پرستی کے حامی گذرتے ہیں تو یہ کچھ مبالغہ نہ ہوگا۔ پس ایسے پنڈتوں کے وجود سے یہی نتیجہ نکلتا ہے کہ ہمیشہ تمام ملک ایک سمندر کی طرح بُت پرستی

﴿۴۳﴾

اور عناصر پرستی اور مورتی پوجا سے بھرا رہا ہے اور اس ملک کو توحید نصیب نہ ہوئی جب تک اسلام اس ملک میں نہ آیا مگر جن بادشاہوں نے توحید کو اس ملک میں پھیلایا اور بُت پرستی کی جڑ کھوئی وہی آریہ صاحبوں کی نظر میں بُرے بنے۔ اب تک ہندو صاحبان محمود غزنوی کو بھی گالیاں دیتے ہیں کہ اس نے کیوں ان کے قدیم بُت خانے توڑے۔ غرض بت پرستی اور عناصر پرستی کا مذہب اس ملک میں اس قدر قدیم ہے کہ محققانہ طور پر اس کا کوئی ابتدا اٹھہرانا مشکل ہے بجز اس کے کہ اس مذہب کو وید کے ساتھ ساتھ تسلیم کیا جائے مگر پھر بھی جیسا کہ مَیں نے اوپر ذکر کیا ہے مجھے بعض قرآنی آیتوں پر نظر ڈال کر خیال آتا ہے کہ شاید اصل تعلیم وید کی عناصر پرستی سے پاک ہو اور عناصر کی مہما اور اُستت سے کچھ اور مطلب ہو مگر جیسا کہ مَیں نے ذکر کیا ہے یہ میرا خیال اس وقت یقین کے مرتبہ تک پہنچے گا جبکہ وید کی پچاس یا ساٹھ یا ستّر شرتیوں سے یہ ثابت ہو جائے کہ وہ ان تمام عناصر اور اجرامِ فلکی کی پوجا سے جن کی مہما اور اُستت رگ وید میں موجود ہے صاف اور صریح لفظوں کے ساتھ منع کرتا ہے۔

## وید کی شرتیوں کی وہ تاویل جس کے لکھنے کا ہم نے وعدہ کیا تھا

وید کی شرتیوں کی وہ تاویل جس کا میں اُوپر ذکر کر آیا ہوں قرآن شریف کی چند آیتوں پر غور کرنے سے میرے دل میں گزرتی ہے۔ پہلی آیت یہ کہ اللہ تعالیٰ قرآن شریف کی سورۃ فاتحہ میں فرماتا ہے۔ اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ۔ یعنی ہر ایک حمد اور ثنا اس خدا کے لئے مسلّم ہے جس کی تربیت ہر ایک عالم میں یعنی ہر ایک رنگ میں ہر ایک ﴿۴۴﴾

پیرایہ میں اور ہر ایک فائدہ بخش صنعت الٰہی کے ذریعہ سے مشہود اور محسوس ہو رہی ہے یعنی جن جن متفرق وسیلوں پر اس دنیا کے لوگوں کی بقا اور عافیت اور تکمیل موقوف ہے۔ دراصل ان کے پردہ میں ایک ہی پوشیدہ طاقت کام کر رہی ہے جس کا نام اللہ ہے۔ چنانچہ اس دنیا کے کاروبار کی تکمیل کے لئے ایک قسم کی تربیت سورج کر رہا ہے جو ایک حد تک انسان کے بدن کو گرمی پہنچا کر دورانِ خون کا سلسلہ جاری رکھتا ہے جس سے انسان مرنے سے بچتا ہے اور اس کی آنکھوں کے نور کی مدد کرتا ہے۔ پس حقیقی سورج جو حقیقی گرمی پہنچانے والا اور حقیقی روشنی عطا کرنے والا ہے وہ خدا ہے کیونکہ اسی کی طاقت کے سہارے سے یہ سورج بھی کام کر رہا ہے اور اس حقیقی سورج کا صرف یہی کام نہیں کہ وہ دورانِ خون کے سلسلہ کو جاری رکھتا ہے جس پر جسمانی زندگی موقوف ہے۔ اس طرح پر کہ اس فعل کا آلہ انسان کے دل کو ٹھہراتا ہے اور آسمانی روشنی سے آنکھوں کے نور کی مدد کرتا ہے بلکہ وہ روحانی زندگی کو نوعِ انسان کے تمام اعضاء تک پہنچانے کے لئے منجملہ انسانوں کے ایک انسان کو اختیار کر لیتا ہے اور انسانی سلسلہ کے مجموعہ کے لئے جو ایک جسم کا حکم رکھتا ہے اس کو بطور دل کے قرار دے دیتا ہے اور اس کو روحانی زندگی کا خون نوع انسان کے تمام اعضاء تک پہنچانے کے لئے ایک آلہ مقرر کر دیتا ہے۔ پس وہ طبعاً اس خدمت میں لگا رہتا ہے کہ ایک طرف سے لیتا اور پھر تمام مناسب اطراف میں تقسیم کر دیتا ہے اور جیسا کہ غیر حقیقی اور جسمانی سورج آنکھوں کو کامل روشنی پہنچاتا اور تمام نیک بد چیزیں ان پر کھول دیتا ہے۔ ایسا ہی یہ حقیقی سورج دل کی آنکھ کو معرفت کے بلند مینار تک پہنچا کر دن چڑھا دیتا ہے اور جیسا کہ وہ جسمانی سورج حقیقی سورج کے سہارے سے پھلوں کو پکاتا ہے اور ان میں شیرینی اور حلاوت ڈالتا اور عفونتوں کو دُور کرتا اور بہار کے موسم میں تمام درختوں کو ایک سبز چادر پہناتا اور خوشگوار پھلوں کی دولت سے ان کے دامن کو پُر کرتا اور پھر خریف

میں اس کے برخلاف اثر ظاہر کرتا ہے اور تمام درختوں کے پتے گرا دیتا اور بدشکل بنا دیتا اور پھلوں سے محروم کرتا اور بالکل انہیں ننگے کر دیتا ہے بجز ان ہمیشہ بہار درختوں کے جن پر وہ ایسا اثر نہیں ڈالتا یہی کام اس حقیقی آفتاب کے ہیں جو سرچشمہ تمام روشنیوں اور فیضوں کا ہے وہ اپنی مختلف تجلیات سے مختلف طور کے اثر دکھاتا ہے ایک قسم کی تجلی سے وہ بہار پیدا کر دیتا ہے اور پھر دوسری قسم کی تجلی سے وہ خزاں لاتا ہے اور ایک تجلی سے وہ عارفوں کے لئے معرفت کی حلاوتیں پیدا کرتا ہے اور پھر ایک تجلی سے کفر اور فسق کا عفونت ناک مادہ دنیا سے دُور اور دفع کر دیتا ہے۔ پس اگر غور سے دیکھا جائے تو وہ تمام کام جو یہ جسمانی آفتاب کر رہا ہے وہ سب کام اس حقیقی آفتاب کے ظل ہیں اور یہ نہیں کہ وہ صرف روحانی کام کرتا ہے بلکہ جس قدر اس جسمانی سورج کے کام ہیں وہ اس کے اپنے کام نہیں ہیں بلکہ درحقیقت اسی معبود حقیقی کی پوشیدہ طاقت اس کے اندر وہ تمام کام کر رہی ہے جیسا کہ اُسی کی طرف اشارہ کرنے کے لئے قرآن شریف میں ایک ملکہ کا قصہ لکھا ہے جو آفتاب پرست تھی اور اس کا نام بلقیس تھا اور وہ اپنے ملک کی بادشاہ تھی اور ایسا ہوا کہ اس وقت کے نبی نے اس کو دھمکی دے بھیجی کہ تجھے ہمارے پاس حاضر ہونا چاہئے ورنہ ہمارا لشکر تیرے پر چڑھائی کرے گا اور پھر تیری خیر نہیں ہوگی۔ پس وہ ڈر گئی اور اس نبی کے پاس حاضر ہونے کے لئے اپنے شہر سے روانہ ہوئی اور قبل اس کے کہ وہ حاضر ہو اس کو متنبہ کرنے کے لئے ایک ایسا محل طیار کیا گیا جس پر نہایت مصفّا شیشہ کا فرش تھا اور اس فرش کے نیچے نہر کی طرح ایک وسیع خندق طیار کی گئی تھی جس میں پانی بہتا تھا اور پانی میں مچھلیاں چلتی تھیں جب وہ ملکہ اس جگہ پہنچی تو اس کو حکم دیا گیا کہ محل کے اندر آجا تب اس نے نزدیک جا کر دیکھا کہ پانی زور سے بہہ رہا ہے اور اس میں مچھلیاں ہیں۔ اس نظارہ سے اس پر یہ اثر ہوا کہ اُس نے اپنی پنڈلیوں پر سے کپڑا اُٹھا لیا کہ ایسا نہ ہو کہ پانی میں تر ہو جائے۔ تب اُس نبی نے اس ملکہ کو جس کا نام بلقیس تھا آواز دی کہ

﴿۴۵﴾

اے بلقیس تو کس غلطی میں گرفتار ہوگئی۔ یہ تو پانی نہیں ہے جس سے ڈر کر تُو نے پاجامہ اُوپر اُٹھالیا۔ یہ تو شیشہ کا فرش ہے اور پانی اس کے نیچے ہے۔ اس مقام میں قرآن شریف میں یہ آیت ہے۔ قَالَ اِنَّهٗ صَرۡحٌ مُّمَرَّدٌ مِّنۡ قَوَارِيۡرَ [1] یعنی اس نبی نے کہا کہ اے بلقیس تو کیوں دھوکا کھاتی ہے یہ تو شیش محل کے شیشے ہیں جو اُوپر کی سطح پر بطور فرش کے لگائے گئے ہیں اور پانی جو زور سے بہہ رہا ہے وہ تو ان شیشوں کے نیچے ہے نہ کہ یہ خود پانی ہیں تب وہ سمجھ گئی کہ میری مذہبی غلطی پر مجھے ہوشیار کیا گیا ہے اور مَیں نے فی الحقیقت جہالت کی راہ اختیار کر رکھی تھی جو سورج کی پوجا کرتی تھی۔ ﴿۴۶﴾

تب وہ خدائے واحد لاشریک پر ایمان لائی اور اُس کی آنکھیں کھل گئیں اور اُس نے یقین کر لیا کہ وہ طاقتِ عظمیٰ جس کی پرستش کرنی چاہئے وہ تو اور ہے اور مَیں دھوکہ میں رہی اور سطحی چیز کو معبود ٹھہرایا اور اس نبی کی تقریر کا ماحصل یہ تھا کہ دنیا ایک شیش محل ہے اور سورج اور چاند اور ستارے اور عناصر وغیرہ جو کچھ کام کر رہے ہیں۔ یہ دراصل ان کے کام نہیں یہ تو بطور شیشوں کے ہیں بلکہ ان کے نیچے ایک طاقت مخفی ہے جو خدا ہے۔ یہ سب اس کے کام ہیں۔ اس نظارہ کو دیکھ کر بلقیس نے سچے دل سے سورج کی پوجا سے توبہ کی اور سمجھ لیا کہ وہ طاقت ہی اور ہے کہ سورج وغیرہ سے کام کراتی ہے اور یہ تو صرف شیشے ہیں۔

یہ تو ہم نے سورج کا حال بیان کیا ایسا ہی چاند کا حال ہے۔ جن صفات کو چاند کی طرف منسوب کیا جاتا ہے وہ دراصل خدا تعالیٰ کی صفات ہیں۔ وہ راتیں جو خوفناک تاریکی پیدا کرتی ہیں چاند ان کو روشن کرنے والا ہے۔ جب وہ چمکتا ہے تو فی الفور اندھیری رات کی تاریکی اُٹھ جاتی ہے۔ کبھی وہ پہلے وقت سے ہی چمکنا شروع کرتا ہے اور کبھی کچھ تاریکی کے بعد نکلتا ہے۔ یہ عجیب نظارہ ہوتا ہے کہ ایک طرف چاند چڑھا اور ایک طرف تاریکی کا نام ونشان نہ رہا۔ اسی طرح خدا بھی جب نہایت گندہ اور تاریک

[1] النمل : ۴۵

آدمیوں پر جو اس کی طرف جھکتے ہیں چمکتا ہے تو ان کو اسی طرح روشن کر دیتا ہے جیسا کہ چاند رات کو روشن کرتا ہے۔ اور کوئی انسان اپنی عمر کے پہلے زمانہ میں ہی اس چاند کی روشنی سے حصہ لیتا ہے اور کوئی نصف عمر میں اور کوئی آخری حصہ میں اور بعض بدبخت سلخ کی راتوں کی طرح ہوتے ہیں یعنی تمام عمر ان پر اندھیرا ہی چھائے رہتا ہے۔ اس حقیقی چاند سے حصہ لینا ان کو نصیب نہیں ہوتا۔ غرض کہ یہ سلسلہ چاند کی روشنی کا اُس حقیقی چاند کی روشنی سے بہت مناسبت رکھتا ہے۔ ایسا ہی چاند پھلوں کو موٹا کرتا اور اُن میں طراوت ڈالتا ہے اسی طرح وہ لوگ جو عبادت کر کے اپنے درختِ وجود میں پھل تیار کرتے ہیں چاند کی طرح خدا کی رحمت ان کے شامل حال ہو جاتی ہے اور اس پھل کو موٹا اور تازہ بتازہ کر دیتی ہے اور یہی معنے رحیم کے لفظ میں مخفی ہیں جو سورۃ فاتحہ میں خدا کی دوسری صفت بیان کی گئی ہے اس کی تفصیل یہ ہے کہ جسمانی طور پر چار قسم کی ربوبیت ایسی ہو رہی ہے جس سے نظامِ عالم وابستہ ہے۔ ایک آسمانی ربوبیت یعنی اکاش سے ہے جو جسمانی تربیت کا سرچشمہ ہے جس سے پانی برستا ہے اگر وہ پانی کچھ مدّت نہ برسے تو جیسا کہ علم طبعی میں ثابت کیا گیا ہے۔ کنوؤں کے پانی بھی خشک ہو جائیں یہ آسمانی ربوبیت یعنی اکاش کا پانی بھی دنیا کو زندہ کرتا ہے اور نابود کو بود کی حالت میں لاتا ہے۔ اس طور پر آسمان ایک پہلا ربّ النوع ہے جس☆ سے پانی برستا ہے۔ جس کو وید میں اندر کے نام سے یاد کیا گیا ہے۔ جیسا کہ قرآن شریف میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الرَّجْعِ [1]۔ اس جگہ آسمان سے مُراد وہ کرۂ زمہریر ہے جس سے پانی برستا ہے اور اس آیت میں اس کرۂ زمہریر کی قسم کھائی گئی جو مینہ برساتا ہے اور رجع کے معنی مینہ ہے اور خلاصہ معنی آیت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ مَیں وحی کا ثبوت دینے

﴿۴۷﴾

☆ قرآن شریف کی اصطلاح کی رُو سے جو فضا یعنی پول اوپر کی طرف ہے جس میں بادل جمع ہو کر مینہ برستا ہے اس کا نام بھی آسمان ہے جس کو ہندی میں اکاش کہتے ہیں۔ منہ

[1] الطارق:۱۲

کے لئے آسمان کو گواہ لاتا ہوں جس سے پانی برستا ہے یعنی تمہاری روحانی حالت بھی ایک پانی کی محتاج ہے اور وہ آسمان سے ہی آتا ہے جیسا کہ تمہارا جسمانی پانی آسمان سے آتا ہے اگر وہ پانی نہ ہو تو تمہاری عقلوں کے پانی بھی خشک ہو جائیں۔ عقل بھی اُسی آسمانی پانی یعنی وحی الٰہی سے تازگی اور روشنی پاتی ہے۔ غرض جس خدمت میں آسمان لگا ہوا ہے یعنی پانی برسانے کی خدمت یہ کام آسمان کا خدا تعالیٰ کی پہلی صفت کا ایک ظل ہے جیسا کہ خدا فرماتا ہے کہ ابتدا ہر ایک چیز کا پانی سے ہے۔ انسان بھی پانی سے ہی پیدا ہوتا ہے اور وید کی رُو سے پانی کا دیوتا اکاش ہے جس کو وید کی اصطلاح میں اندر کہتے ہیں مگر یہ سمجھنا غلطی ہے کہ یہ اندر کچھ چیز ہے بلکہ وہی پوشیدہ اور نہاں در نہاں طاقت عظمٰی جس کا نام خدا ہے اس میں کام کر رہی ہے اسی کو بیان کرنے کے لئے خدا تعالیٰ نے قرآن شریف میں یعنی سورۃ فاتحہ میں یوں فرمایا ہے۔ ﴿۴۸﴾

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ[1]

یعنی مت خیال کرو کہ بجز خدا کے کوئی اور بھی ربّ ہے جو اپنی ربوبیّت سے دنیا کی پرورش کر رہا ہے بلکہ وہی ایک خدا ہے جو تمہارا ربّ ہے۔ اسی کی طاقت ہر ایک جگہ کام کرتی ہے۔ اس جگہ اس ترتیب کے لحاظ سے جو اس سورۃ میں ہے اندر دیوتا کا ردّ ملحوظ ہے کیونکہ پہلی تربیت اسی سے شروع ہوتی ہے۔ اسی کو دوسرے لفظوں میں آسمان یا اکاش کہتے ہیں۔ اسی وجہ سے دنیا کے لوگ تمام قضاء و قدر کو آسمان کی طرف منسوب کیا کرتے ہیں۔ اور بُت پرستوں کے نزدیک بڑا ربّ النوع وہی ہے جو اندر کہلاتا ہے۔ پس اِس جگہ اسی کا ردّ منظور ہے اور یہ جتلانا مقصود ہے کہ حقیقی اندر وہی اکیلا خدا ہے۔ اسی کی طاقت ہے جو پانی برساتی ہے۔ آسمان کو **ربّ العالمین** کہنا حماقت ہے بلکہ **ربّ العالمین** وہی ہے جس کا نام اللہ ہے۔

غرض خدا تعالیٰ کی یہ پہلی ربوبیت ہے جس کو نادانوں نے اکاش یعنی اندر کی طرف منسوب

[1] الفاتحة : ۲

کیا ہے۔ بات یہی ہے کہ اندھوں کو اکاش سے پانی برستا نظر آتا ہے مگر برسانے والی ایک اور طاقت ہے اور اس طور پر برسانا یہ جلوہ دکھلاتا ہے کہ یہ بھی اس کی ایک صفت ہے۔ پس آسمان کی یہ ظاہری ربوبیت اس کی حقیقی ربوبیت کا ایک ظل ہے اور جو سامان رعد اور صاعقہ وغیرہ کا بادل میں ہوتا ہے۔ دراصل یہ سب اس کی صفات کے رنگوں میں سے ایک رنگ ہے۔ پھر دوسری ربوبیت خدا تعالیٰ کی جو زمین پر کام کر رہی ہے رحمانیت ہے۔ اس لفظ رحمان سے بُت پرستوں کے مقابل پر سورج دیوتا کا ردّ ملحوظ ہے کیونکہ بموجب بُت پرستوں کے خیال کے جیسا کہ اکاش یعنی آسمان پانی کے ذریعہ سے چیزوں کو پیدا کرتا ہے۔ ایسا ہی سورج بہار کے ایّام میں تمام درختوں کو لباس پہناتا ہے۔ گویا یہ اس کی وہ رحمت ہے جو کسی عمل پر مترتب نہیں۔ پس سورج جسمانی طور پر رحمانیت کا مظہر ہے کیونکہ وہ موسم بہار میں ننگے درختوں کو پتوں کی چادر پہناتا ہے اور اس وقت تک درختوں نے اپنے طور پر کوئی عمل نہیں کیا ہوتا یعنی کچھ بنایا نہیں ہوتا۔ تا بنائے ہوئے پر کچھ زیادہ کیا جائے بلکہ وہ خزاں کی غارت گری کے باعث محض ننگے اور برہنہ کھڑے ہوتے ہیں پھر سورج کے پرتوِ عاطفت سے ہر ایک درخت اپنے تئیں آراستہ کرنا شروع کر دیتا ہے آخر سورج کی مدد سے درختوں کا عمل اس حد تک پہنچتا ہے کہ وہ پھل بنا لیتے ہیں۔ پس جبکہ وہ پھل بنا کر اپنے عمل کو پورا کر چکتے ہیں تب چاند ان پر اپنی رحیمیت کا سایہ ڈالتا ہے اور رحیم اس کو کہتے ہیں کہ عمل کرنے والے کو اس کی تکمیل عمل کے لئے مدد دے تا اس کا عمل ناتمام نہ رہ جاوے۔ پس چاند درختوں کے پھلوں کو یہ مدد دیتا ہے کہ ان کو موٹے کر دیتا ہے اور ان میں اپنی تاثیر سے رطوبت ڈالتا ہے چنانچہ علم طبعی میں یہ مسلّم مسئلہ ہے کہ چاند کی روشنی میں باغبان لوگ اناروں کے پھٹنے کی آواز سُنا کرتے ہیں۔ غرض استعارہ کے طور پر قمر جو نیّر دوم ہے رحیم کے نام سے موسوم ہوا کیونکہ بڑا فعل اس کا یہی ہے جو موجود شدہ پھلوں کی مدد کرتا ہے

﴿۴۹﴾

اور موٹا اور تازہ کر دیتا ہے پھر جب وہ پھل طیار ہو جاتے اور اپنے کمال کو پہنچ جاتے ہیں تو زمین ان کو اپنی مالکانہ حیثیت سے اپنی طرف گراتی ہے تا وہ اپنی جزاء سزا کو پہنچیں۔ پس اگر وہ عمدہ اور نفیس پھل ہیں تو زمین پر ان کی بڑی عزّت ہوتی ہے اور وہ قابل قدر جگہوں میں رکھے جاتے ہیں اور اگر وہ ردّی ہیں تو خراب جگہوں میں پھینک دیئے جاتے ہیں اور یہ سزا جزا گویا زمین کے ہاتھ میں ہوتی ہے کہ جو خدا نے اس کی فطرت کو دے رکھی ہے کہ اچھے پھل کی قدر کرتی ہے اور بُرے پھل کو ذلیل جگہ رکھتی ہے۔

غرض وید میں بطور استعارہ کے یہ چار نام ہیں جو چار بڑے بڑے دیوتاؤں کو عطا ہوئے ہیں۔ اوّل اکاش یعنی آسمان جس کو اندر دیوتا☆ بولتے ہیں وہ پانی کا داتا ہے اور قرآن شریف میں ہے کہ وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَيْءٍ حَيٍّ [1] یعنی ہر ایک چیز پانی سے ہی زندہ ہے۔ اس لئے یہ مجازی دیوتا یعنی اندر جس کو اکاش کہنا چاہئے سب مجازی دیوتاؤں سے بڑا ہے جس کی بغلوں میں سورج اور چاند پرورش پاتے ہیں یہ بہ نسبت اوروں کے ربوبیت عامہ کا دیوتا ہے بعد اس کے سورج دیوتا ہے جو رحمانیت کا مظہر ہے اس کی ربوبیت چاند سے زیادہ اور اکاش یعنی اندر دیوتا سے کم ہے۔ وہ کام جو

﴿۵۰﴾

☆**حاشیہ۔** کوئی یہ خیال نہ کرے کہ حقیقت میں یہ سب دیوتا ہیں بلکہ یہ سب ایک ہی مالک کے قبضہ میں ہیں۔ اور انسان کے فائدہ کے لئے بنائے گئے ہیں۔ ہم نے اس جگہ دیوتا کا لفظ محض وید کا استعارہ بیان کیا ہے کیونکہ ان چاروں کے فیوض بموجب وید کے ایسے طور سے جاری ہیں کہ گویا اختیار سے یہ فیض پہنچا رہے ہیں مگر یہ سب خدا کی مخلوق ہیں اپنے ارادہ سے کوئی کام نہیں کرتے اور نہیں جانتے کہ کیا کام کرتے ہیں گویا مُردہ بدست زندہ ہیں یہ چار صفات کے نمونہ جو اکاش اور سورج اور چاند اور زمین میں پائے جاتے ہیں یہ انسانوں کو غور کرنے کے لئے دیئے گئے ہیں تا صفاتِ الٰہی کے سمجھنے میں یہ مدد دیویں مثلاً آریہ لوگ خدا کی رحمانیت سے منکر ہیں اور حالانکہ وید سورج میں استعارہ کے رنگ میں خود رحمانیت کی صفت قرار دیتا ہے یہ اسی غرض سے ہے کہ تا انسانوں کو اس تقریب سے خدا کی رحمانیت پر نظر پڑے۔ منه

[1] الانبياء : ۳۱

اس کے ساتھ خصوصیت رکھتا ہے وہ یہ ہے کہ وہ بغیر موجودگی عمل کے درختوں پر اپنی عنایت اور کرپا ظاہر کرتا ہے کیونکہ درخت ننگ دھڑنگ کھڑے ہوتے ہیں اور خزاں کے مارے ہوئے ایسے ہوتے ہیں کہ گویا مُردے ہیں جو زمین میں گاڑے گئے ہیں اور تہی دست فقیروں کی طرح ایک پاؤں پر کھڑے ہوتے ہیں۔ پس سورج دیوتا بہار کے موسم میں موج میں آکر ان کو لباس بخشتا ہے اور ان کا دامن پھلوں اور پھولوں سے بھر دیتا ہے اور چند روز میں ان کے سر پر پھولوں کے سہرے باندھتا ہے اور سبز پتوں کی ریشمی قبا ان کو پہناتا ہے اور پھلوں کی دولت سے ان کو مال مال کر دیتا ہے اور اس طرح پر ایک شاندار نوشہ ان کو بنا دیتا ہے پس اس کی رحمانیت میں کیا شک رہا جو بغیر کسی سابق عمل کے ننگے درویشوں پر اس قدر کرپا اور مہربانی کرتا ہے۔ اس قسم کے استعارات وید میں بہت موجود ہیں کہ اول شاعرانہ طور پر معلوم ہوتے ہیں اور پھر ذرا غور کریں تو کوئی علمی چمک بھی ان میں دکھائی دیتی ہے۔

پھر سورج کے بعد وید کی رُو سے چاند دیوتا ہے کہ وہ کمزوروں کے عملوں کو دیکھ کر اپنی مدد سے ان کے اعمال انجام تک پہنچاتا ہے یعنی بہار کے موسم میں درخت پھل تو پیدا کر لیتے ہیں لیکن اگر چاند نہ ہوتا تو یہ عمل ان کا ناقص رہ جاتا اور پھلوں میں تازگی اور فربہی اور طراوت ہرگز نہ آتی۔ پس چاند ان کے عمل کا متمم ہے اس لئے اس لائق ہوا کہ مجازی طور پر اس کو رحیم کہا جائے سو وید اس کو رحیم قرار دیتا ہے سو استعارہ کے طور پر کچھ حرج نہیں۔

پھر چاند کے بعد دھرتی دیوتا ہے جس نے مسافروں کو جگہ دینے کے لئے اپنی پشت کو بہت وسیع کر رکھا ہے ہر ایک پھل درخت پر مسافر کی طرح ہوتا ہے آخر کار مستقل سکونت اس کی زمیں پر ہوتی ہے اور زمین اپنے مالکانہ اختیارات سے جہاں چاہے اس کو اپنی پشت پر جگہ دیتی ہے اور جیسا کہ خدا نے قرآن شریف میں فرمایا۔ وَحَمَلْنٰهُمْ فِى الْبَرِّ وَالْبَحْرِ [1] کہ ہم نے ﴿۵۱﴾

[1] بنی اسرائیل : ۷۱

انسانوں کو زمین پر اور دریاؤں پر خود اُٹھایا۔ ایسا ہی زمین بھی ہر ایک چیز کو اُٹھاتی ہے اور ہر ایک خاکی چیز کی سکونت مستقل زمین میں ہے۔ وہ جس کو چاہے عزت کے مقام پر بٹھاوے اور جس کو چاہے ذلّت کے مقام میں پھینک دے۔ پس اِس طرح پر زمین کا نام مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ہوا یعنی استعارہ کے طور پر صحیفۂ فطرت کے آئینہ میں یہ چاروں الٰہی صفات نظر آتی ہیں۔ غرض اسی طرح خدا نے چاہا کہ اپنی صفات کو مجازی مظاہر میں بھی ظاہر کرے۔ تا طالب حق مثالوں کو پا کر اس کے دقیق در دقیق صفات پر اطمینان پکڑ لے۔

اب اس تمام تحقیق سے معلوم ہوا کہ یہ چار مجازی دیوتے جو وید میں مذکور ہیں۔ چار مجازی صفات اپنے اندر رکھتے ہیں۔ چنانچہ اکاش مجازی طور پر ربوبیّت کُبریٰ کی صفت اپنے اندر رکھتا ہے اور سورج رحمانیت کی صفت سے موصوف ہے اور چاند رحیمیت کی صفت سے حصّہ دیا گیا ہے اور زمین مالکِ یوم الدین کی صفت سے بہرہ یاب ہے اور یہ چاروں صفات مشہود و محسوس ہیں۔ انہی امور کی وجہ سے موٹی عقل والوں نے درحقیقت ان کو دیوتے قرار دیا ہے ☆ اور ان کو ربّ النوع اور قابلِ پرستش سمجھا ہے۔ پس ان لوگوں کے ردّ کے لئے خدا تعالیٰ اپنی پاک کتاب قرآن شریف میں یعنی سورۃ فاتحہ میں فرماتا ہے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ. الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ. اِيَّاكَ

☆ دیوتا سنسکرت میں ربّ کو کہتے ہیں جو کسی کی ربوبیت کرتا ہے یعنی پرورش کرتا ہے۔ پس سورج بجائے خود ایک ربّ ہے یعنی دیوتا ہے اور چاند بجائے خود ایک ربّ ہے یعنی دیوتا ہے۔ ان تمام ربوں یعنی دیوتاؤں کے سر پر ایک بڑا ربّ ہے جو مدبّر بالا رادہ ہے اور وہی خدا ہے۔ اس کا نام ربّ العالمین ہے یعنی سب کا ربّ اور تمام ربّوں کا بھی ربّ۔ ارادہ اور اختیار سے کام کرنے والا وہی ایک ہے باقی سب کلیں ہیں جو اُس کے ہاتھ سے چلتی ہیں۔ پس عبادت اور حمد کے لائق وہی ہے۔ اِسی واسطے فرمایا۔ الحمدللّٰہ ربّ العالمین۔ منه

نَعْبُدُ وَ اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۔اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۔صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ [1] ۔امین ۔

ترجمہ:۔حمد اور استت اور مہما اس بڑے ربّ کے لئے خاص ہے جس کا نام اللہ ہے جو ربّ العالمین ہے۔اور رحمان العالمین ہے اور رحیم العالمین ہے۔اور مالک جمیع عالم یوم الدین ہے یعنی یہ مرتبہ پرستش کا خدا کے لئے مخصوص ہے کہ اس کی ربوبیت[1] اور رحمانیت[2] اور رحیمیت[3] اور جزا[4] سزا کے لئے مالکیت ایک عالم اور ایک رنگ میں محدود نہیں بلکہ یہ صفات اس کی بے انتہا رنگوں میں ظاہر ہوتی ہیں کوئی ان کا انتہا نہیں پا سکتا اور آسمان اور سورج وغیرہ کی ربوبیتیں یعنی پرورشیں ایک خاص رنگ اور ایک خاص قسم میں محدود ہیں اور اس اپنے تنگ دائرہ سے آگے نہیں نکلتیں اس لئے ایسی چیزیں پرستش کے لائق نہیں۔علاوہ اس کے ان کے یہ افعال بالا رادہ نہیں بلکہ ان سب کے نیچے الٰہی طاقت کام کر رہی ہے۔پھر فرمایا کہ اے وہ سب کے ربّ کہ جو بے انتہا رنگوں میں اپنے یہ صفات ظاہر کرتا ہے۔پرستش کے لائق تو ہی ہے اور سورج چاند وغیرہ پرستش کے لائق نہیں ہیں۔اسی طرح دوسرے مقام میں فرمایا۔ لَا تَسْجُدُوْا لِلشَّمْسِ وَلَا لِلْقَمَرِ وَاسْجُدُوْا لِلّٰهِ الَّذِیْ خَلَقَهُنَّ [2] یعنی نہ سورج کو سجدہ کرو نہ چاند کو بلکہ اُس خدا کو سجدہ کرو جس نے یہ تمام چیزیں سورج چاند۔ آسمان۔آگ۔پانی وغیرہ پیدا کی ہیں۔چاند اور سورج کا ذکر کر کے پھر بعد اس کے جمع کا صیغہ بیان کرنا اس غرض سے ہے کہ یہ کل چیزیں جن کی غیر قومیں پرستش کرتی ہیں۔تم ہرگز ان کی پرستش مت کرو۔پھر اس سورۃ میں یعنی سورۃ فاتحہ میں اس بات کا جواب ہے کہ جب اکاش اور سورج اور چاند اور آگ اور پانی وغیرہ کی پرستش سے منع کیا گیا تو پھر کونسا فائدہ اللہ کی پرستش میں ہے کہ جو ان چیزوں کی پرستش میں نہیں تو دُعا کے پیرایہ میں اس کا جواب دیا گیا کہ وہ خدا ظاہری اور باطنی نعمتیں عطا کرتا ہے اور اپنے تئیں آپ اپنے بندوں پر

﴿۵۲﴾

[1] الفاتحۃ:۲تا۷ [2] حٰمٓ السجدۃ:۳۸

ظاہر کرتا ہے انسان صرف اپنی عقل سے اس کو شناخت نہیں کرتا بلکہ وہ قادر مطلق اپنی خاص تجلّی سے اور اپنی زبردست قدرتوں اور نشانوں سے اپنے تئیں شناخت کرواتا ہے۔ وہی ہے کہ جب غضب اور قہر اس کا دنیا پر بھڑکتا ہے تو اپنے پرستار بندوں کو اس غضب سے بچا لیتا ہے وہی ہے جو انسان کی عقل کو روشن کر کے اور اس کو اپنے پاس سے معرفت عطا کر کے گمراہی سے نجات دیتا ہے اور گمراہ ہونے نہیں دیتا۔ یہ سورۃ فاتحہ کا خلاصہ مطلب ہے جس کو پانچ وقت مسلمان نماز میں پڑھتے ہیں بلکہ دراصل اسی دعا کا نام نماز ہے اور جب تک انسان اس دُعا کو درد دل کے ساتھ خدا کے حضور میں کھڑے ہو کر نہ پڑھے اور اس سے وہ عقدہ کشائی نہ چاہے جس عقدہ کشائی کے لئے یہ دُعا سکھلائی گئی ہے تب تک اس نے نماز نہیں پڑھی۔ اور اس نماز میں تین چیزیں سکھلائی گئی ہیں۔ ﴿۵۳﴾

(۱)- اوّل خدا تعالیٰ کی توحید اور اس کی صفات کی توحید تا انسان چاند سورج اور دوسرے جھوٹے دیوتاؤں سے منہ پھیر کر صرف اسی سچے دیوتا کا ہو جائے اور اس کی رُوح سے یہ آواز نکلے کہ

اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡنُ [1]

یعنی مَیں تیرا ہی پرستار ہوں اور تجھ سے ہی مدد چاہتا ہوں اور دوسرے یہ سکھلایا گیا ہے کہ وہ اپنی دُعاؤں میں اپنے بھائیوں کو شریک کرے اور اس طرح پر بنی نوع کا حق ادا کر دے، اس لئے دُعا میں **اھدنا** کا لفظ آیا ہے جس کے یہ معنے ہیں کہ اے ہمارے خدا ہم سب لوگوں کو اپنی سیدھی راہ دکھلا۔ یہ معنے نہیں کہ مجھ کو اپنی سیدھی راہ دکھا۔ پس اِس طور کی دُعا سے جو جمع کے صیغہ کے ساتھ ہے بنی نوع کا حق بھی ادا ہو جاتا ہے اور تیسرے اس دُعا میں یہ سکھلانا مقصود ہے کہ ہماری حالت کو صرف خشک ایمان تک محدود نہ رکھ بلکہ ہمیں وہ روحانی نعمتیں عطا کر جو تُو نے پہلے راستبازوں کو دی

[1] الفاتحة: ۵

ہیں اور پھر کہا کہ یہ دُعا بھی کرو کہ ہمیں ان لوگوں کی راہوں سے بچا جن کو روحانی آنکھیں عطا نہیں ہوئیں آخر انہوں نے ایسے کام کئے جن سے اسی دنیا میں غضب ان پر نازل ہوا۔ اور یا اس دنیا میں غضب سے تو بچے مگر گمراہی کی موت سے مرے اور آخرت کے غضب میں گرفتار ہوئے۔ خلاصہ دُعا کا یہ ہے کہ جس کو خدا روحانی نعمتیں عطا نہ کرے اور دیکھنے والی آنکھیں نہ بخشے اور دل کو یقین اور معرفت سے نہ بھرے آخر وہ تباہ ہو جاتا ہے اور پھر اس کی شوخیوں اور شرارتوں کی وجہ سے اسی دنیا میں اس پر غضب پڑتا ہے کیونکہ وہ پاکوں کے حق میں بدزبانی کرتا ہے اور کتوں کی طرح زبان نکالتا ہے۔ پس ہلاک کیا جاتا ہے جیسا کہ یہود اپنی شرارتوں اور شوخیوں کی وجہ سے ہلاک کئے گئے اور بارہا طاعون کا عذاب ان پر نازل ہوا جس نے ان کی بیخ کنی کر دی اور یا اگر وہ دنیا میں شوخی اور شرارت نہ کرے اور بدزبانی اور شرارت کے منصوبے میں شریک نہ ہو تو اس کے عذاب کی جگہ عالم ثانی ہے جب اس دنیا سے وہ گزر جائے گا۔ ﴿۵۴﴾

اب خلاصہ کلام یہ ہے کہ جیسا کہ ہم بیان کر چکے ہیں یہ ممکن ہے کہ **رگ وید** میں جو اندر اور سورج اور چاند اور آگ وغیرہ دیوتاؤں سے دُعائیں مانگی گئی ہیں اس سے مراد وہ اعلیٰ طاقت حضرت احدیّت ہو جو ان کے پردہ میں کام کر رہی ہے جو سب مجازی دیوتاؤں کا دیوتا ہے کیونکہ ہم بعض جگہ قرآن شریف میں اس بات کی طرف بھی اشارہ پاتے ہیں کہ جس قدر اس عالم میں مختلف چیزیں نظام عالم کا قائم رکھنے کے لئے کام کر رہی ہیں وہ درحقیقت خدا تعالیٰ کے اسماء اور صفات کے نمونے ہیں جو مجازی رنگ میں ظاہر ہو رہے ہیں گویا اجرام فلکی اور عناصر ارضی ایک کتاب کے اوراق ہیں جن سے ہمیں خدا تعالیٰ کی صفات کے بارے میں معرفت کا سبق ملتا ہے اور عادت اللہ کا پتہ لگتا ہے مثلاً سورج چار فصلوں میں چار تغیرات دکھلاتا ہے۔

اوّل **تغیّر موسم خریف** جو موسم بہار کے مخالف ہے اس تغیر سے وہ درختوں کے

آب وتاب کو ویران کرنا شروع کرتا ہے۔ اکثر درختوں کے پتے گر جاتے ہیں اوران کے اندر کا مادّہ سیّالہ جو تازگی بخش ہوتا ہے خشک ہو جاتا ہے۔ انسانوں کے بدن پر بھی اس موسم کا یہی اثر ہوتا ہے کہ خشک اور سوداوی امراض پیدا ہوتے ہیں۔ پس اسی طرح خدا کی ایک **تجلّی** بھی موسمِ خریف سے **مشابہ** ہے کہ ایک زمانہ انسانوں پر آتا ہے کہ ان کے دلوں پر قبض طاری ہوتی ہے اور **وجد** اور یادالٰہی کا مادّہ سیّالہ جو روحانی تازگی کو بخشتا ہے وہ کم ہونا شروع ہو جاتا ہے گو کھلے کھلے معصیت اور فسق کا **دور** ابھی نہیں آتا مگر اُنس الٰہی کا جوش جاتا رہتا ہے اور دلوں پر افسردگی اور مُردگی اور جمود طبع اور قبض غالب ہو جاتا ہے اور لذّت اور ذوق شوق الٰہی باقی نہیں رہتا اور یہ زمانہ ایسا ہوتا ہے کہ گویا اس کو **کلجگ** کا پیش خیمہ کہنا چاہئے۔

پھر دوسرا زمانہ جو بذریعہ سورج کے خریف کے بعد ظاہر ہوتا ہے۔ وہ **موسم سرما** کا زمانہ ہے جبکہ آفتاب اپنی دوری کی وجہ سے شدت برودت ظاہر کرتا ہے سو اسی طرح اس آفتاب حقیقی کی جس کا نام خدا ہے ایک تجلّی ہے جو جاڑے سے مشابہت رکھتی ہے۔ یہ اس وقت ہوتا ہے جبکہ خدا کی محبت دلوں سے بکلّی ٹھنڈی ہو جاتی ہے اور انسانی طبیعتیں اس کو چھوڑ دیتی ہیں اور بجائے اس کے ہر ایک شخص نفس اور شہوات کی راہ کو پسند کرتا ہے اور شراب خواری۔ قماربازی۔ زناکاری اور جھوٹ۔ فریب۔ دغا۔ بدزبانی۔ تکبر۔ دنیا پرستی۔ چوری۔ خیانت۔ خونریزی۔ ٹھٹھا ہنسی اور ہر ایک قسم کا پاپ اور ہر ایک قسم کا پلید کام دنیا میں پھیل جاتا ہے اور تمام لیاقتیں زبان کی چالاکیوں سے آزمائی جاتی ہیں اور جو شخص ایسے طریقوں سے اپنی چالاکیاں دکھلاتا ہے وہ بڑا لائق سمجھا جاتا ہے اور بڑی عزت سے دیکھا جاتا ہے اور اگر مر بھی جائے تو اس کی یادگاریں قائم ہوتی ہیں۔ ایسا ہی زمین سُنسان پڑی ہوئی ہوتی ہے۔ شاذ و نادر کے طور پر کوئی زمین پر ہوتا ہے جو پاک دل اور پاک زبان اور پاک خیال

﴿۵۵﴾

اور خدا سے ڈرنے والا اور معرفت کے پاک پانی سے سیراب ہونے والا ہو یہ **موسم** ایسا ہے گویا اس کو **کلجگ** کہہ سکتے ہیں کیونکہ اس میں نیکی کا **کال** اور بدی کا **اقبال** ہوتا ہے اور زمین پاپ اور گناہ سے بھر جاتی ہے۔

پھر دوسرا زمانہ جو سورج اپنے تغیرات سے جاڑے کے بعد ظاہر کرتا ہے وہ **ربیع** کا زمانہ ہے۔ یہ وہ زمانہ ہے جبکہ مُردہ پودے نئے سرے **زندہ** کئے جاتے ہیں اور نباتات کا خشک شدہ خون نئے سرے پیدا کیا جاتا ہے۔ سو اسی طرح وہ جو آفتابِ حقیقی ہے ایک بھاری تجلّی اپنی جو موسمِ بہار کو دکھلاتی ہے دنیا پر ظاہر کرتا ہے۔ تب زمین کے زندہ کرنے کے لئے ایک نیا پانی آسمان سے نازل ہوتا ہے اور وہ پانی اس طرح اُترتا ہے کہ خدا تعالیٰ اپنے بندوں میں سے کسی کو **منتخب** کر کے اس کے دل کو اس پانی کا **ابرِ بہار** بناتا ہے۔ تب وہ پانی اس بادل میں سے خدا تعالیٰ کے اذن سے نکلتا رہتا ہے۔ اور ان خشک پودوں پر پڑتا ہے جن کو خریف کی **بادِ صرصر** نے تباہ اور خراب کر دیا تھا۔ اور ان میں معرفت الٰہی کے نئے پتے پیدا کرتا ہے اور ذوق شوق کے پھول ان میں نمایاں کر دیتا ہے اور آخر انسانی شاخوں کو نیک اعمال کے پھلوں سے بھر دیتا ہے۔ ﴿۵۶﴾

پھر تیسرا زمانہ جو زمانہ بہار کے بعد سورج دیوتا ظاہر کرتا ہے وہ **صیف** کا زمانہ ہے جو موسم گرما کا زمانہ کہلاتا ہے اور موسم گرما میں سورج ان پھلوں کو پکا دیتا ہے جو بہار کے موسم میں ابھی کچے تھے۔ پس اسی طرح خدا کی تجلّی کے لئے بھی ایک موسم صیف یعنی موسم گرما آتا ہے۔ یہ وہ موسم ہوتا ہے جبکہ بہار کے دنوں سے ترقی کر کے انسانی پاک طبیعتیں خدا تعالیٰ کی یاد میں اور اس کی محبت میں گرم ہوتی ہیں اور طبیعتوں میں ذکر الٰہی کے لئے جوش پیدا ہوتے ہیں اور ترقیات کمال کو پہنچتی ہیں اور یہ زمانہ پورے معنے سے **سَت جُگ** کا زمانہ ہوتا ہے۔ تب اکثر لوگ درحقیقت خدا تعالیٰ کی

مرضی کے موافق چلتے ہیں اوراس کی خواہشوں کو اپنی خواہشیں بناتے ہیں۔

اب ظاہر ہے کہ سورج کے ان چار تغیر کے مقابل خدا تعالیٰ کے بھی چار تغیر پائے جاتے ہے۔ پس اس میں **کلام** کی جگہ نہیں کہ جو کچھ اجرام فلکی اور عناصر میں جسمانی اور فانی طور پر صفات پائی جاتی ہیں وہ روحانی اور ابدی طور پر خدا تعالیٰ میں **موجود** ہیں اور خدا تعالیٰ نے یہ بھی ہم پر کھول دیا ہے کہ سورج وغیرہ **بذاتِ خود** کچھ چیز نہیں ہیں یہ اسی کی **طاقتِ زبردست** ہے جو **پردہ** میں ہر ایک کام کر رہی ہے۔ **وہی ہے** جو چاند کو پردہ پوش اپنی ذات کا بنا کر اندھیری راتوں کو روشنی بخشتا ہے جیسا کہ وہ تاریک دِلوں میں **خود** داخل ہو کر ان کو **منوّر** کر دیتا ہے اور آپ انسان کے اندر بولتا ہے۔ **وہی ہے** جو اپنی طاقتوں پر سورج کا پردہ ڈال کر دِن کو ایک عظیم الشان روشنی کا **مظہر** بنا دیتا ہے اور مختلف فصلوں میں مختلف اپنے کام ظاہر کرتا ہے۔ اسی کی طاقت آسمان سے برستی ہے جو **مینہ** کہلاتی ہے اور خشک زمین کو سرسبز کر دیتی ہے اور پیاسوں کو **سیراب** کر دیتی ہے۔ **اسی** کی طاقت آگ میں ہو کر جلاتی ہے اور **ہوا** میں ہو کر دَم کو تازہ کرتی اور پھولوں کو شگفتہ کرتی اور بادلوں کو اُٹھاتی اور آواز کو کانوں تک پہنچاتی ہے۔ ﴿۵۷﴾ **یہ اسی** کی طاقت ہے کہ زمین کی شکل میں مجسّم ہو کر نوع انسان اور حیوانات کو اپنی پُشت پر اُٹھا رہی ہے مگر کیا **یہ چیزیں خدا ہیں**؟ نہیں بلکہ **مخلوق** مگر ان کے اجرام میں خدا کی طاقت ایسے طور سے پیوست ہو رہی ہے کہ جیسے قلم کے ساتھ ہاتھ ملا ہوا ہے اگرچہ ہم کہہ سکتے ہیں کہ قلم لکھتی ہے مگر قلم نہیں لکھتی بلکہ ہاتھ لکھتا ہے یا مثلاً ایک لوہے کا ٹکڑا جو آگ میں پڑ کر آگ کی شکل بن گیا ہے ہم کہہ سکتے ہیں کہ وہ جلاتا ہے اور روشنی بھی دیتا ہے مگر دراصل وہ صفات اُس کی نہیں بلکہ آگ کی ہیں۔ اسی طرح تحقیق کی نظر سے یہ بھی سچ ہے کہ جس قدر اجرام فلکی وعناصر ارضی بلکہ ذرّہ ذرّہ عالم سفلی اور علوی کا مشہود اور محسوس ہے، یہ سب باعتبار

اپنی مختلف خاصیتوں کے جواُن میں پائی جاتی ہیں خدا کے نام ہیں اور خدا کی صفات ہیں اور خدا کی طاقت ہے جو ان کے اندر پوشیدہ طور پر جلوہ گر ہے اور یہ سب ابتدا میں اسی کے کلمے تھے جو اس کی قدرت نے ان کو مختلف رنگوں میں ظاہر کر دیا۔ نادان سوال کرے گا کہ خدا کے کلمے کیونکر مجسم ہوئے کیا خدا ان کے علیحدہ ہونے سے کم ہو گیا مگر اس کو سوچنا چاہئے کہ آفتاب سے جو ایک **آتشی شیشی**☆ آگ حاصل کرتی ہے وہ آگ کچھ آفتاب میں سے **کم** نہیں کرتی۔ ایسا ہی جو کچھ چاند کی تاثیر سے پھلوں میں فربہی آتی ہے وہ چاند کو دُبلا نہیں کر دیتی۔ یہی خدا کی معرفت کا ایک **بھید** اور تمام نظام روحانی کا **مرکز** ہے کہ خدا کے **کلمات** سے ہی دنیا کی پیدائش ہے جبکہ یہ بات طے ہو چکی اور خود قرآن شریف نے یہ علم ہمیں عطا کیا تو پھر میرے نزدیک **ممکن** ہے کہ وید نے جو کچھ آگ کی تعریف کی یا ہَوا کی تعریف کی یا سورج کی مہما اور استت کی اس کا بھی یہی مقصد ہوگا کہ **الٰہی طاقت** ایسے شدید **تعلق** سے ان کے اندر کام کر رہی ہے کہ درحقیقت اس کے مقابل وہ **سب اجرام**

﴿۵۸﴾

☆ **حاشیہ**۔ آریہ صاحبان کا یہ عقیدہ ہے کہ پرمیشر نے زمین اور آسمان کی کسی چیز کو پیدا نہیں کیا صرف موجودہ چیزوں کو جو قدیم سے تھیں باہم جوڑا ہے جیسا کہ جیو جو قدیم سے اور انادی ہے اور پرمانو یا پرکرتی جو اجسام کے چھوٹے چھوٹے حصے ہیں اور قدیم اور انادی ہیں۔ مگر ہم ایسے اعتقاد کی وجہ سے اس قدر آریہ صاحبوں پر غصّہ نہیں کرتے جس قدر ہمیں ان کی بے نصیبی پر رحم آتا ہے کیونکہ جبکہ انہوں نے خدا تعالیٰ کی قدرتِ ایجاد کو شناخت نہیں[۱] کیا تو کیا شناخت کیا اور کونسا سچا اور کامل **گیان** اُن کو حاصل ہوا۔ وہ خدا جس نے اس قدر بڑے بڑے **اجرام آسمان** میں پیدا کئے جیسے سورج اور چاند اور اس قدر ستارے پیدا کئے جن کا اب تک انسانوں کو پتہ نہیں لگا۔

[۱] کوئی محبت بغیر مشاہدہ حسن یا احسان کے پیدا نہیں ہو سکتی اور کوئی گناہ بغیر خدا کی محبت اور اندیشہ اُس کی ناراضگی کے دُور نہیں ہو سکتا۔ محبت گناہ کو ایسا جلاتی ہے جیسا کہ آگ میل کو۔ جس سونے کو ہر روز آگ میں ڈالو گے کیا اُس پر کوئی میل رہ سکتی ہے! مگر وہ شخص جو نہ خدا کے حسن کا قائل ہے یعنی اُس کو پورا قادر نہیں جانتا اور نہ خدا کے احسان کا قائل ہے یعنی یہ یقین نہیں رکھتا جو اس کی رُوح جو اس کے اندر بول رہی ہے وہ خدا سے ہے۔ وہ خاک اپنے پرمیشر سے **محبت** کرے گا۔ منہ

بطور **چھلکے** کے ہیں اور وہ **مغز** ہے اور سب صفات اُسی کی طرف رجوع کرتی ہیں اس لئے اسی کا نام آگ رکھنا چاہیئے اور اسی کا نام پانی اور اسی کا نام ہوا کیونکہ ان کے **فعل** ان کے فعل نہیں بلکہ یہ سب اس کے **فعل** ہیں اور ان کی طاقتیں ان کی طاقتیں نہیں بلکہ یہ سب اس کی طاقتیں ہیں جیسا کہ سورۃ فاتحہ کی اس آیت میں کہ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ اسی کی طرف اشارہ ہے۔ یعنی مختلف رنگوں اور پیرایوں اور عالموں میں جو دنیا کا نظام قائم رکھنے کے لئے زمین آسمان کی چیزیں کام کر رہی ہیں یہ وہ نہیں کام کرتیں بلکہ خدائی طاقت ان کے نیچے کام کر رہی ہے جیسا کہ دوسری آیت میں بھی فرمایا صَرْحٌ مُّمَرَّدٌ مِّنْ قَوَارِيْرَ[۱]۔ یعنی دنیا ایک **شیش محل** ہے جس کے شیشوں کے نیچے زور سے پانی چل رہا ہے اور نادان سمجھتا ہے کہ یہی شیشے پانی ہیں حالانکہ پانی ان کے نیچے ہے۔ اور جیسا کہ قرآن شریف میں ایک

﴿۵۹﴾

**بقیہ حاشیہ** :- کیا وہ پیدا کرنے میں کسی مادّہ کا محتاج تھا۔ جب میں ان بڑے بڑے اجرام کو دیکھتا ہوں اور ان کی عظمت اور عجائبات پر غور کرتا ہوں اور دیکھتا ہوں کہ صرف ارادۂ الٰہی سے اور اس کے اشارہ سے ہی سب کچھ ہو گیا تو میری رُوح بے اختیار بول اُٹھتی ہے کہ اے ہمارے قادر خدا تو کیا ہی بزرگ قدرتوں والا ہے تیرے کام کیسے عجیب اور وراء العقل ہیں۔ نادان ہے وہ جو تیری قدرتوں سے انکار کرے اور احمق ہے وہ جو تیری نسبت یہ اعتراض پیش کرے کہ اس نے ان چیزوں کو کس مادّہ سے بنایا۔ **افسوس** کہ آریہ صاحبان یہ نہیں خیال کرتے کہ اگر خدا کو مخلوق کے بنانے میں انسانی اسباب کی پابندی ضروری ہے تو پھر وہ جیسے بغیر مادّہ کے کچھ بنا نہیں سکتا ویسا ہی وہ بغیر کسی کافی وقت کے کچھ بنا نہیں سکتا۔ پس اس صورت میں جیسا کہ ہم ایک دیوار کے بنانے میں اندازہ کرتے ہیں کہ ایک معمار اتنے دنوں میں اس کو تیار کر سکتا ہے۔ اس سے پہلے نہیں۔ ایسا ہی ہمیں یہ اندازہ کرنا پڑے گا کہ خدا کو مثلاً سورج یا چاند بنانے میں اس قدر وقت کی ضرور حاجت پڑی ہوگی اور اس سے پہلے اس کے لئے غیر ممکن ہوگا کہ کچھ بنا سکے مگر ظاہر ہے کہ خدا تعالیٰ کے لئے یہ حدّیں مقرر کرنا اور کسی خاص اندازۂ وقت کی طرف کسی کام کے لئے اس کو محتاج سمجھنا کفر ہے اور گو وہ اپنی مرضی سے کوئی کام جلدی سے کرے یا دیر سے مگر وہ وقت کا محتاج نہیں۔ پس اس صورت میں

[۱] النمل : ۴۵

تیسری جگہ بھی فرمایا۔ وَحَمَلْنٰهُمْ فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ [1]۔ یعنی یہ خیال مت کرو کہ زمین تمہیں اُٹھاتی ہے یا کشتیاں دریا میں تمہیں اُٹھاتی ہیں بلکہ ہم خود تمہیں اٹھا رہے ہیں۔

خلاصہ مطلب یہ کہ ہم ان معنوں کو جو اُوپر بیان ہوئے وید کی نسبت قبول کر سکتے ہیں اور ہم خیال کر سکتے ہیں کہ جیسا کہ قرآن شریف نے ہمیں ہدایت دی ہے۔ وید کا بھی یہی مدعا ہے ﴿۶۰﴾ مگر دو باتوں کا ثابت ہونا ضروری ہے (۱) اوّل یہ کہ وید کا بھی یہی مذہب ہو جو قرآن نے ظاہر کیا ہے کہ یہ سب چیزیں کیا آسمان کے اجرام اور کیا زمین کے عناصر اور کیا ذرہ ذرہ مخلوقات خدا کے ہاتھ سے نکلے ہیں کیونکہ اگر ایسا تسلیم نہ کریں تو پھر ان چیزوں کی صفات پرمیشر کی صفات نہیں ہو سکتیں اور ان چیزوں کے گُن پرمیشر کے گُن نہیں کہلا سکتے۔ اور ان چیزوں کی

**بقیہ حاشیہ** :- وہ مادہ کا کیونکر محتاج ہو گیا۔ انسانی ضعف کے لئے جو منطق بنائی گئی ہے اس منطق ﴿۵۹﴾ سے اس کے حق میں بھی کوئی نتیجہ نکالنا اس سے زیادہ کونسی حماقت ہوگی۔ میں ہرگز یقین نہیں رکھتا کہ وید کی یہ تعلیم ہو بلکہ خاص پنڈت دیانند کے پیٹ سے یہ تعلیم نکلی ہے۔ پنڈت صاحب نے جب دیکھا کہ بغیر روٹی کھانے کے وہ جی نہیں سکتے اور بغیر پانی کے ان کی پیاس نہیں بجھتی اور بغیر مشقت اور مغز خوری کے وید نہ پڑھ سکے تو انہوں نے سمجھ لیا کہ جیسا وہ ایک چیز کے حصول کے لئے مادہ کے محتاج ہیں ایسا ہی ان کا پرمیشر بھی مادہ کا محتاج ہے۔ انسان کا قاعدہ ہے کہ وہ دوسرے کے کاموں کو اپنے نفس پر قیاس کر لیتا ہے چنانچہ بازاری عورتیں ہرگز سمجھ نہیں سکتیں کہ دنیا میں پاکدامن اور پاک دل عورتیں بھی ہوتی ہیں جس کو آنکھیں ملی ہیں وہ آنکھوں کے بعد اپنے تئیں اندھا نہیں کر سکتا اور جس کو کوئی حصّہ گیان اور معرفت کا ملا ہے وہ پھر جہالت کو پسند نہیں کر سکتا۔ ہم نے صدہا امور اپنی آنکھوں سے ایسے خارق عادت دیکھے ہیں کہ اگر ہم بعد اس کے گواہی نہ دیں کہ درحقیقت ہمارا خدا قادر مطلق ہے اور کسی مادہ کا محتاج نہیں تو ہم سخت گنہگار ہوں گے۔ شائد چودہ سال کے قریب ہو گیا ہے یا کم زیادہ جو میں نے دیکھا تھا کہ عالمِ کشف میں ایک کاغذ پر مَیں نے بعض باتیں لکھی ہیں اس غرض سے کہ ایسے طور سے وہ ہونی چاہئیں اور مَیں نے ﴿۶۰﴾ دیکھا کہ میں نے وہ تحریر اپنے قادر خدا کے رُوبرو پیش کی کہ اس پر دستخط کر دیں کہ ایسا ہی ہو جائے تب میرے خدا نے ایک قلم سے ایک سُرخی کی سیاہی سے جو خون کی مانند تھی اور مَیں خیال کرتا تھا کہ وہ خون ہی ہے۔ اس پر دستخط اپنے کر دیئے اور دستخط سے پہلے قلم کو چھڑک دیا اور وہ چھینٹے خون کے میرے پر پڑے۔

[1] بنی اسرائیل: ۷۱

طاقتیں پرمیشر کی طاقتیں نہیں کہلا سکتیں مگر افسوس کہ آریہ سماجی اصول کے موافق ذرّات یعنی پرمانو اور جیو یعنی روح یہ سب انادی اور قدیم اور غیر مخلوق ہیں اس لئے ان کے گُن اور صفات اور خواص اور طاقتیں بھی غیر مخلوق اور انادی ہیں پرمیشر کو ان میں کچھ دخل نہیں۔ پس اگر وید کا یہی مذہب ہے تو ماننا پڑتا ہے کہ وید نے آگ کے صفات بیان کر کے آتش پرستی سکھائی ہے اور سورج کی استت اور مہما کر کے سورج پرستی سکھائی ہے۔ ہاں اگر ان سب چیزوں کو پرمیشر سے نکلی ہوئی مان لیں اور ان کی طاقتیں اس کی طاقتیں مان لیں تو پھر اعتراض باقی نہیں رہتا اور یاد رہے کہ اس کے ساتھ دوسری شرط بھی ہے اور وہ یہ ہے کہ وید میں ان صدہا شرتیوں کے مقابل پر جن میں سورج اور آگ وغیرہ کی استت و مہما موجود ہے پچاس ۵۰ یا ساٹھ ۶۰ یا ستر ۷۰ ایسی شرتیاں بھی پائی جائیں جن کا یہ مطلب ہو کہ یہ چیزیں ہرگز پرستش کے لائق نہیں اور نہ ان سے مُراد مانگ سکتے ہیں۔ ان دو باتوں کے ثابت ہو جانے سے وید اس لائق ہوگا کہ اس الزام سے اس کو بری کر دیا جاوے اور وہ فرد قرارداد جرم اس پر سے اُٹھالی جائے جو بڑے بڑے اہل الرائے اس پر لگا رہے ہیں اور اگر یہ

**بقیہ حاشیہ:-** تب وجد اور شوق محبت سے میری آنکھ کھل گئی کہ خدا نے میرا منشاء پورا کیا اور میری تحریر پر بے تامل دستخط کر دیئے۔ اس وقت میرے پاس ایک دوست موجود تھا یعنی میاں عبداللہ سنوری۔ اس نے شور مچایا کہ یہ قطرے سُرخ کہاں سے گرے اور جیسا کہ عالمِ کشف میں دیکھا تھا درحقیقت خارج میں بھی وہ سرخ قطرے تربتر میرے کُرتہ پر پڑے تھے اور کچھ عبداللہ پر بھی۔ اب بتلاؤ کہ یہ تو تمام کشفی معاملہ تھا۔ ظاہر میں اُن خونی قطروں کا وجود کیونکر پیدا ہو گیا اور کس مادہ سے وہ خون پیدا ہوا۔ آریہ صاحبان بجز اس کے کیا جواب دے سکتے ہیں کہ یہ قصّہ جھوٹا ہے اور آپ بنا لیا ہے اور یہی قصّہ مَیں نے سرمہ چشم آریہ میں لکھا ہے۔ کیونکہ انہی دنوں میں وہ کتاب تالیف ہوئی تھی اور چونکہ عین آریہ صاحبوں کے مقابل پر یہ نشان ظاہر ہوا تھا اس لئے میرے خیال میں یہ پنڈت لیکھرام کے مارے جانے کی طرف اشارہ تھا اور طاعون کے وقوع کی طرف بھی اشارہ تھا۔ اسی طرح صدہا نشان ہیں جو ایسی قدرتوں پر دلالت کرتے ہیں جو بغیر مادہ کے ظہور میں آئیں۔ جس نے یہ قدرتیں نہیں دیکھیں اس نے اپنے خدا کا کیا دیکھا۔ منہ

باتیں ثابت نہیں تو الزام ثابت ہے۔

﴿۶۱﴾ پھر ایک اور اعتراض آریہ صاحبوں کے اصول پر ہے اور ہم امید کرتے ہیں کہ وہ اس پر بھی توجہ کریں گے اور وہ یہ ہے کہ یہ قرار دیا گیا ہے کہ گو دنیا کے لئے ایک ازلی اور ابدی سلسلہ ہے جو کبھی ختم نہیں ہوتا لیکن پرمیشر نے قدیم سے یہی طریق مقرر کر رکھا ہے کہ ہمیشہ وہ سنسکرت زبان میں اور آریہ ورت میں آسمانی کتاب پیدائش کے ابتدا میں بھیجتا رہتا ہے۔ یہ مقولہ تین[۳] طور سے غلط ہے۔ اوّل[۱] خدا تعالیٰ کی رحمت عامہ کے برخلاف ہے یعنی جس حالت میں دنیا میں مختلف بلاد اور مختلف زبانیں پائی جاتی ہیں اور ایک ملک کے باشندے دوسری قوم کی زبان سے ناآشنا ہیں بلکہ اس زمانہ سے پہلے تو یہ حالت رہی ہے کہ ایک ملک دوسرے ملک کے وجود سے بھی بے خبر تھا اور آریہ ورت میں یہ خیال تھا کہ ہمالیہ پہاڑ کے پَرے کوئی آبادی نہیں تو اس صورت میں جبکہ دنیا کے تفرقہ کی یہ صورت تھی ہمیشہ اور کروڑہا برسوں سے آسمانی کتاب کو ایک ہی ملک تک محدود رکھنا یہ خدا کی اس رحمت کے برخلاف ہے جو اس کے ربّ **العالمین** ہونے کی شان کو زیبا ہے اور اس کے برخلاف جو قرآن شریف نے فرمایا ہے۔ وہ نہایت معقول اور قرین انصاف ہے اور وہ یہ کہ وہ فرماتا ہے۔ وَاِنۡ مِّنۡ اُمَّةٍ اِلَّا خَلَا فِيۡهَا نَذِيۡرٌ [۱] یعنی کوئی بستی اور کوئی آباد ملک نہیں جس میں پیغمبر نہیں بھیجا گیا اور پھر فرماتا ہے۔ يَتۡلُوۡا صُحُفًا مُّطَهَّرَةً فِيۡهَا كُتُبٌ قَيِّمَةٌ [۲]۔ یعنی یہ کتاب جو قرآن شریف ہے یہ مجموعہ ان تمام کتابوں کا ہے جو پہلے بھیجی گئی تھیں۔ اس آیت سے مطلب یہ ہے کہ خدا نے پہلے متفرق طور پر ہر ایک امت کو جُدا جُدا دستور العمل بھیجا اور پھر چاہا کہ جیسا کہ خدا ایک ہے وہ بھی ایک ہو جائیں تب سب کو اکٹھا کرنے کے لئے قرآن کو بھیجا اور خبر دی کہ ایک زمانہ آنے والا ہے کہ خدا تمام قوموں کو ایک قوم بنا دے گا اور تمام ملکوں کو ایک ملک کر دے گا اور تمام زبانوں کو ایک زبان بنا دے گا سو ہم دیکھتے ہیں کہ دن بدن دنیا اس صورت کے قریب آتی جاتی ہے اور ﴿۶۲﴾

[۱] فاطر: ۲۵ [۲] البینۃ: ۳،۴

مختلف ملکوں کے تعلقات بڑھتے جاتے ہیں۔ سیاحت کے لئے وہ سامان میسّر آ گئے ہیں جو پہلے نہیں تھے خیالات کے مبادلہ کے لئے بڑی بڑی آسانیاں ہوگئی ہیں۔ ایک قوم دوسری قوم میں ایسی دھنس گئی ہے کہ گویا وہ دونوں ایک ہونا چاہتی ہیں۔ بڑے اور مشکل سفر بہت سہل اور آسان ہوگئے ہیں۔ اب روس کی طرف سے ایک ریل طیار ہو رہی ہے کہ جو چالیس دن میں تمام دنیا کا دورہ ختم کر لے گی۔ اور خبر رسانی کے خارق عادت ذریعے پیدا ہو گئے ہیں اس سے پایا جاتا ہے کہ خدا تعالیٰ ان مختلف قوموں کو جو کسی وقت ایک تھیں پھر ایک ہی بنانا چاہتا ہے تا پیدائش کا دائرہ پورا ہو جائے اور تا ایک ہی خدا ہو اور ایک ہی نبی ہو اور ایک ہی دین ہو۔ یہ بات نہایت معقول ہے کہ تفرقہ کے زمانہ میں خدا نے جُدا جُدا ہر ایک ملک میں نبی بھیجے اور کسی ملک سے بخل نہیں کیا لیکن آخری زمانہ میں جب تمام ملکوں میں ایک قوم بننے کی استعداد پیدا ہو گی تب سب ہدایتوں کو اکٹھا کر کے ایک ایسی زبان میں جمع کر دیا جو اُمّ الالسنہ ہے یعنی زبانِ عربی۔ کیا کوئی کانشنس اس بات کو تسلیم کر سکتا ہے کہ سنسکرت زبان اور آریہ ورت میں تو کروڑہا مرتبہ وید نے جو بقول آریہ پرمیشر کا کلام ہے جنم لیا لیکن کسی اور زبان میں اور کسی اور ملک میں ایک مرتبہ بھی اس کا ظہور نہ ہوا۔ اگر تناسخ کا مسئلہ کچھ چیز ہے تو اس سے ہی ثبوت دینا چاہیئے کہ پرمیشر نے اس ملک کے لوگوں سے اس قدر کیوں پیار کیا اور دوسرے ملکوں سے کیوں ایسی بیگانگی ظاہر فرمائی کون سے عمدہ اور پاک کرم یہ ملک ہمیشہ کرتا رہا ہے جن کی وجہ سے یہ وید کی عزّت ہمیشہ اس کو دی جاتی ہے کیا پرمیشر جانتا ہے یا نہیں کہ دوسرے ملک بھی اِس بات کے محتاج ہیں کہ کبھی ان کی زبان میں بھی کلامِ الٰہی نازل ہو اور ان میں بھی وحی الٰہی پانے والے پیدا ہوں اور اگر جانتا ہے تو پھر کیا وجہ کہ ہمیشہ وید آریہ ورت میں ہی آتا ہے اور سنسکرت زبان میں ہی ہوتا ہے بیان تو کرنا چاہیئے کہ یہ پکش پات کیوں ہے اور دوسرے ملکوں کا کیا گناہ ہے جن کی قسمت میں یہ نعمت نہیں اور ہمیشہ کے لئے وہ اس فخر سے بے نصیب

﴿۶۳﴾

ہیں کہ ان کے ملک میں اور ان کی زبان میں خدا کی کتاب نازل ہو۔

پھر دوسرا پہلو اعتراض کا یہ ہے کہ اگر فرض محال کے طور پر یہ بھی خیال کیا جائے کہ وید کُل دنیا کے لئے آیا ہے اور خدا تعالیٰ پر یہ بخل جائز رکھا جائے کہ اُس نے دوسرے ملکوں اور قوموں کو اپنے شرفِ مکالمہ سے ہمیشہ کے لئے محروم رکھا تو اس صورت میں اس قدر تو چاہئے تھا کہ پرمیشر وہ زبان اختیار کرتا جو تمام زبانوں کی ماں ہو اور زندہ زبان ہو نہ سنسکرت کہ کسی طرح وہ تمام زبانوں کی ماں نہیں کہلا سکتی اور نہ وہ زندہ زبان ہے بلکہ مدّت ہوئی کہ مر گئی اور کسی ملک میں وہ بولی نہیں جاتی۔ ہاں یہ درجہ اُمّ الالسنہ ہونے کا عربی زبان کو حاصل ہے اور وہی آج ان تمام زبانوں میں سے جن میں آسمانی کتابیں بیان کی جاتی ہیں زندہ زبان ہے اور ہم نے بڑی تحقیق سے تمام زبانوں کا مقابلہ کر کے بہت سے قوی دلائل کے ساتھ ثابت کیا ہے کہ درحقیقت عربی زبان ہی اُم الالسنہ ہے۔ اس لئے وہی زبان اس لائق ہے کہ کل قوموں کو اس زبان میں مخاطب کیا جائے اور ہم نے عربی زبان کے اُمّ الالسنہ ہونے کے بارے میں ایک کتاب تالیف کی ہے اور جو شخص اس کتاب کو پڑھے گا مَیں خیال نہیں کرتا کہ بجز تسلیم کے کسی طرف اس کو گریز کی راہ مل سکے کیونکہ اس میں اعلیٰ درجہ کی تحقیقاتوں سے اور ہزارہا مفردات کے مقابلہ سے اور نیز اس علمی خزانہ سے جو عربی مفردات میں پایا جاتا ہے عربی کا تمام زبانوں کی ماں ہونا ثابت کر دیا ہے۔

تیسری وجہ آریہ صاحبوں کے اس اصول کے غلط ہونے کی کہ وید پر پرمیشر کی مُہر لگ چکی ہے اور اس کے بغیر وحی الٰہی کا دروازہ بند ہے ہمارا ذاتی تجربہ ہمارے ہاتھ میں ہے کہ قریباً ہر روز خدا تعالیٰ ہم سے کلام کرتا ہے اور اپنے اسرارِ غیب اور علومِ معرفت سے مطلع فرماتا ہے۔ پس اگر یہ لاف و گزاف درحقیقت وید میں ہے کہ آئندہ وحی کا دروازہ بند ہو گیا تو بعد اس کے ہمیں اس کے جھوٹا ہونے کے لئے کسی اور دلیل کی ﴿۶۴﴾

ضرورت نہیں کیونکہ امور مشہودہ محسوسہ کے برخلاف کہنے والا بالیقین کاذب اور سخت کاذب ہوتا ہے جس عالیشان وحی سے ہمیں خدا نے مشرف کیا ہے ہم وید میں اس کا نمونہ نہیں دیکھتے۔ یہ کلام خارق عادت باتوں اور غیب سے پُر ہے جیسا کہ سمندر پانی سے اور اکثر عربی میں جو نبوت کی کلام کی تخت گاہ ہے نازل ہوتا ہے اور کبھی اُردو میں اور کبھی فارسی میں اور بعض اوقات انگریزی زبان میں بھی ہوا ہے اور اگر آریہ صاحبان یہ کہیں کہ کونسا نشان ہے جس سے معلوم ہو کہ یہ خدا کا کلام ہے سو مَیں کہتا ہوں کیا پنڈت لیکھرام کے متعلق جو پیشگوئی تھی جس میں اُس کے مارے جانے کا دن اور تاریخ بھی درج تھی کیا وہ آریہ صاحبوں کو بھول گئی۔ کیا وہ ایک ہی پیشگوئی آریہ صاحبوں کے لئے کافی نہیں تھی اور ایسی پیشگوئیاں ایک لاکھ سے بھی زیادہ ہیں اور ایک فوج گواہوں کی ان کے ساتھ ہے جن میں سے کئی معزز آریہ بھی ہیں۔ پس اس سے زیادہ ہم خدا کے مکالمہ کا اور کیا ثبوت دے سکتے ہیں بلکہ ہم اسی جگہ کے چند آریہ صاحبوں کو بلکہ کئی لاکھ اور آریہ صاحبوں کو بھی گواہی کے لئے پیش کرتے ہیں۔

اور اس جگہ اس بات کا ذکر کرنا بھی نامناسب نہ ہوگا کہ بعض نادان ایک لاکھ پیشگوئی کے مقابل پر ایک دو پیشگوئیوں کا ذکر کرکے کہتے ہیں کہ وہ پوری نہیں ہوئیں لیکن یہ خود اُن کا قصورِ فہم ہے بلکہ کوئی بھی ایسی پیشگوئی نہیں کہ وہ اپنے الفاظ کے مطابق پوری نہیں ہو چکی یا اس میں سے کوئی حصہ پورا نہیں ہو چکا جو دوسرے حصّے کے کسی وقت پورا ہو جانے پر گواہ ہے۔ سچی گواہی کو چھپانا اور جھوٹی حجتیں پیش کرنا ان لوگوں کا کام نہیں جو خدا سے ڈرتے ہیں۔ خاص کر آریہ صاحبوں کو وہ نشان فراموش نہیں کرنا چاہیئے جو خدا نے ان کو اپنے زبردست ہاتھ سے دکھلایا اور کئی کروڑ انسانوں کو اس پر گواہ کیا۔ ایسے زبردست نشانوں کا انکار کرکے پھر تکذیب کرنا یہ خدا کے ساتھ لڑائی ہے۔

وید کی یہ تعلیمیں ہم نے بطور نمونہ کے بیان کی ہیں اور ہم لکھ چکے ہیں کہ قرآن شریف کی تعلیمیں اس کے مخالف ہیں وہ دنیا میں توحید قائم کرنے آیا ہے اس میں توحید کی تعلیم شمشیر برہنہ

کی طرح ہے اس کو اوّل سے آخر تک پڑھو وہ یہ نہیں سکھلاتا کہ خدا کے بغیر کسی چیز کی پرستش کرو اور اس سے مرادیں مانگو اور اس کی مہما اور استت بیان کرو۔ وہ خدا کی کتابوں کو نہ کسی خاص ملک سے محدود کرتا ہے اور نہ کسی خاص قوم سے۔ وہ بیان کرتا ہے کہ وہ ایک دائرہ کو ختم کرنے آیا ہے جس کے متفرق طور پر تمام دنیا میں نقطے موجود تھے۔ اب وہ ان تمام نقطوں میں خط کھینچ کر ان سب کو ایک دائرہ کی طرح بناتا ہے اور اس طرح پر تمام قوموں کو ایک قوم بنانا چاہتا ہے لیکن نہ وقت سے پہلے بلکہ ایسے وقت میں جبکہ خود وقت گواہی دیتا ہے کہ اب ضرور یہ تمام قومیں ایک قوم ہو جائیں گی۔

---

﴿۶۵﴾

# نمبر۲

## ہر ایک نفس کے بارے میں اس کی ذات کے متعلق اور نیز بنی نوع اور قوم کے متعلق عیسائی صاحبوں اور آریہ صاحبوں کی کیا تعلیم ہے اور قرآن شریف کی کیا تعلیم

عیسائی صاحبوں کی تعلیم کو اس جگہ مفصل لکھنے کی ضرورت نہیں۔ خونِ مسیح اور کفارہ کا ایک ایسا مسئلہ ہے جس نے ان کو نہ صرف تمام مجاہدات اور ریاضات سے فارغ کر دیا ہے بلکہ اکثر دِلوں کو گناہوں کے ارتکاب پر ایک دلیری بھی پیدا ہو گئی ہے کیونکہ جبکہ عیسائی صاحبوں کے ہاتھ میں قطعی طور پر گناہوں کے بخشے جانے کا ایک نسخہ ہے یعنی خونِ مسیح تو صاف ظاہر ہے کہ اس نسخہ نے قوم میں کیا کیا نتائج پیدا کئے ہوں گے اور کس قدر نفسِ امّارہ کو گناہ کرنے کے لئے ایک جرأت پر آمادہ کر دیا ہوگا۔ اِس نسخہ نے جس قدر یورپ اور امریکہ کی عملی پاکیزگی کو نقصان پہنچایا ہے میں خیال کرتا ہوں کہ

اس کے بیان کرنے کی مجھے ضرورت نہیں بالخصوص جب سے اس نسخہ کی دوسری جُز شراب بھی اس کے ساتھ ملحق ہوگئی ہے تب سے تو یہ نسخہ ایک خطرناک اور بھڑ کنے والا مادہ بن گیا ہے اس کی تائید میں یہ بیان کیا جاتا ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام شراب پیا کرتے تھے ہر ایک سچے عیسائی کا یہ فرض ہے کہ وہ بھی شراب پیوے اور اپنے مرشد کی پَیروی کرے۔

غرض اس نسخہ کے استعمال سے ان ملکوں کی عملی پاکیزگی پر جو زلزلہ آیا ہے اور جو کچھ تباہی قوم میں پھیلی ہے اس کے ذکر کرنے سے بھی بدن کانپتا ہے۔ افسوس کہ شراب اور کفّارہ دونوں مل کر ایک ایسا تیز اور جلد مشتعل ہونے والا بارود ہوگیا ہے جس کے آگے تقویٰ اور طہارت باطنی یوں اُڑ جاتی ہے جیسے سخت آندھی کے آگے خس و خاشاک۔ اور اس میں اندرونی پاکیزگی کے اُڑانے کے لئے اس توپ سے بھی زیادہ قوت ہے جو دس۱۰ میل سے مار کرسکتی ہے کیونکہ توپیں تو اکثر دو تین میل تک فیر کرسکتی ہیں مگر ان توپوں کی زد تو دس ہزار میل سے بھی زیادہ تک پہنچ گئی ہے۔ یورپ کی شراب کی گرم بازاری نے اس ملک کو بھی شریک کر لیا ہے۔ زیادہ بیان کی حاجت نہیں۔ پھر علاوہ اس کے عورتوں کی عام بے پردگی نے اس توپ کا زن و مرد کو نشانہ بنا دیا ہے۔ یہ تو ظاہر ہے کہ پاک دل رکھنے والے اور خدا سے ڈرنے والے دنیا میں بہت کم لوگ ہوتے ہیں۔ اور اکثر انسان اُس کتّے سے مشابہ ہیں جو دودھ یا کسی اور عمدہ چیز کو دیکھ کر اس میں منہ ڈالنے سے صبر نہیں کرسکتا۔ نفس غالب اور شہوت طالب اور آنکھیں اندھی ہوتی ہیں اور شراب ایسے جذبات کو اور بھی بانس پر چڑھا دیتی ہے۔ تب خدائے تعالیٰ کا خوف دل سے جاتا رہتا ہے اور جوانی کے دن اور جذبات کے ایّام اور نیز شرابوں کے جام اندھا کر دیتے ہیں۔ اس صورت میں جوان مردوں اور جوان عورتوں کا اس طور سے بلا تکلف ملاپ ہونا گویا کہ وہ میاں بیوی ہیں ایسی قابلِ شرم خرابیاں

﴿۶۶﴾

پیدا کرتا ہے جن سے اب یورپ بھی دن بدن واقف ہوتا جاتا ہے آخر جیسے بہت سے تجارب کے بعد طلاق کا قانون پاس ہوگیا ہے اسی طرح کسی دن دیکھو لوگے کہ تنگ آکر اسلامی پردہ کے مشابہ یورپ میں بھی کوئی قانون شائع ہوگا ورنہ انجام یہ ہوگا کہ چارپایوں کی طرح عورتیں اور مرد ہو جائیں گے اور مشکل ہوگا کہ یہ شناخت کیا جائے کہ فلاں شخص کس کا بیٹا ہے اور وہ لوگ کیونکر پاک دل ہوں۔ پاک دل تو وہ ہوتے ہیں جن کی آنکھوں کے آگے ہر وقت خدا رہتا ہے اور نہ صرف ایک موت اُن کو یاد ہوتی ہے بلکہ وہ ہر وقت عظمتِ الٰہی کے اثر سے مرتے رہتے ہیں مگر یہ حالت شراب خوری میں کیونکر پیدا ہو۔ شراب اور خدا ترسی ایک وجود میں اکٹھی نہیں ہوسکتی۔ خونِ مسیح کی دلیری اور شراب کا جوش تقویٰ کی بیخ کنی میں کامیاب ہوگیا ہے۔ ہم اندازہ نہیں لگا سکتے کہ آیا کفارہ کے مسئلہ نے یہ خرابیاں زیادہ پیدا کی ہیں یا شراب نے۔ اگر اسلام کی طرح پردہ کی رسم ہوتی تو پھر بھی کچھ پردہ رہتا۔ مگر یورپ تو پردہ کی رسم کا دشمن ہے۔ ہم یورپ کے اس فلسفہ کو نہیں سمجھ سکتے اگر وہ اس اصرار سے باز نہیں آتے تو شوق سے شراب پیا کریں کہ اس کے ذریعہ سے کفارہ کے فوائد بہت ظاہر ہوتے ہیں کیونکہ مسیح کے خون کے سہارے پر جو لوگ گناہ کرتے ہیں شراب کے وسیلہ سے ان کی میزان بڑھتی ہے۔ ہم اس بحث کو زیادہ طول نہیں دینا چاہتے کیونکہ فطرت کا تقاضا الگ الگ ہے۔ ہمیں تو ناپاک چیزوں کے استعمال سے کسی سخت مرض کے وقت بھی ڈر لگتا ہے۔ چہ جائیکہ پانی کی جگہ بھی شراب پی جائے۔ مجھے اس وقت ایک اپنا سرگذشت قصّہ یاد آیا ہے اور وہ یہ کہ مجھے کئی سال سے ذیابیطس کی بیماری ہے۔ پندرہ بیس مرتبہ روز پیشاب آتا ہے اور بعض وقت سو سو دفعہ ایک ایک دن میں پیشاب آیا ہے اور بوجہ اس کے کہ پیشاب میں شکر ہے۔ کبھی کبھی خارش کا عارضہ بھی ہو جاتا ہے اور کثرت پیشاب سے بہت ضعف تک نوبت پہنچتی ہے۔ ایک دفعہ مجھے ایک دوست نے یہ صلاح دی کہ ذیابیطس

﴿۶۷﴾

کے لئے افیون مفید ہوتی ہے۔ پس علاج کی غرض سے مضائقہ نہیں کہ افیون شروع کر دی جائے مَیں نے جواب دیا کہ یہ آپ نے بڑی مہربانی کی کہ ہمدردی فرمائی لیکن اگر مَیں ذیابیطس کے لئے افیون کھانے کی عادت کرلوں تو مَیں ڈرتا ہوں کہ لوگ ٹھٹھا کر کے یہ نہ کہیں کہ پہلا مسیح تو شرابی تھا اور دوسرا افیونی۔

پس اس طرح جب مَیں نے خدا پر توکّل کی تو خدا نے مجھے ان خبیث چیزوں کا محتاج نہیں کیا اور بارہا جب مجھے غلبہ مرض کا ہوا تو خدا نے فرمایا کہ دیکھ مَیں نے تجھے شفا دیدی تب اسی وقت مجھے آرام ہوگیا۔ انہیں باتوں سے مَیں جانتا ہوں کہ ہمارا خدا ہر ایک چیز پر قادر ہے☆۔ جھوٹے ہیں وہ لوگ جو کہتے ہیں کہ نہ اُس نے رُوح پیدا کی اور نہ ذرّات اجسام۔ وہ خدا سے غافل ہیں۔ ہم ہر روز اُس کی نئی پیدائش دیکھتے ہیں اور ترقیات سے نئی نئی رُوح وہ ہم میں پھونکتا ہے۔ اگر وہ نیست سے ہست کرنے والا نہ ہوتا تو ہم تو زندہ ہی مرجاتے۔ عجیب ہے وہ خدا جو ہمارا خدا ہے۔ کون ہے جو اس کی مانند ہے اور عجیب ہیں اُس کے کام۔ کون ہے جس کے کام اس کی مانند ہیں۔ وہ قادر مطلق ہے ہاں بعض وقت حکمت اس کی ایک کام کرنے سے اُسے روکتی ہے۔ چنانچہ مثال کے طور پر ظاہر کرتا ہوں کہ مجھے دو مرض دامنگیر ہیں۔ ایک جسم کے اوپر کے حصّہ میں کہ سردرد اور دورانِ سر اور دورانِ خون کم ہوکر ہاتھ پَیر سرد ہوجانا نبض کم ہوجانا۔ دوسرے جسم کے نیچے کے حصّہ میں کہ پیشاب کثرت سے آنا اور اکثر دست آتے رہنا۔ یہ دونوں بیماریاں قریباً بیس۲۰ برس سے ہیں۔ کبھی دعا سے ایسی رخصت ہو جاتی ہیں کہ گویا دُور ہوگئیں۔ مگر پھر شروع ہو جاتی ہیں۔ ایک دفعہ مَیں نے دُعا کی کہ یہ بیماریاں بالکل دُور کر دی جائیں تو جواب ملا کہ ایسا نہیں ہوگا۔

﴿۶۸﴾

☆ انسان جب تک خود خدا کی تجلّی سے اور خدا کے وسیلہ سے اس کے وجود پر اطلاع نہ پاوے تب تک وہ خدا کی پرستش نہیں کرتا بلکہ اپنے خیال کی پرستش کرتا ہے محض خیال کی پرستش کرنا اندرونی گندگی کو صاف نہیں کرتا۔ ایسے لوگ تو پرمیشر کے خود پرمیشر بنتے ہیں کہ خود اس کا پتہ آپ لگاتے ہیں۔ منہ

تب میرے دل میں خدائے تعالیٰ کی طرف سے ڈالا گیا کہ مسیح موعود کے لئے یہ بھی ایک علامت ہے۔ کیونکہ لکھا ہے کہ وہ دو زرد چادروں میں اُترے گا سو یہ وہی دو زرد رنگ کی چادریں ہیں۔ ایک اوپر کے حصّہ بدن پر اَور ایک نیچے حصّہ بدن پر۔ کیونکہ تمام اہلِ تعبیر اس پر متفق ہیں کہ عالمِ کشف یا عالمِ رؤیا میں جو نبوت کا عالم ہے اگر زرد چادریں دیکھی جائیں تو ان سے بیماری مُراد ہوتی ہے۔ پس خدا نے نہ چاہا کہ یہ علامت مسیح موعود کی مجھ سے علیحدہ ہو۔

کوئی یہ خیال نہ کرے کہ ہم نے اِس جگہ انجیل کی تعلیم کا ذکر نہیں کیا کیونکہ فیصلہ ہو چکا ہے کہ مسیح صرف اپنے خون کا فائدہ پہنچانے کے لئے آیا تھا یعنی اس لئے کہ تا گناہ کرنے والے اس کے مَرنے سے نجات پاتے رہیں ورنہ انجیل کی تعلیم ایک معمولی بات ہے جو پہلے سے بائبل میں موجود ہے گویا دوسرے لفظوں میں یہ کہنا چاہیئے کہ یہ صرف دکھانے کے دانت ہیں۔ اس پر عمل کرنا مقصود ہی نہیں۔ اور یہی سچ ہے کیا عدالتیں اس پر عمل کرتی ہیں؟ کیا خود پادری صاحبان اِس پر عمل کرتے ہیں؟ کیا عوام عیسائی اس کے پابند ہیں؟ ہاں کفّارہ اور خونِ مسیح کے موافق ضرور عمل ہو رہا ہے۔ اور اس سے یورپ امریکہ دونوں فائدہ اُٹھا رہے ہیں۔

علاوہ اس کے یہ بھی سخت غلطی ہے کہ انجیل کی تعلیم کو کامل کہا جائے۔ وہ انسانی فطرت کے درخت کی پورے طور پر آبپاشی نہیں کر سکتی اور صرف ایک شاخ کو غیر موزوں طور پر لمبی کرتی ہے اور باقی کو کاٹتی ہے اور جن جن قوتوں کے ساتھ انسان اس مسافر خانہ میں آیا ہے انجیل ان سب قوتوں کی مُربی نہیں ہے۔ انسان کی فطرت پر نظر کر کے معلوم ہوتا ہے کہ اس کو مختلف قویٰ اس غرض سے دیئے گئے ہیں کہ تا وہ مختلف وقتوں میں حسب تقاضا محل اور موقعہ کے ان قویٰ کو استعمال کرے مثلاً انسان میں منجملہ اور خلقوں کے ایک خلق بکری کی فطرت سے مشابہ ہے۔ اور دوسرا خلق شیر کی صفت سے مشابہت رکھتا ہے۔ پس

﴿۶۹﴾

خدائے تعالیٰ انسان سے یہ چاہتا ہے کہ وہ بکری بننے کے محل میں بکری بن جائے اور شیر بننے کے محل میں وہ شیر بن جائے اور خدا تعالیٰ ہرگز نہیں چاہتا کہ وہ ہر وقت اور ہر محل میں بکری بنا رہے اور نہ یہ کہ ہر جگہ وہ شیر ہی بنا رہے اور جیسا کہ وہ نہیں چاہتا کہ ہر وقت انسان سوتا ہی رہے یا ہر وقت جاگتا ہی رہے یا ہر دم کھاتا ہی رہے یا ہمیشہ کھانے سے منہ بند رکھے۔ اِسی طرح وہ یہ بھی نہیں چاہتا کہ انسان اپنی اندرونی قوتوں میں سے صرف ایک قوت پر زور ڈال دے اور دوسری قوتیں جو خدا کی طرف سے اس کو ملی ہیں ان کو لغو سمجھے۔ اگر انسان میں خدا نے ایک قوت حلم اور نرمی اور درگزر اور صبر کی رکھی ہے تو اسی خدا نے اس میں ایک قوتِ غضب اور خواہش انتقام کی بھی رکھی ہے۔ پس کیا مناسب ہے کہ ایک خداداد قوت کو تو حد سے زیادہ استعمال کیا جائے اور دوسری قوت کو اپنی فطرت میں سے بکلی کاٹ کر پھینک دیا جائے۔ اس سے تو خدا پر اعتراض آتا ہے کہ گویا اس نے بعض قوتیں انسان کو ایسی دی ہیں جو استعمال کے لائق نہیں۔ کیونکہ یہ مختلف قوتیں اسی نے تو انسان میں پیدا کی ہیں۔ پس یاد رہے کہ انسان میں کوئی بھی قوت بُری نہیں ہے۔ بلکہ اُن کی بد استعمالی بُری ہے۔ سو انجیل کی تعلیم نہایت ناقص ہے۔ جس میں ایک ہی پہلو پر زور ڈال دیا گیا ہے۔ علاوہ اس کے دعویٰ تو ایسی تعلیم کا ہے کہ ایک طرف طمانچہ کھا کر دوسری بھی پھیر دیں۔ مگر اس دعویٰ کے موافق عمل نہیں ہے مثلاً ایک پادری صاحب کو کوئی طمانچہ مار کر دیکھ لے کہ پھر عدالت کے ذریعہ سے وہ کیا کارروائی کراتے ہیں۔ پس یہ تعلیم کس کام کی ہے جس پر نہ عدالتیں چل سکتی ہیں نہ پادری چل سکتے ہیں۔ اصل تعلیم قرآن شریف کی ہے جو حکمت اور موقعہ شناسی پر مبنی ہے مثلاً انجیل نے تو یہ کہا کہ ہر وقت تم لوگوں کے طمانچے کھاؤ اور کسی حالت میں شر کا مقابلہ نہ کرو۔ مگر قرآن شریف اس کے مقابل پر یہ کہتا ہے۔ جَزٰٓؤُا سَيِّئَةٍ سَيِّئَةٌ مِّثْلُهَا ۚ فَمَنْ عَفَا وَاَصْلَحَ فَاَجْرُهٗ عَلَى اللّٰهِ [1]۔ یعنی اگر کوئی تمہیں دُکھ پہنچاوے

﴿۷۰﴾

[1] الشوریٰ: ۴۱

مثلاً دانت توڑ دے یا آنکھ پھوڑ دے تو اس کی سزا اسی قدر بدی ہے جو اس نے کی لیکن اگر تم ایسی صورت میں گناہ معاف کر دو کہ اس معافی کا کوئی نیک نتیجہ پیدا ہو اور اس سے کوئی اصلاح ہو سکے۔ یعنی مثلاً مجرم آئندہ اس عادت سے باز آ جائے تو اِس صورت میں معاف کرنا ہی بہتر ہے اور اس معاف کرنے کا خدا سے اجر ملے گا۔

اب دیکھو اس آیت میں دونوں پہلو کی رعایت رکھی گئی ہے اور عفو اور انتقام کو مصلحتِ وقت سے وابستہ کر دیا گیا ہے۔ سو یہی حکیمانہ مسلک ہے جس پر نظام عالم کا چل رہا ہے رعایت محل اور وقت سے گرم اور سرد دونوں کا استعمال کرنا یہی عقلمندی ہے جیسا کہ تم دیکھتے ہو کہ ہم ایک ہی قسم کی غذا پر ہمیشہ زور نہیں ڈال سکتے بلکہ حسب موقعہ گرم اور سرد غذائیں بدلتے رہتے ہیں۔ اور جاڑے اور گرمی کے وقتوں میں کپڑے بھی مناسب حال بدلتے رہتے ہیں۔ پس اسی طرح ہماری اخلاقی حالت بھی حسب موقع تبدیلی کو چاہتی ہے۔ ایک وقت رعب دکھلانے کا مقام ہوتا ہے وہاں نرمی اور درگزر سے کام بگڑتا ہے اور دوسرے وقت نرمی اور تواضع کا موقع ہوتا ہے اور وہاں رعب دکھلانا سفلہ پن سمجھا جاتا ہے۔ غرض ہر ایک وقت اور ہر ایک مقام ایک بات کو چاہتا ہے۔ پس جو شخص رعایت مصالح اوقات نہیں کرتا وہ حیوان ہے نہ انسان اور وہ وحشی ہے نہ مہذّب۔

اب ہم آریہ مذہب میں کلام کرتے ہیں کہ اس میں انسانی پاکیزگی اور انسانی نیک چلنی کے لئے کیا تعلیم ہے۔ پس واضح ہو کہ آریہ سماج کے اصولوں میں سے نہایت قبیح اور قابلِ شرم نیوگ کا مسئلہ ہے جس کو پنڈت دیانند صاحب نے بڑی جرأت کے ساتھ اپنی کتاب ستیارتھ پرکاش میں درج کیا ہے۔ اور وید کی قابلِ فخر تعلیم اس کو ٹھہرایا ہے اور اگر وہ اس مسئلہ کو صرف بیوہ عورتوں تک محدود رکھتے۔ تب بھی ہمیں کچھ غرض نہیں تھی کہ ہم اس میں کلام کرتے مگر انہوں نے تو اِس اصول، انسانی فطرت کے دشمن کو

﴿۷۱﴾

انتہا تک پہنچا دیا اور حیا اور شرم کے جامہ سے بالکل علیحدہ ہو کر یہ بھی لکھ دیا کہ ایک عورت جو خاوند زندہ رکھتی ہے اور وہ کسی بدنی عارضہ کی وجہ سے اولا دِ نرینہ پیدا نہیں کر سکتا مثلاً لڑکیاں ہی پیدا ہوتی ہیں یا بباعث رقت منی کے اولاد ہی نہیں ہوتی یا وہ شخص گو جماع پر قادر ہے۔ مگر بانجھ عورتوں کی طرح ہے یا کسی اور سبب سے اولا دِ نرینہ ہونے میں توقف ہو گئی ہے تو ان تمام صورتوں میں اس کو چاہئے کہ اپنی عورت کو کسی دوسرے سے ہم بستر کراوے اور اس طرح پر وہ غیر کے نطفہ سے گیارہ☆ بچے حاصل کر سکتا ہے گویا قریباً بیس برس تک اس کی عورت دوسرے سے ہم بستر ہوتی رہے گی جیسا کہ ہم نے مفصل کتاب کے حوالہ سے یہ تمام ذکر اپنے رسالہ آریہ دھرم میں کر دیا ہے اور حیا مانع ہے کہ ہم اِس جگہ وہ تمام تفصیلیں لکھیں۔ غرض اس عمل کا نام نیوگ ہے۔

اب ظاہر ہے کہ یہ اُصول انسانی پاکیزگی کی بیخ کنی کرتا ہے اور اولاد پر ناجائز ولادت کا داغ لگاتا ہے اور انسانی فطرت اس بے حیائی کو کسی طرح قبول نہیں کر سکتی کہ ایک انسان کی ایک عورت منکوحہ ہو جس کے بیاہنے کے لئے وہ گیا تھا۔ اور والدین نے صدہا یا ہزار ہا روپیہ خرچ کر کے اس کی شادی کی تھی جو اُس کے ننگ و ناموس کی جگہ تھی اور اس کی عزت و آبرو کا مدار تھا وہ باوجودیکہ اس کی بیوی ہے اور وہ خود زندہ موجود ہے اس کے سامنے رات کو دوسرے سے ہم بستر ہووے اور غیر انسان اس کے ہوتے ہوئے اسی کے مکان میں اُس کی بیوی سے منہ کالا کرے اور وہ آوازیں سُنے اور خوش ہو کہ اچھا کر رہا ہے اور یہ تمام ناجائز حرکات اس کی آنکھوں کے سامنے ہوں اور اس کو کچھ بھی جوش نہ آوے۔ اب بتلاؤ کہ کیا ایسا شخص جس کی منکوحہ اور سہروں ﴿۷۲﴾

☆ مجھے ٹھیک ٹھیک معلوم نہیں کہ نیوگ میں یعنی اپنی بیوی کو دوسرے سے ہم بستر کروا کر صرف گیارہ بچوں تک لینے کا حکم ہے یا زیادہ۔ مُدّت ہوئی کہ مَیں نے ستیارتھ پرکاش میں پڑھا تو تھا مگر حافظہ اچھا نہیں یاد نہیں رہا۔ آریہ صاحبان خود مطلع فرماویں کیونکہ بوجہ روز کی مشق کرانے کے اُن کو خوب یاد ہوگا۔ منہ

کے ساتھ بیاہی ہوئی بیوی اس کی آنکھوں کے سامنے دوسرے کے ساتھ خراب ہو۔ کیا اس کی انسانی غیرت اِس بے حیائی کو قبول کرے گی دیکھو راجہ رام چندر نے اپنی بیوی سیتا کے لئے کس قدر غیرت دکھلائی۔ حالانکہ راون ایک برہمن تھا اور سیتا کی ابھی کوئی اولاد نہیں ہوئی تھی اور بموجب اس قاعدہ کے برہمن سے نیوگ جائز تھا۔ تاہم رام چندر کی غیرت نے اپنی پاکدامن بیوی کے لئے راون کو قتل کیا اور لنکا کو جلا دیا۔ وہ شخص انسان کہلانے کا مستحق نہیں جس کو اپنی بیوی کے لئے بھی غیرت نہیں اور کیا وجہ کہ اس کا نام دیّوث نہ رکھا جائے۔ حیوانوں میں بھی یہ غیرت مشاہدہ کی گئی ہے پرندوں میں بھی دیکھا گیا ہے کہ ایک پرند روا نہیں رکھتا کہ دوسرا پرند اس کی مادہ سے تعلق پیدا کرے پھر انسان ہو کر یہ حیا سے دُور حرکت کیا کوئی پاک فطرت اِس کو قبول کرے گی اور دیانند کا یہ لکھنا کہ یہ وید کی شرتی ہے ہم نہیں قبول کر سکتے کہ ایسی کوئی شرتی وید میں ہوگی۔ نادانوں میں پنڈت دیانند نے جس قدر چاہا لافیں ماریں ورنہ کامل علمی فضیلت حاصل کرنا جو انسان کے دِل کو روشن کرتی ہے۔ ہر ایک کا کام نہیں۔ بعض الفاظ کے بہت سے معنے ہوتے ہیں اور ایک جاہل اپنی جلد بازی اور اپنی جہالت سے ایک معنے کو پسند کر لیتا ہے۔ پس ایسا شخص جس میں مادہ حیا کا کم ہو اُسے محسوس نہیں ہوتا کہ یہ میرا قول شرافت اور طہارت سے بعید ہے مگر اِس جگہ طبعاً یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ ایسے قابلِ شرم امر پر دیانند نے کیوں زور دیا۔ اور کیوں دلیری کر کے یہ گندی تعلیم اپنی کتاب ستیارتھ پرکاش میں لکھ دی۔ پس جہاں تک میں نے سوچا ہے میرے خیال میں اس کا یہ جواب ہے کہ چونکہ پنڈت دیانند تمام عمر مجرد رہا ہے اور بیوی نہیں کی۔ لہٰذا اس کو اس غیرت کی خبر نہیں تھی کہ جو ایک شریف اور غیور انسان کو اپنی بیوی کی نسبت ہوا کرتی ہے۔ اسی وجہ سے اس کی ناتجربہ کار فطرت نے محسوس نہ کیا کہ مَیں کیا لکھ رہا ہوں۔ دیانند کو معلوم نہیں تھا کہ اپنی بیویوں کی نسبت تو کنجروں کو بھی غیرت ہوتی ہے بلکہ بہت سے لوگ جو بازاری عورتوں

﴿۷۳﴾ سے ناجائز تعلق رکھتے ہیں جب کسی آشنا کنجری کی نسبت ان کو شک پڑتا ہے کہ وہ دوسرے کے پاس گئی تو بسا اوقات غصّہ میں آکر اس کا ناک کاٹ دیتے ہیں یا قتل کر دیتے ہیں تو پھر کیا عقل قبول کر سکتی ہے کہ ایک غیرتمند آریہ کی عورت ایسے کام کرے تو وہ لوگوں کو منہ دکھانے کے قابل رہے۔ اسی اصول سے تو دنیا میں صریح بدکاری پھیلتی ہے اور آخر حکام کو بھی ان گندے اصولوں کے روکنے کے لئے دخل دینا پڑتا ہے جیسا کہ گورنمنٹ انگریزی نے ابتداءِ حکومت میں ہی جَل پَروا اور ستی کے رواج کو جبراً ہٹا دیا تھا۔

اسی طرح تناسخ☆ کا مسئلہ بھی اگر صحیح فرض کیا جاوے تو اسی خرابی کا موجب ہوگا جیسا کہ نیوگ ۔ کیونکہ اس صورت میں کروڑہا دفعہ یہ واقعہ پیش آجائے گا کہ ایک شخص ایک ایسی عورت سے نکاح کرے کہ جو دراصل اس کی ماں تھی یا دادی تھی یا لڑکی تھی جو مر چکی تھی اور پھر وہ دوبارہ جنم لے کر دنیا میں آئی۔ پس اگر اواگون کا مسئلہ صحیح تھا تو اتنا تو پرمیشر کو کرنا

☆**حاشیہ:**- تناسخ کے مسئلہ جیسا اور کوئی جھوٹا مسئلہ نہیں کیونکہ اس کی بنیاد بھی غلط ہے اور آزمائش کے طور پر بھی یہ غلط ثابت ہوتا ہے اور انسانی پاکیزگی کے لحاظ سے بھی غلط ٹھہرتا ہے اور خدا کی قدرت میں رخنہ انداز ہونے کی وجہ سے بھی ہر ایک عارف کا فرض ہے جو اس کو غلط سمجھے۔

اس کی بنیاد اس طرح پر غلط ہے کہ ستیارتھ پرکاش میں بتلایا گیا ہے کہ روح عورت کے پیٹ میں اس طرح آتی ہے کہ شبنم کے ساتھ کسی ساگ پات پر پڑتی ہے اور اس ساگ پات کے کھانے سے روح بھی ساتھ **کھائی جاتی** ہے۔ پس اس سے تو لازم آتا ہے کہ روح دو ٹکڑے ہو کر زمین پر پڑتی ہے۔ ایک ٹکڑے کو اتفاقاً **مرد** کھا لیتا ہے اور دوسرے ٹکڑے کو **عورت** کھاتی ہے کیونکہ یہ ثابت شدہ مسئلہ ہے کہ بچہ کو روحانی قوتیں اور روحانی اخلاق مرد اور عورت دونوں سے ملتے ہیں نہ کہ صرف ایک سے۔ پس دونوں کے لئے ضروری ہے کہ وہ ایسے ساگ پات کو کھاویں جس میں رُوح ہو اور صرف ایک کا کھانا کافی نہیں۔ پس بداہت ﴿۷۴﴾

نیوگ کی کثرت عورتوں کے لئے اس وجہ سے بھی مضر ہے کہ اس سے حجاب اُٹھ جائے گا اور چند سال بیگانہ مرد کے پاس جا کر پھر ہمیشہ کے لئے یہی عادت رہے گی۔ منہ

چاہیئے تھا کہ نئی پیدا ہونے والی کو اس بات کا علم دے دیتا کہ وہ فلاں فلاں شخص سے پہلے جنم میں یہ رشتہ رکھتا تھا[1] تا بدکاری تک نوبت نہ آتی۔ ﴿۷۴﴾

اس جگہ یاد رہے کہ تناسخ کا مسئلہ اپنی جڑھ سے باطل ہے وہ تب سچ ہوسکتا ہے جب یہ بات سچ ہو کہ رُوح دو ٹکڑے ہو کر کسی ساگ پات پر گرتی ہے اور پھر غذا کی طرح کھائی جاتی ہے مگر بیشی کمی مراتب کی تناسخ پر دلیل نہیں۔ یہ اختلاف مراتب تو بے جان چیزوں میں بھی پایا جاتا ہے اس وسوسہ کا جواب یہی ہے کہ قیامت کے دن کم حصہ والے کو پورا حصہ دیا جائے گا اور زیادہ حصّہ والے سے حساب کیا جائے گا پس چند روزہ دنیا کی کمی بیشی تناسخ پر کیونکر دلیل ہوسکتی ہے۔

اور نیوگ کے جواب میں یہ کہنا کہ مسلمانوں میں بھی متعہ ہے یہ عجیب جواب ہے۔ مَیں نہیں جانتا کہ آریہ صاحبوں نے متعہ کس چیز کو سمجھا ہوا ہے۔ پس واضح ہو کہ خدا نے قرآن شریف میں بجز نکاح کے ہمیں کوئی اور ہدایت نہیں دی ہاں شیعہ مذہب میں سے ایک فرقہ ہے

**بقیہ حاشیہ**- یہ امر مستلزم تقسیم روح ہے۔ اور تقسیم روح باطل ہے۔ اس لئے **تناسخ باطل** ہے۔

اور آزمائش کے طور پر یہ مسئلہ اس طرح پر غلط ٹھہرتا ہے کہ جس طرح ہر قسم کی روحیں پیدا ہوتی رہی ہیں۔ ان تمام صورتوں میں ممکن ہی نہیں کہ شبنم کے ساتھ وہ روحیں پیدا ہوتی ہوں۔ مثلاً ہم دیکھتے ہیں کہ بالوں میں جوئیں پڑ جاتی ہیں وہ روحیں کس شبنم کے ساتھ کھائی جاتی ہیں۔ ایسا ہی **کنک** کے کھاتوں میں **سُسری** پڑ جاتی ہے۔ وہ کروڑہا روحیں جو کھاتہ کے اندر پیدا ہو جاتی ہیں وہ کس شبنم کے ساتھ کھاتہ کے اندر اترتی ہیں اور کون ان کو کھاتا ہے۔ ایسا ہی ہم دیکھتے ہیں کہ پیٹ میں کدو دانے پیدا ہوتے ہیں اور کبھی کبھی دماغ میں کیڑے پیدا ہو جاتے ہیں اور طبعی علم کے تجربہ سے پانی کے ہر ایک قطرے میں ہزارہا کیڑے ثابت ہوتے ہیں۔ یہ کس شبنم سے پڑتے ہیں۔ تجربہ بتلا رہا ہے کہ ہر ایک چیز میں ایک قسم کے کیڑہ کا مادہ موجود ہے۔ پشمینہ میں بھی ایک قسم کا کیڑہ لگ جاتا ہے لکڑی میں بھی اناج میں بھی پھلوں میں بھی اور بعض پھلوں میں پھل کی پیدائش کے ساتھ ساتھ ہی کیڑا پیدا ہوتا ہے جیسا کہ گُولر کا درخت وہ کس ﴿۷۵﴾

[1] سہو کتابت ہے صحیح الفاظ ''رکھتی تھی'' ہیں۔ (ناشر)

کہ وہ مؤقت طور پر نکاح کر لیتے ہیں یعنی فلاں وقت تک نکاح اور پھر طلاق ہوگی اور اس کا نام متعہ رکھتے ہیں مگر خدا تعالیٰ کے کلام سے ان کے پاس کوئی سند نہیں۔ بہرحال وہ تو ایک نکاح ہے جس کی طلاق کا زمانہ معلوم ہے اور نیوگ کو طلاق کے مسئلہ سے کچھ تعلق نہیں۔ طلاق کے بعد تمام تعلقات میاں بیوی کے قطعاً ٹوٹ جاتے ہیں اور ایک دوسرے کی نسبت یہ سمجھا جاتا ہے کہ وہ مر گیا اور یہ طلاق کا مسئلہ بوجہ انسانی ضرورتوں کے ہر ایک مذہب میں پایا جاتا ہے چنانچہ ولایت میں بھی قانونِ طلاق پاس ہوگیا ہے اور یہ اعتراض کہ مسلمان کئی بیویاں کر لیتے ہیں اس کو بھی نیوگ سے کچھ تعلق نہیں۔ ہندو دھرم کے راجے اور بڑے بڑے آدمی قدیم سے کئی بیویاں کرتے رہے ہیں اور اب بھی کرتے ہیں اور یہ اعتراض کہ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی بیوی زینب کا آسمان پر نکاح ہوا تھا۔ اس سے بھی معترض کی صرف نادانی ثابت ہوتی ہے۔ خدا کے نبیوں اور رسولوں کے آسمان پر ہی نکاح ہوتے ہیں کیونکہ خدا ان کو قبل از وقت نکاح کا حکم دیتا ہے۔ اور اپنی رضامندی ظاہر کرتا ہے جبکہ آپ لوگوں کا ایک برہمن درمیان

**بقیہ حاشیہ۔** شبنم سے کیڑے آتے ہیں۔ اور اہل تجربہ نے ثابت کیا ہے کہ بعض ترکیبوں سے ہزارہا بچھو پیدا کر سکتے ہیں وہ کس شبنم سے آتے ہیں۔ افسوس پنڈت دیانند صاحب کی موٹی عقل نے بہت کچھ خفتیں اور ندامتیں آریہ صاحبوں کو پہنچائی ہیں۔ آپ تو ایسی غلط اور بیہودہ باتیں بیان کر کے جلد اس دنیا سے گذر گئے اور دوسروں کو جنہوں نے انہی کا مت اختیار کیا تھا ندامتوں کا نشانہ بنا گئے۔

دیکھو پاکیزگی کے لحاظ سے بھی تناسخ کا مسئلہ کیسا خراب ہے۔ کیا جب کوئی لڑکی پیدا ہوتی ہے اس کے ساتھ کوئی فہرست بھی اندر سے نکلتی ہے جس سے معلوم ہو کہ یہ لڑکی فلاں مرد کی ماں یا دادی یا ہمشیرہ ہے اس سے وہ شادی کرنے سے پرہیز کرے۔

اور یہ **تناسخ** کا مسئلہ پرمیشر کی قدرت میں بھی سخت رخنہ انداز ہے۔ خدا وہ خدا ہے کہ چاہے تو ایک لکڑی میں جان ڈال دے۔ جیسا کہ حضرت موسیٰ کا عصا ایک دم میں لکڑی اور ایک دم میں سانپ بن جاتا تھا۔ مگر

﴿۷۵﴾ ﴿۷۶﴾

میں آ کر نکاح کرا جاتا ہے تو کیا خدا کو اختیار نہیں۔ اعتراض تو اس صورت میں تھا کہ خدا کسی غیر کی عورت سے جو اس کے نکاح میں ہے اور اس نے طلاق نہیں دی جبراً کسی پیغمبر کو دیدے مگر طلاق کے بعد اگر خدا کے حکم سے طرفین کی رضامندی سے نکاح ہو تو اس پر کیا اعتراض ہے۔

اور اگر آریہ صاحبوں کے نزدیک اپنی حین حیات میں اپنی بیوی کو کسی دوسرے سے ہم بستر کرانا اس صورت سے برابر ہے کہ جب انسان اپنی عورت کو بوجہ اس کی ناپاکی یا بدکاری یا کسی اور وجہ سے طلاق دیتا ہے تو اس کا فیصلہ بہت سہل ہے کیونکہ اس ملک میں ایسے مسلمان اور دوسرے لوگ بکثرت پائے جاتے ہیں جو اپنی عورتوں سے بوجہ ناموافقت عاجز آ کر ان کو طلاق دے دیتے ہیں اور پھر وہ عورتیں اس عضو کی طرح ہو جاتی ہیں جو کاٹ کر پھینک دیا جاتا ہے اور ان سے کچھ تعلق نہیں رہتا اور اگر آریہ صاحبان چاہیں تو ہم ایسے مسلمانوں بلکہ ہندوؤں کے ناموں کی بھی بہت سی فہرستیں دے سکتے ہیں جنہوں نے ان مشکلات کی وجہ سے ناپاک وضع عورتوں کو طلاق دے کر

**بقیہ حاشیہ۔** روحوں کے انادی ہونے کی حالت میں ہندوؤں کا پرمیشر ہرگز پرمیشر نہیں رہ سکتا۔ کیونکہ جو محض دوسروں کے سہارے سے اپنی خدائی چلا رہا ہے اس کی خدائی کی خیر نہیں وہ آج بھی نہیں اور کل بھی نہیں۔ اور یہ کہنا کہ تناسخ کا چکر جو کئی ارب سے بموجب آریہ صاحبوں کے عقیدہ کے جاری ہے اس کا باعث گذشتہ پیدائشوں کے گناہ ہیں یہ خیال طبعی علم کے تجربہ کے ذریعہ سے نہایت فضول اور لچر اور باطل ثابت ہوتا ہے۔ یہ ظاہر ہے کہ روحوں کی پیدائش میں بھی خدا تعالیٰ کا ایک نظام ہے جو کبھی پیش و پس نہیں ہوتا مثلاً برسات کے دنوں میں ہزارہا کیڑے پیدا ہو جاتے ہیں اور گرمی کے دنوں میں بکثرت مکھیاں پیدا ہو جاتی ہیں تو کیا انہی دنوں میں ہمیشہ دنیا میں پاپ زیادہ ہوتے ہیں اور نہایت سخت گناہ کی وجہ سے انسانوں کو مکھیاں اور برسات کے کیڑے بنایا جاتا ہے اس طرح کے ہزارہا دلائل ہیں جن سے تناسخ باطل ہوتا ہے چاہئے کہ آریہ صاحبان بغور ان تمام باتوں کو سوچیں۔ منہ

﴿۷۶﴾

﴿۷۷﴾

ان سے تمام تعلقات زندگی کے قطع کر لئے ہیں۔ ایسا ہی آریہ صاحبوں کو چاہئے کہ ہمیں اُن شریف اور جنٹلمین اور معزز آریہ صاحبوں کی فہرست دکھلاویں☆۔ جنہوں نے اپنی زندگی میں اپنی عورتوں سے نیوگ کرائے ہیں اور غیر مردوں سے ہمبستر کرا کران سے اولاد حاصل کی ہے۔ مگر چاہئے کہ اس فہرست کے ساتھ نیوگ کی اولاد کی ایک فہرست بھی نام بنام پیش کردیں ہم دریافت کرنا چاہتے ہیں کہ خاص قادیان میں جو آریہ صاحبان رہتے ہیں کتنوں نے اب تک ان میں سے اپنی بیویوں سے نیوگ کرایا ہے اور کس قدر انہوں نے اس مقدس عمل سے حصہ لیا ہے اور کتنے نامحرم مردوں سے اپنی جوروؤں کو ہمبستر کرا کران سے اولاد حاصل کی ہے کیونکہ اگر درحقیقت یہ عمل عمدہ اور قابلِ فخر اور وید مقدس کی ہدایت ہے تو ضرور ہر ایک آریہ صاحب نے اس ہدایت سے حصّہ لیا ہوگا اور لینا چاہئے۔

یاد رہے کہ بالمقابل نیوگ کی ہدایت کے قرآن شریف میں بیویوں کے لئے پردہ کی ہدایت ہے۔ جیسا کہ وہ فرماتا ہے۔ قُلْ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ یَغُضُّوْا مِنْ اَبْصَارِهِمْ وَیَحْفَظُوْا فُرُوْجَهُمْ ۭ ذٰلِكَ اَزْكٰى لَهُمْ [1] وَقُلْ لِّلْمُؤْمِنٰتِ یَغْضُضْنَ مِنْ اَبْصَارِهِنَّ وَیَحْفَظْنَ فُرُوْجَهُنَّ [2]۔ یعنی مومنوں کو کہہ دے مرد ہوں یا عورتیں ہوں کہ اپنی آنکھوں کو غیر عورتوں اور مردوں کی طرف دیکھنے سے روکو اور کانوں کو غیر مردوں کی ناجائز آواز اور غیر کی آواز سننے سے روکو اور اپنے ستر گاہوں کی حفاظت کرو کہ اس طریق سے تم پاک ہو جاؤ گے۔

---

☆ کچھ مدت ہوئی ہے کہ ایک آریہ صاحب نے بذریعہ ایک اخبار کے غالباً فیروز پور سے اس مضمون کا ایک خط شائع کیا تھا کہ اگر کوئی آریہ صاحبوں میں سے اپنی بیوی سے نیوگ کرانا چاہتے ہیں یا خود بیوی ہی اس مقدس کام کی شائق ہے تو وہ بذریعہ خط و کتابت کے اس سے تصفیہ کرلیں۔ ہمیں معلوم نہیں کہ قادیان سے بھی اس درخواست کا کوئی جواب بھیجا گیا تھا یا نہیں۔ منہ

[1] النور : ۳۱ [2] النور : ۳۲

اب اے آریہ صاحبان انصاف سے سوچو کہ قرآن شریف تو اس بات سے بھی منع کرتا ہے کہ کوئی مرد غیر عورت پر نظر ڈالے اور یا عورت غیر مرد پر نظر ڈالے یا اس کی آواز ناجائز طور پر سُنے مگر آپ لوگ خوشی سے اپنی بیویوں کو غیر مردوں سے ہم بستر کراتے ہیں اس کا نام نیوگ رکھتے ہیں۔ کس قدر ان دونوں تعلیموں میں فرق ہے خود سوچ لیں اور سخت افسوس ہے کہ اگر آپ پر ہمدردی کی راہ سے اعتراض کیا جائے کہ ایسا گندہ کام عورتوں سے کیوں کراتے ہو تو آپ طلاق کا مسئلہ پیش کر دیتے ہیں اور نہیں جانتے کہ طلاق کی ضرورتیں تو تمام دنیا میں مشترک ہیں جس عورت سے باہمی زوجیت کا علاقہ توڑ دیا گیا وہ تو گویا طلاق دہندہ کے حساب میں مرگئی اگر آپ لوگ صرف اس حد تک رہتے کہ ضرورتوں کے وقتوں میں آپ لوگ ﴿۷۸﴾ اپنی ان عورتوں کو طلاق دیتے جو آپ لوگوں کی نافرمانی یا ناموافق یا بدچلن ہوتیں یا دشمن جانی ہوتیں تو کوئی بھی آپ پر اعتراض نہ کرتا کیونکہ عورت مرد کا جوڑ تقویٰ طہارت کے محفوظ رکھنے کے لئے ہے اور عورت مرد ایک دوسرے کے دین اور پاکیزگی کے مددگار ہوتے ہیں اور ایک دوسرے کے سچّے دوست اور وفادار مخلص ہوتے ہیں اور جب ان میں وہ پاک تعلق باقی نہ رہے جو اصل مدعا نکاح کا ہے تو پھر بجز طلاق کے اور کیا علاج ہے جب ایک دانت میں کیڑا پڑ جائے اور درد پہنچائے تو اب وہ دانت نہیں ہے بلکہ ایک خبیث چیز ہے اس کو باہر نکالنا چاہیئے تا زندگی تلخ نہ ہو۔

چوں بدندانِ تو کرمے اوفتاد نیست آں دندان بکن اے اوستاد☆

---

☆ درحقیقت اسلامی پاکیزگی نے ہی طلاق کی ضرورت کو محسوس کیا ہے ورنہ جو لوگ دیّوثوں کی طرح زندگی بسر کرتے ہیں ان کے نزدیک گوان کی عورت کچھ کرتی پھرے طلاق کی ضرورت نہیں۔ منہ

# سیوم

## جس خدا کی طرف عیسائی مذہب ہدایت کرتا ہے یا وید یا قرآن شریف ان تینوں مذاہب میں سے کونسا ایسا مذہب ہے جو سچے خدا کو دکھلاتا ہے صرف قصے پیش نہیں کرتا۔

واضح رہے کہ مذہب کے اختیار کرنے سے اصل غرض یہ ہے کہ تا وہ خدا جو سرچشمہ نجات کا ہے اس پر ایسا کامل یقین آ جائے کہ گویا اس کو آنکھ سے دیکھ لیا جائے کیونکہ گناہ کی خبیث رُوح انسان کو ہلاک کرنا چاہتی ہے اور انسان گناہ کی مہلک زہر سے کسی طرح بچ نہیں سکتا جب تک اس کو اس کامل اور زندہ خدا پر پورا یقین نہ ہو اور جب تک معلوم نہ ہو کہ وہ خدا ہے جو مجرم کو سزا دیتا ہے اور راستباز کو ہمیشہ کی خوشی پہنچاتا ہے۔ یہ عام طور پر ہر روز دیکھا جاتا ہے کہ جب کسی چیز کے مہلک ہونے پر کسی کو یقین آ جائے تو پھر وہ شخص اس چیز کے نزدیک نہیں جاتا۔ مثلاً کوئی شخص عمداً زہر نہیں کھاتا۔ کوئی شخص شیر خونخوار کے سامنے کھڑا نہیں ہو سکتا اور کوئی شخص عمداً سانپ کے سوراخ میں ہاتھ نہیں ڈالتا۔ پھر عمداً گناہ کیوں کرتا ہے۔ اس کا یہی باعث ہے کہ وہ یقین اس کو حاصل نہیں جو ان دوسری چیزوں پر حاصل ہے۔ پس سب سے مقدم انسان کا یہ فرض ہے کہ خدا پر یقین حاصل کرے اور اس مذہب کو اختیار کرے جس کے ذریعہ سے یقین حاصل ہو سکتا ہے تا وہ خدا سے ڈرے اور گناہ سے بچے مگر ایسا یقین حاصل کیونکر ہو۔ کیا یہ صرف قصوں کہانیوں سے حاصل ہو سکتا ہے ہرگز نہیں۔ کیا یہ محض عقل کے ظنی دلائل سے میسر آ سکتا ہے؟ ہرگز نہیں۔ پس واضح ہو کہ یقین کے حاصل ہونے کی صرف ایک ہی راہ ہے اور وہ یہ ہے کہ انسان خدا تعالیٰ کے **مکالمہ** کے ذریعہ سے اس کے خارق عادت

«۷۹»

نشان☆ دیکھے۔اور بار بار کے تجربہ سے اس کی جبروت اور قدرت پر یقین کرے یا ایسے شخص کی صحبت میں رہے جو اس درجہ تک پہنچ گیا ہے۔

اب میں کہتا ہوں کہ یہ درجہ معرفت کا نہ کسی عیسائی صاحب کو نصیب ہے اور نہ کسی آریہ صاحب کو اور ان کے ہاتھ میں محض قصّے ہیں اور زندہ خدا کی زندہ تجلّی کے نظارہ سے وہ سب بے نصیب ہیں۔ ہمارا زندہ حیّ و قیوم خدا ہم سے انسان کی طرح باتیں کرتا ہے۔ہم ایک بات پوچھتے اور دُعا کرتے ہیں تو وہ قدرت کے بھرے ہوئے الفاظ کے ساتھ جواب دیتا ہے۔اگر یہ سلسلہ ہزار مرتبہ تک بھی جاری رہے تب بھی وہ جواب دینے سے اعراض نہیں کرتا۔ وہ اپنے کلام میں عجیب درعجیب غیب کی باتیں ظاہر کرتا ہے اور خارق عادت قدرتوں کے نظارے دکھلاتا ہے یہاں تک کہ وہ یقین کرادیتا ہے کہ وہ وہی ہے جس کو خدا کہنا چاہیئے۔ دُعائیں قبول کرتا ہے اور قبول کرنے کی اطلاع دیتا ہے۔ وہ بڑی بڑی مشکلات حل کرتا ہے اور جو مُردوں کی طرح بیمار ہوں ان کو بھی کثرتِ دُعا سے زندہ کر دیتا ہے اور یہ سب ارادے اپنے قبل از وقت اپنے کلام سے بتلا دیتا ہے۔خدا وہی خدا ہے جو ہمارا خدا ہے وہ اپنے کلام سے جو آئندہ کے واقعات پر مشتمل ہوتا ہے ہم پر ثابت کرتا ہے کہ زمین و آسمان کا وہی خدا ہے۔ وہی ہے جس نے **مجھے مخاطب** کر کے فرمایا کہ مَیں تجھے طاعون کی موت سے بچاؤں گا اور نیز ان سب کو جو تیرے گھر میں نیکی اور پرہیز گاری کے ساتھ زندگی بسر کرتے ہیں بچاؤں گا۔ اس زمانہ میں کون ہے جس نے میرے سوا ایسا الہام شائع کیا اور اپنے نفس اور اپنی بیوی اور اپنے بچوں اور دوسرے نیک انسانوں

☆ نبوت کے زمانہ کے بعد کچھ مدت تک پیشگوئیاں اسی نبی کی جو دنیا سے گذر گیا بطور معجزات کے دلوں کو تسلی دیتی رہتی ہیں جو دوسری نسل کے سامنے پوری ہوتی رہتی ہیں۔مگر یہ نظارہ بہت مدت تک نہیں رہتا اور نرے قصّے انسان کو سچا پرہیز گار نہیں بنا سکتے گو صرف لکیر پر چلنے والا قومی تعصب میں بڑھ سکتا ہے اور شریر انسان کی طرح زبان دراز ہو سکتا ہے مگر سچی پاکیزگی جو اپنے پھل ظاہر کرے کبھی اس کے دل میں نہیں آسکتی۔ **منہ**

کے لئے جو اس کی چار دیواری کے اندر رہتے ہیں خدا کی ذمہ داری ظاہر کی۔ ایک لاکھ تک اب تک میرے نشان ظاہر ہو چکے ہیں اور ایک بڑے حصّہ کے گواہ اس جگہ کے آریہ صاحبان لالہ **شرمپت** اور لالہ **ملاوامل** بھی ہیں اگر وہ انکار کریں گے تو ہم ایک اور رسالہ کے ذریعہ سے دکھائیں گے کہ ان کا ردّ دھرم☆ ہے یا ہٹ دھرمی۔ قوم کے ڈر سے جھوٹ بولنا نجاست کھانے سے بدتر ہے۔ پھر قوم بھی کب اس گواہی سے باہر ہے ان کے بہادر پنڈت نے اپنی موت سے سب کو گواہ بنا دیا۔ غریب شرمپت اور ملاوامل کس حساب میں ہیں۔ ﴿۸۰﴾

یاد رہے کہ طاعون کے متعلق اور ایک پیشگوئی عظیم الشان ظہور میں آئی ہے اور وہ یہ کہ آج سے چھ سات سال پہلے مَیں نے اپنی ایک کتاب میں خدا تعالیٰ سے الہام پا کر شائع کیا تھا کہ طاعون کے ذریعہ سے بہت سے لوگ میری جماعت میں داخل ہوں گے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا اور اب تک دس ہزار سے زیادہ ایسے لوگ میری جماعت میں داخل ہوئے ہیں جو طاعون سے ڈر کر اس طرف آئے ہیں خدا تعالیٰ نے میرے سلسلہ کو نوح کی کشتی سے تشبیہ دی تھی۔ سو اس کشتی میں لوگ بیٹھتے جاتے ہیں۔ نوح کی کشتی میں ہر ایک درند چرند ڈر کر بیٹھ گیا تھا۔ یہ نہیں کہ نوح شکاریوں کی طرح ان کو جنگلوں سے پکڑ لایا تھا بلکہ وہ جان کے خوف سے آپ ہی کشتی میں بیٹھ گئے تھے۔ اب بھی اس کشتی میں ہر قسم کے ڈرنے والے لوگ بیٹھ رہے ہیں۔

سنو اے سب زمین پر رہنے والو۔ آپ آریہ صاحبان اور عیسائی صاحبان سے پوچھ کر

---

☆ مَیں دیکھتا ہوں کہ آریہ صاحبوں کی اب بدزبانی بڑھتی جاتی ہے اور انہوں نے اب علاوہ وید کے دیوتاؤں کے اپنی قوم کو بھی ایک دیوتا بنا لیا ہے۔ مَیں جانتا ہوں کہ اب وہ وقت آ گیا ہے کہ وہ زندہ اور حیّ و قیّوم خدا سچائی کی تائید میں آسمان سے اپنی کوئی قدرت دکھلاوے۔ وید کے خدا کی کمزوری تو انہیں ۶؍ مارچ کو معلوم ہو چکی تھی مگر اس نئے دیوتا نے وہ واقعہ فراموش کرا دیا۔ اب وہ مجھ سے کیسا نشان طلب کرتے ہیں کھلے طور پر چیلنج کریں۔ پھر جس طور سے خدا چاہے وہ قادر ہے کہ ان کے چیلنج کا جواب دے۔ خدا پر اور اس کی وحی پر ہنسی کرنا اچھا نہیں۔ اگرچہ بقول ان کے وید خدا کا کلام نہیں مگر خدا کا کلام مجھ پر نازل ہوتا ہے۔ دیکھیں اور پرکھیں اور مت ہنسیں۔ **منہ**

انصافاً کہیں کہ ان کے ہاتھ میں بجز پرانے اور بوسیدہ قصّوں کے کچھ اور بھی ہے یہی تو وجہ ہے کہ ایک فرقہ نے ان میں سے ایک انسان کو خدا بنا رکھا ہے جو درحقیقت مجھ سے زیادہ نہیں۔ اگر وہ مجھے دیکھتا تو خدا کی نعمتوں کو اس جگہ زیادہ پاتا۔ یہ تو عیسائیوں کا جعلی خدا ہے مگر آریوں نے ایک فرضی خدا انسان کی طرح کمزور اپنی طرف سے تراش لیا ہے جو رُوحوں اور ذرات اجسام کے پیدا کرنے پر قادر نہیں۔ اگر ان کو خدا تعالیٰ کی تازہ قدرتوں سے حصّہ ہوتا تو وہ جانتے کہ وہ انسان ہونے سے پاک اور ہر ایک بات پر قدرت رکھتا ہے۔ رُوح کیا حقیقت ہے جو اس کو پیدا نہ کر سکے اور پرمانو کیا چیز ہیں جو ان کی پیدائش پر قادر نہ ہو۔ روحوں کے اندر ایک اور روحیں ہیں اور ذرّات کے اندر ایک اور ذرّات ہیں سب کا وہی پیدا کرنے والا ہے۔ وہ کبھی اپنی مرضی سے اور کبھی اپنے مقبول بندوں کی دُعا سن کر تازہ بتازہ ایجاد کرتا رہتا ہے جس نے اس کو اس طرح پر نہیں دیکھا۔ وہ اندھا ہے جیسا کہ وہ خود فرماتا ہے۔ مَنْ كَانَ فِيْ هٰذِهٖۤ اَعْمٰى فَهُوَ فِي الْاٰخِرَةِ اَعْمٰى [1]۔ یعنی جس کو اس جہان میں اس کا درشن نہیں ہوا اُس کو اُس جہان میں بھی اس کا درشن نہیں ہوگا اور وہ دونوں جہانوں میں اندھا رہے گا۔ خدا کے دیکھنے کے لئے اسی جہان میں آنکھیں طیّار ہوتی ہیں اور بہشتی زندگی اسی جہان سے شروع ہوتی ہے۔ ﴿۸۱﴾

ان اشتہارات میں جو میرے پر حملہ کرنے کے لئے آریہ صاحبوں نے شائع کئے ہیں میری بعض پیشگوئیوں پر ناسمجھی سے بعض اعتراض بھی کر دیئے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ حال میں یا پہلے لڑکا ہونے کی پیشگوئی تھی اور لڑکی پیدا ہوئی۔ پس اس قدر جواب کافی ہے کہ اگر وہ کتابوں کو دیکھ کر دیانت کے طریق کو اختیار کرتے تو ایسا اعتراض کبھی نہ کرتے۔ مجھے تو ایسا الہام کوئی یاد نہیں کہ جس کا یہ مضمون ہو کہ اب ضرور بلا فاصلہ لڑکا پیدا ہوگا۔ اگر ان کو یاد ہے تو وہ پیش کر دیں ورنہ **لعنة اللّٰه علی الکاذبین** ہماری طرف سے جواب کافی

[1] بنی اسرائیل:۷۳

ہے۔ خدا نے تمام کتابوں میں قیامت کی پیشگوئی شائع کر رکھی ہے۔ آریہ صاحبان بھی مہاپرلو کے قائل ہیں مگر وہ پیشگوئی اب تک پوری نہیں ہوئی بلکہ دنیا پہلے سے زیادہ آباد ہوتی جاتی ہے۔ جو پہلے جنگل تھے اب وہاں آبادیاں اور شہر ہیں مگر کیا کہہ سکتے ہیں کہ وہ پیشگوئی جھوٹی نکلی۔ خدا کی باتوں میں ایک وقت ہوتا ہے۔ وہ اپنے وقتوں میں پوری ہوتی ہیں اور وعید کی پیشگوئی میں توبہ اور رجوع سے کبھی تاخیر بھی ہو جاتی ہے۔ انسان کی بدذاتی کے لئے اس سے بڑھ کر اور کوئی ثبوت نہیں کہ اعتراض کے وقت جھوٹ بولے۔ ایسا ہی آتھم کی موت کی پیشگوئی پر تب اعتراض ہوتا کہ میں اس سے پہلے مر جاتا اور وہ اب تک زندہ ہوتا کیونکہ الہام کا خلاصہ یہ ہے کہ جو مذہب میں جھوٹا ہے وہ پہلے مرے گا۔ الہامی شرط کے موافق اس نے تھوڑے دن فائدہ اُٹھایا پھر پیشگوئی کے مطابق مر گیا اس نے عین مجلس میں قریباً ستر آدمی کے روبرو جن میں نصف کے قریب عیسائی بھی تھے اپنی شوخیوں سے رجوع کیا اور پھر آخر میعاد تک ڈرتا اور روتا رہا۔ اس کو کچھ مہلت دی گئی اور یہ مہلت خدا کی شرط کے ﴿۸۲﴾ موافق اور الہام میں درج تھی اور آخر قبر نے اس کو بلا لیا مگر تعجب کہ آریہ صاحبان کیوں خواہ نخواہ دوسروں کے قصّے پیش کرتے ہیں۔ آپ بیتی کو کیوں اس قدر جلدی سے بھول گئے اور کیوں وہ پنڈت لیکھرام کی پیشگوئی سے فائدہ نہیں اُٹھاتے۔ ذرا پنڈت لیکھرام کی کتاب کھول کر دیکھیں کہ اس نے میری نسبت اشتہار شائع کیا تھا کہ مجھے پرمیشر نے خبر دی ہے کہ یہ شخص تین برس تک ہیضہ سے مر جائے گا اور مَیں نے بھی خدا تعالیٰ سے الہام پا کر کئی کتابوں میں شائع کر دیا تھا کہ پنڈت لیکھرام چھ برس کے عرصہ تک قتل کے ذریعہ مارا جائے گا اور وہ دن عید کے دن سے ملا ہوا ہوگا اور کچھ عرصہ بعد اس ملک میں طاعون پھیلے گی چنانچہ وہ سب باتیں پوری ہوگئیں اور آپ لوگوں کا بہادر پنڈت لیکھرام آپ کو نادم کرنے والا چھ مارچ کو اس دنیا سے رخصت ہوگیا۔ دیکھو!

اسلام کا خدا کیسا سچا اور غالب نکلا۔ اگر یہ انسان کا کام تھا تو کیوں لیکھرام کی پیشگوئی پوری نہ ہوئی۔ میں آریہ صاحبوں سے بادب پوچھتا ہوں کہ یہ پیشگوئی پنڈت لیکھرام صاحب کی جو میری نسبت تھی کہ یہ شخص تین برس کے عرصہ میں ہیضہ سے مر جائے گا کیا یہ درحقیقت پرمیشر کی طرف سے تھی۔ پھر ایسے مقابلہ کے وقت لیکھرام کا پرمیشر کیوں عاجز رہ گیا اور اگر پنڈت جی نے جھوٹ بولا تھا اور پرمیشر پر افترا کیا تھا تو کیا ایسے مفتری کی یادگاریں قائم کرنا روا ہے جس نے پرمیشر پر جھوٹ بولا۔ دیکھو اس مقابلہ میں ہمارے خدا کی کیسی صفائی سے پیشگوئی پوری ہوئی۔ اور مَیں نے لکھ دیا تھا کہ تمام آریہ صاحبان اب مل کر لیکھرام کے بچانے کے لئے اپنے پرمیشر سے دُعا کرلیں مگر پرمیشر بچا نہ سکا۔ اب بالفعل ہم اسی پر ختم کرتے ہیں۔ وَالسَّلام علٰی من اتبع الھُدیٰ۔



## خاتمہ آریہ صاحبوں کے بعض اعتراضات کے جواب میں

﴿۸۳﴾

انسان جب بغیر سوچنے سمجھنے کے محض نکتہ چینی کے ارادہ سے مخالفت کی نظر سے دیکھے تو گو کیسا ہی کوئی امر سیدھا اور صاف ہو اس کی نظر میں جائے اعتراض ٹھہر جاتا ہے۔ ایسا ہی آریہ صاحبوں کا حال ہے وہ اس ندامت کی کچھ بھی پرواہ نہیں کرتے جو ایک اعتراض کے غلط اور بے جا ثابت ہونے میں ایک باحیا انسان کے دل پر صدمہ پہنچاتی ہے۔ اب سنئے اعتراضات یہ ہیں جو ہمیشہ اسلام جیسے پاک اور کامل مذہب پر سراسر نادانی سے کرتے ہیں اور ہم اس وقت وہ اعتراض لکھتے ہیں جو انہوں نے ۲۸رفروری ۱۹۰۳ء کو قادیان میں جلسہ کر کے اسلام پر کئے اور اس طرح یہ ثابت کر دیا کہ ان کے تعصب اور ناسمجھی اور ناحق کے کینہ کی کہاں تک نوبت پہنچی ہے۔

# اعتراضات

۱-مسلمان خدا کی نندیا کرتے ہیں کیونکہ ان کا عقیدہ ہے کہ خدا عرش پر بیٹھا ہوا ہے اور چار فرشتوں نے اس تخت کو اٹھایا ہوا ہے۔ اس طرح پر ثابت ہوتا ہے کہ خدا محدود ہے اور قائم بالذات نہیں اور جب محدود ہے تو اس کا علم بھی محدود ہوگا اور حاضر ناظر نہ ہوگا۔

# الجواب

اے حضرات! مسلمانوں کا یہ عقیدہ نہیں ہے کہ عرش کوئی جسمانی اور مخلوق چیز ہے جس پر خدا بیٹھا ہوا ہے۔ تمام قرآن شریف کو اوّل سے آخر تک پڑھو اس میں ہرگز نہیں پاؤ گے کہ عرش بھی کوئی چیز محدود اور مخلوق ہے۔ خدا نے بار بار قرآن شریف میں فرمایا ہے کہ ہر ایک چیز جو کوئی وجود رکھتی ہے اس کا مَیں ہی پیدا کرنے والا ہوں۔ مَیں ہی زمین و آسمان اور رُوحوں اور ان کی تمام قوتوں کا خالق ہوں۔ مَیں اپنی ذات میں ﴿۸۴﴾ آپ قائم ہوں اور ہر ایک چیز میرے ساتھ قائم ہے۔ ہر ایک ذرہ اور ہر ایک چیز جو موجود ہے وہ میری ہی پیدائش ہے۔ مگر کہیں نہیں فرمایا کہ عرش بھی کوئی جسمانی چیز ہے جس کا مَیں پیدا کرنے والا ہوں۔ اگر کوئی آریہ قرآن شریف میں سے نکال دے کہ عرش کوئی جسمانی اور مخلوق چیز ہے تو میں اس کو قبل اس کے جو قادیان سے باہر جائے **ایک ہزار روپیہ انعام دوں گا**۔ مَیں اُس خدا کی قسم کھاتا ہوں جس کی جھوٹی قسم کھانا لعنتی کا کام ہے کہ مَیں قرآن شریف کی وہ آیت دکھاتے ہی ہزار روپیہ حوالہ کروں گا۔ ورنہ میں بادب کہتا ہوں کہ ایسا شخص خود لعنت کا محل ہوگا جو خدا

پر جھوٹ بولتا ہے۔

اب ظاہر ہے کہ اس اعتراض کی بنیاد تو محض اس بات پر ہے کہ عرش کوئی علیحدہ چیز ہے جس پر خدا بیٹھا ہوا ہے اور جب یہ امر ثابت نہ ہو سکا تو کچھ اعتراض نہ رہا۔ خدا صاف فرماتا ہے کہ وہ زمین پر بھی ہے اور آسمان پر بھی اور کسی چیز پر نہیں بلکہ اپنے وجود سے آپ قائم ہے اور ہر ایک چیز کو اُٹھائے ہوئے ہے اور ہر ایک چیز پر محیط ہے۔ جہاں تین ہوں تو چوتھا ان کا خدا ہے۔ جہاں پانچ ہوں تو چھٹا ان کے ساتھ خدا ہے اور کوئی جگہ نہیں جہاں خدا نہیں اور پھر فرماتا ہے۔ اَيْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ [1]۔ جس طرف تم منہ کرو اسی طرف خدا کا منہ پاؤ گے۔ وہ تم سے تمہاری رگِ جان سے بھی زیادہ قریب ہے۔ وہی ہے جو پہلے ہے اور وہی ہے جو آخر ہے اور وہ سب چیزوں سے زیادہ ظاہر ہے اور وہ نہاں در نہاں ہے اور پھر فرماتا ہے۔

وَ اِذَا سَاَلَكَ عِبَادِيْ عَنِّيْ فَاِنِّيْ قَرِيْبٌ ؕ اُجِيْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ [2]

یعنی جب میرے بندے میرے بارے میں پوچھیں کہ وہ کہاں ہے۔ پس جواب یہ ہے کہ ایسا نزدیک ہوں کہ مجھ سے زیادہ کوئی نزدیک نہیں جو شخص مجھ پر ایمان لا کر مجھے پکارتا ہے تو مَیں اس کا جواب دیتا ہوں۔ ہر ایک چیز کی کَلْ میرے ہاتھ میں ہے اور میرا علم سب پر محیط ہے۔ مَیں ہی ہوں جو زمین و آسمان کو اٹھا رہا ہوں۔ مَیں ہی ہوں جو تمہیں خشکی تری میں اُٹھا رہا ہوں۔ ﴿۸۵﴾

یہ تمام آیات قرآن شریف میں موجود ہیں۔ بچہ بچہ مسلمانوں کا ان کو جانتا اور پڑھتا ہے۔ جس کا جی چاہے وہ ہم سے آ کر ابھی پوچھ لے۔ پھر ان آیات کو ظاہر نہ کرنا اور ایک استعارہ کو لے کر اس پر اعتراض کر دینا کیا یہی دیانت آریہ سماج کی ہے ایسا دنیا میں کون

[1] البقرۃ:۱۱۶ [2] البقرۃ:۱۸۷

مسلمان ہے جو خدا کو محدود جانتا ہے یا اس کے وسیع اور غیر محدود علم سے منکر ہے۔ اب یاد رکھو کہ قرآن شریف میں یہ تو کہیں بھی نہیں کہ خدا کو کوئی فرشتہ اُٹھا رہا ہے بلکہ جا بجا یہ لکھا ہے کہ خدا ہر ایک چیز کو اُٹھا رہا ہے ہاں بعض جگہ یہ استعارہ مذکور ہے کہ خدا کے عرش کو جو دراصل کوئی جسمانی اور مخلوق چیز نہیں فرشتے اٹھا رہے ہیں۔ دانشمند اس جگہ سے سمجھ سکتا ہے کہ جبکہ عرش کوئی مجسم چیز ہی نہیں تو فرشتے کس چیز کو اٹھاتے ہیں۔ ضرور کوئی یہ استعارہ ہوگا مگر آریہ صاحبوں نے اس بات کو نہیں سمجھا کیونکہ انسان خود غرضی اور تعصب کے وقت اندھا ہو جاتا ہے۔ اب اصل حقیقت سنو کہ قرآن شریف میں لفظ عرش کا جہاں جہاں استعمال ہوا ہے اس سے مراد خدا کی عظمت اور جبروت اور بلندی ہے۔ اسی وجہ سے اس کو مخلوق چیزوں میں داخل نہیں کیا اور خدا تعالیٰ کی عظمت اور جبروت کے مظہر☆ چار ہیں جو وید کے رُو سے چار دیوتے کہلاتے ہیں مگر قرآنی اصطلاح کی رُو سے

☆ حاشیہ

خدا تعالیٰ کی چار صفتیں ہیں جن سے ربوبیت کی پوری شوکت نظر آتی ہے۔ اور کامل طور پر چہرہ اس ذات ابدی ازلی کا دکھائی دیتا ہے۔ چنانچہ خدا تعالیٰ نے ان ہر چہار صفتوں کو سورۃ فاتحہ میں بیان کر کے اپنی ذات کو معبود قرار دینے کے لئے ان لفظوں سے لوگوں کو اقرار کرنے کی ہدایت دی ہے کہ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْن۔ یعنی اے وہ خدا جو ان چار صفتوں سے موصوف ہے۔ ہم خاص تیری ہی پرستش کرتے ہیں کیونکہ تیری ربوبیت تمام عالموں پر محیط ہے اور تیری رحمانیت بھی تمام عالموں پر محیط ہے اور تیری رحیمیت بھی تمام عالموں پر محیط ہے اور تیری صفت مالکانہ جزا و سزا کی بھی تمام عالموں پر محیط ہے اور تیرے اس حسن اور احسان میں بھی کوئی شریک نہیں۔ اس لئے ہم تیری عبادت میں بھی کوئی شریک نہیں کرتے۔

اب واضح ہو کہ خدا تعالیٰ نے اس سورۃ میں ان چار صفتوں کو اپنی الوہیت کا مظہر اتم قرار دیا

ان کا نام **فرشتے** بھی ہے اور وہ یہ ہیں۔ **اکاش** جس کا نام اندر بھی ہے۔ **سورج دیوتا** جس کو عربی میں شمس کہتے ہیں۔ **چاند** جس کو عربی میں قمر کہتے ہیں۔ **دھرتی** جس کو عربی میں ارض کہتے ہیں۔ یہ چاروں دیوتا جیسا کہ ہم اس رسالہ میں بیان کر چکے ہیں خدا کی چار صفتوں کو جو اس کے جبروت اور عظمت کا اتم مظہر ہیں جن کو دوسرے لفظوں میں عرش کہا جاتا ہے اٹھا رہے ہیں یعنی عالم پر یہ ظاہر کر رہے ہیں تصریح کی حاجت نہیں۔ اس بیان کو ہم مفصل لکھ آئے ہیں اور قرآن شریف میں تین قسم کے فرشتے لکھے ہیں۔

(۱) ذراتِ اجسام ارضی اور روحوں کی قوتیں۔ ﴿۸۶﴾

(۲) اکاش۔ سورج۔ چاند۔ زمین کی قوتیں جو کام کر رہی ہیں۔

(۳) ان سب پر اعلیٰ طاقتیں جو جبرائیل و میکائیل و عزرائیل وغیرہ نام رکھتی ہیں جن کو وید میں جم لکھا ہے مگر اس جگہ فرشتوں سے یہ چار دیوتے مراد ہیں یعنی اکاش اور سورج وغیرہ جو خدا تعالیٰ کی چار صفتوں کو اٹھا رہے ہیں۔ یہ وہی صفتیں ہیں جن کو دوسرے لفظوں

**بقیہ حاشیہ**

ہے اور اسی لئے صرف اس قدر ذکر پر یہ نتیجہ مترتب کیا ہے کہ ایسا خدا کہ یہ چار صفتیں اپنے اندر رکھتا ہے وہی لائق پرستش ہے اور درحقیقت یہ صفتیں بہر وجہ کامل ہیں اور ایک دائرہ کے طور پر الوہیت کے تمام لوازم اور شرائط پر محیط ہیں کیونکہ ان صفتوں میں خدا کی ابتدائی صفات کا بھی ذکر ہے اور درمیانی زمانہ کی رحمانیت اور رحیمیت کا بھی ذکر ہے اور پھر آخری زمانہ کی صفت مجازات کا بھی ذکر ہے اور اصولی طور پر کوئی فعل اللہ تعالیٰ کا ان چار صفتوں سے باہر نہیں۔ پس یہ چار صفتیں خدا تعالیٰ کی پوری صورت دکھلاتی ہیں سو درحقیقت **استوا علی العرش** کے یہی معنے ہیں کہ خدا تعالیٰ کی یہ صفات جب دنیا کو پیدا کر کے ظہور میں آ گئیں تو خدا تعالیٰ ان معنوں سے اپنے عرش پر پوری وضع استقامت سے بیٹھ گیا کہ کوئی صفت صفات لازمہ الوہیت سے باہر نہیں رہی اور تمام صفات کی پورے طور پر تجلی ہوگئی جیسا کہ جب اپنے تخت پر بادشاہ بیٹھتا ہے تو تخت نشینی

میں عرش کہا گیا ہے۔ اس فلسفہ کا وید کو بھی اقرار ہے مگر یہ لوگ خوب وید دان ہیں جو اپنے گھر کے مسئلہ سے بھی انکار کر رہے ہیں۔

غرض وید کے یہ چار دیوتے یعنی اکاش۔ سورج۔ چاند۔ دھرتی۔ خدا کے عرش کو جو صفت ربوبیت اور رحمانیت اور رحیمیت اور مالک یوم الدین ہے اٹھا رہے ہیں۔ اور فرشتہ کا لفظ قرآن شریف میں عام ہے ہر ایک چیز جو اس کی آواز سنتی ہے وہ اس کا فرشتہ ہے۔ پس دنیا کا ذرّہ ذرّہ خدا کا فرشتہ ہے کیونکہ وہ اس کی آواز سنتے ہیں اور اس کی فرمانبرداری کرتے ہیں اور اگر ذرّہ ذرّہ اُس کی آواز سُنتا نہیں تو خدا نے زمین آسمان کے اجرام کو کس طرح پیدا کر لیا۔ اور یہ استعارہ جو ہم نے بیان کیا ہے اس طرح خدا کے کلام میں بہت سے استعارات ہیں جو نہایت لطیف علم اور حکمت پر مشتمل ہیں۔ اگر اب بھی کوئی شخص اپنی ناسمجھی سے باز نہ آوے تو وہ کوئی اعتراض

**بقیہ حاشیہ**

کے وقت اس کی ساری شوکت ظاہر ہوتی ہے۔ ایک طرف شاہی ضرورتوں کے لئے طرح طرح کے سامان طیّار ہونے کا حکم ہوتا ہے اور وہ فی الفور ہو جاتے ہیں اور وہی حقیقت ربوبیت عامہ ہیں۔ دوسری طرف خسروانہ فیض سے بغیر کسی عمل کے حاضرین کو جود و سخاوت سے مالا مال کیا جاتا ہے۔ تیسری طرف جو لوگ خدمت کر رہے ہیں ان کو مناسب چیزوں سے اپنی خدمات کے انجام کے لئے مدد دی جاتی ہے۔ چوتھی طرف جزا سزا کا دروازہ کھولا جاتا ہے کسی کی گردن ماری جاتی ہے اور کوئی آزاد کیا جاتا ہے۔ یہ چار صفتیں تخت نشینی کے ہمیشہ لازم حال ہوتی ہیں۔ پس خدا تعالیٰ کا ان ہر چہار صفتوں کو دنیا پر نافذ کرنا گویا تخت پر بیٹھنا ہے جس کا نام عرش ہے۔

اب رہی یہ بات کہ اس کے کیا معنے ہیں کہ اس تخت کو چار فرشتے اُٹھا رہے ہیں۔ پس اس کا یہی جواب ہے کہ ان چار صفتوں پر چار فرشتے موکل ہیں جو دنیا پر یہ صفات خدا تعالیٰ کی ظاہر کرتے ہیں اور ان کے ماتحت چار ستارے ہیں جو چار رب النوع کہلاتے ہیں جن کو وید میں دیوتا کے نام سے پکارا گیا ہے۔ پس وہ ان چاروں صفتوں کی حقیقت کو دنیا میں پھیلاتے ہیں گویا اس روحانی تخت کو اٹھا رہے ہیں۔ بت پرستوں کا جیسا کہ وید سے ظاہر ہے صاف طور پر یہ خیال تھا کہ یہ چار صفتیں مستقل طور پر دیوتاؤں

منتخب کر کے اسلام پر پیش کرے اور پھر انسانیت اور تحمل سے اس کا جواب سُنے۔ ورنہ ایسے اعتراضات سے اگر کچھ ثابت ہوتا ہے تو بس یہی کہ معترض حقیقت سے بے خبر اور دل اس کا تعصب سے پُر اور غرض اس کی محض تحقیر ہے۔ دین ایک علم ہے اور اپنے اندر اسرار رکھتا ہے۔ کیا لازم ہے کہ اس طرح پر افترا کے طور پر اعتراض کئے جائیں ورنہ مسلمان بوجہ اولیٰ کہہ سکتے ہیں کہ جن خداؤں کو وید نے پیش کیا ہے وہ تو یہی ہیں کہ سورج۔ چاند۔ آگ۔ پانی زمین وغیرہ مخلوق چیزیں یہ سب محدود اور مخلوق اور بے جان ہیں۔ اس لئے آریہ صاحبوں کا پرمیشر نہ صرف محدود بلکہ بے جان چیز ہے اسی لئے ان کی آواز نہیں سُن سکتا اور نہ جواب دے سکتا ہے۔ ﴿۸۷﴾

پھر جس پرمیشر نے کچھ پیدا ہی نہیں کیا اس کا محدود ہونا تو بہرحال ماننا پڑے گا کیونکہ اس طرح پر سمجھ لو کہ روحوں اور پرمانو اور پرمیشر سے گویا ایک شہر آباد ہے۔ جس کے ایک محلہ

**بقیہ حاشیہ**

کو حاصل ہیں۔ اسی وجہ سے وید میں جا بجا ان کی استت اور مہما کی گئی اور ان سے مرادیں مانگی گئیں۔ پس خدا تعالیٰ نے استعارہ کے طور پر سمجھایا کہ یہ چار دیوتا جن کو بت پرست اپنا معبود قرار دیتے ہیں یہ مخدوم نہیں ہیں بلکہ یہ چاروں خادم ہیں اور خدا تعالیٰ کے عرش کو اٹھا رہے ہیں یعنی خادموں کی طرح ان الٰہی صفات کو اپنے آئینوں میں ظاہر کر رہے ہیں اور عرش سے مراد لوازم صفات تخت نشینی ہیں جیسا کہ ابھی مَیں نے بیان کر دیا ہے۔ ہم ابھی لکھ چکے ہیں کہ رب کے معنے دیوتا ہے۔ پس قرآن شریف پہلے اسی سورۃ سے شروع ہوا ہے کہ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ یعنی وہ تمام مہما اور استت اُس خدا کو چاہیئے جو تمام عالموں کا دیوتا ہے۔ وہی ہے جو ربّ العٰلمین ہے اور رَحْمٰنِ العٰلَمِیْن ہے اور رحِیْم العٰلمین ہے۔ اور مالک جزاء العالمین ہے۔ اس کے برابر اور کوئی دیوتا نہیں کیونکہ قرآن شریف کے زمانہ میں دیوتا پرستی بہت شائع تھی اور یونانی ہر ایک دیوتے کا نام رب النوع رکھتے تھے اور رب النوع کا لفظ آریہ ورت میں دیوتا کے نام سے موسوم تھا اس لئے پہلے خدا کا کلام ان جھوٹے دیوتاؤں کی طرف ہی متوجہ ہوا جیسا کہ اس نے فرمایا۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ[۱] یعنی وہ جو سب عالموں کا دیوتا ہے نہ صرف ایک یا دو عالم کا اسی کی پرستش اور حمد و ثنا چاہیئے۔ دوسروں کی مہما اور استت کرنا غلطی ہے۔ اس

[۱] الفاتحۃ:۲

میں تو اَرواح یعنی جیور رہتے ہیں اور دوسرے محلّہ میں پرمانو یعنی ذراتِ اجسام رہتے ہیں اور تیسرے محلّہ کے کونے میں پرمیشر رہتا ہے کیونکہ جو چیزیں انادی اور اپنا اپنا وجود مستقل رکھتی ہیں ان میں پرمیشر دھنس نہیں سکتا۔ کیا تم سرب بیاپک ہو سکتے ہو۔ پس سوچ کر دیکھو کہ انادی اور غیر مخلوق ہونے کی حیثیت سے تم میں اور پرمیشر میں کیا فرق ہے پس وہ کیونکر غیر میں دھنس جائے گا۔ پس خواہ مخواہ تمہارا پرمیشر محدود ہو گیا اور بوجہ محدود ہونے کے علم بھی محدود ہو گیا مگر اس خدا کو کون محدود کہہ سکتا ہے جس کو قرآن شریف نے پیش کیا ہے جس کی نسبت وہ کہتا ہے کہ ہر ایک جان کی وہی جان ہے۔ جس کے ساتھ وہ زندہ ہے اور ذرّہ ذرّہ اس کے ہاتھ سے نکلا اور اسی کے سہارے سے موجود ہے اور سب چیز پر وہ محیط ہے کیونکہ ہر ایک چیز اسی سے نکلی ہے۔

نادان انسان جو تعصب سے بھرا ہوا ہوتا ہے۔ ایک بات اپنے منہ سے نکالتا ہے اور کبھی ارادہ نہیں رکھتا کہ اس کا فیصلہ کرے۔ یہی آریہ صاحبان کا حال ہے گویا وہ اس دنیا میں

بقیہ حاشیہ

صورت میں جو صفتیں بُت پرستوں نے چار دیوتاؤں کے لئے مقرر کر رکھی تھیں۔ خدا تعالیٰ نے ان سب کو اپنی ذات میں جمع کر دیا ہے اور صرف اپنی ذات کو ان صفات کا منبع ظاہر فرمایا۔ بُت پرست قدیم سے یہ بھی خیال کرتے تھے کہ خدا کی اصولی صفات یعنی جو اصل جڑ تمام صفات کی ہیں وہ صرف چار ہیں۔ پیدا کرنا پھر مناسب حال سامان عطا کرنا۔ پھر ترقی کے لئے عمل کرنے والوں کی مدد کرنا پھر آخر میں جزا سزا دینا اور وہ ان چار صفات کو چار دیوتاؤں کی طرف منسوب کرتے تھے۔ اسی بنا پر نوح کی قوم کے بھی چار ہی دیوتا تھے اور انہیں صفات کے لحاظ سے عرب کے بت پرستوں نے بھی لات۔ منات وعزیٰ اور ہبل بنا رکھے تھے۔ ان لوگوں کا خیال تھا کہ یہ چار دیوتا بالا رادہ دنیا میں اپنے اپنے رنگوں میں پرورش کر رہے ہیں اور ہمارے شفیع ہیں اور ہمیں خدا تک بھی یہی پہنچاتے ہیں۔ چنانچہ یہ مطلب آیت لِيُقَرِّبُوْنَآ اِلَى اللّٰهِ زُلْفٰى [1] سے ظاہر ہے۔

اور جیسا کہ ہم لکھ چکے ہیں وید بھی ان چاروں دیوتاؤں کی مہما اور استت کی ترغیب دیتا ہے اور وید میں اگرچہ اور دیوتاؤں کا بھی ذکر ہے لیکن اصولی دیوتے جن سے اور سب دیوتے پیدا ہوئے ہیں یا یوں کہو کہ ان کی

[1] الزمر: ۴

ہمیشہ رہیں گے ورنہ ہم کہتے ہیں کہ اگر تم قرآن شریف کی ایک بات کو بھی ردّ کر سکو تو جو تاوان چاہو ہم پر لگا لو خواہ تم تمام جائداد ہماری لے لو۔ مگر کیا کسی کی نیت ہے کہ آرام سے اور آہستگی سے جیسا کہ عدالت میں مقدمات فیصلہ پاتے ہیں کسی چیز کا فیصلہ کرے ہرگز نہیں **پس صبر کرو جب تک خدا ہمارا تمہارا فیصلہ کرے۔**

﴿۸۸﴾

(۲) ایک یہ بھی اعتراض ہے کہ فرشتے خدائے تعالیٰ کو جا کر نیکی ابدی کی خبر دیتے ہیں اور اس وقت تک وہ بے خبر ہوتا ہے۔ **الجواب**:- اس کا جواب یہ ہے کہ **لعنة اللّٰہ علی الکاذبین** ورنہ کھول کر دکھلاؤ کہ کہاں قرآن شریف میں لکھا ہے کہ مَیں مخلوق کے حال سے بے خبر ہوں جب تک کوئی فرشتہ مجھے خبر نہ دے۔ وہ تو بار بار قرآن شریف میں کہتا ہے کہ ذرّہ ذرّہ کی مجھے خبر ہے۔ ایک پتہ بھی میرے حکم کے بغیر نہیں گرتا۔ میں تعجب کرتا ہوں کہ یہ کس قسم کی روحیں ہیں کہ دلیری سے

**بقیہ حاشیہ**

شاخ ہیں وہ چار ہی ہیں کیونکہ کام بھی چار ہی ہیں۔ پس قرآن شریف کی پہلی غرض یہی تھی کہ وید وغیرہ مذاہب کے دیوتاؤں کو نیست و نابود کرے اور ظاہر کرے کہ یہ لوگوں کی غلطیاں ہیں کہ اور اور چیزوں کو دیوتا یعنی رب النوع بنا رکھا تھا بلکہ یہ چار صفتیں خاص خدا تعالیٰ کی ہیں اور ان چار صفتوں کے عرش کو خادموں اور نوکروں کی طرح یہ بیجان دیوتے اُٹھا رہے ہیں چنانچہ کسی نے کہا ہے۔

حمد را با تو نسبتے است درست　　　بر در ہر کہ رفت بر در تست

پس یہ اعتراض کہ جو آریہ صاحبان ہمیشہ سے کرتے ہیں یہ تو درحقیقت ان کے ویدوں پر اعتراض ہے کیونکہ مسلمان تو اس خدا کی پرستش کرتے ہیں جو مخدوم ہے مگر آریہ صاحبان ان جھوٹے دیوتاؤں کو خدا سمجھ رہے ہیں جو خادموں اور نوکروں چاکروں کی طرح خدا تعالیٰ کی صفات اربعہ کا عرش اپنے سر پر اٹھا رہے ہیں بلکہ وہ تو چاکروں کے بھی چاکر ہیں کیونکہ ان پر اور طاقتیں بھی مسلط ہیں جو ملائک کے نام سے موسوم ہیں جو ان دیوتاؤں کی طاقتوں کو قائم رکھتے ہیں جن میں سے زبان شرع میں کسی کو جبرائیل کہتے ہیں اور کسی کو میکائیل اور کسی کو عزرائیل اور کسی کو اسرافیل اور سناتن دھرم والے اس قسم کے ملائک کے بھی قائل ہیں اور ان کا نام جَم رکھتے ہیں۔ **منہ**

اس قدر افترا کرتے ہیں۔ سارا قرآن اس بات سے بھرا ہوا ہے کہ خدا ہر ایک چیز کا بالذات علم رکھتا ہے۔ پس ہم اس افترا کا کیا نام رکھیں کہ گویا مسلمانوں کا یہ عقیدہ ہے کہ خدا کو کچھ بھی اپنی مخلوق کی خبر نہیں جب تک فرشتے جا کر رپورٹ نہ دیں۔

(۳) ایک یہ بھی اعتراض ہے کہ مسلمانوں کا عقیدہ ہے کہ خدا پہلے کچھ مدت تک بیکار رہا ہے کیونکہ دنیا ہمیشہ سے نہیں۔

**الجواب**:- یہ مسلمانوں کا عقیدہ ہرگز نہیں ہے کہ انسان کے پیدا کرنے سے پہلے خدا بیکار تھا بلکہ وہ قرآن شریف میں بار بار کہتا ہے کہ مَیں قدیم سے خالق ہوں مگر اس بات کی تفصیل کہ وہ کس کس مخلوق کو پیدا کرتا رہا ہے یہ امر انسان کے احاطۂ اقتدار سے باہر ہے۔ ہم قرآن کی رُو سے ایمان رکھتے ہیں کہ وہ کبھی معطل نہیں رہا مگر اس کی تفصیل کو ہم نہیں جانتے۔ ہمیں معلوم نہیں کہ اس نے کتنی مرتبہ اس دنیا کو بنایا اور کتنی مرتبہ ہلاک کیا یہ لمبا اور غیر متناہی علم خدا کو ہے کسی دفتر میں یہ سما نہیں سکتا ہاں عیسائیوں کا یہ عقیدہ ہے کہ صرف چند مدت سے خدا نے دنیا کو پیدا کیا ہے۔ پہلے کچھ نہ تھا اور قدیم سے وہ خالق نہیں ہے۔ سو یہ اعتراض ان پر کرو اور پھر آپ لوگوں کو شرم کرنا چاہئے کہ ہم تو مانتے ہیں کہ ہمارا خدا قدیم سے ذراتِ اجسام پیدا کرتا رہا اور قدیم سے روحیں بھی پیدا کرتا رہا مگر آپ لوگ تو قطع نظر قدیم کے ایک مرتبہ کے لئے بھی خدائے تعالیٰ کی ان صفات کو نہیں مانتے پھر کیوں اپنے گھر سے بے خبر رہ کر اسلام پر محض افترا کے طور پر اعتراض کر دیتے ہیں ورنہ حیا اور شرم کر کے قرآن شریف سے ہمیں دکھلا دو کہ کہاں لکھا ہے کہ مَیں قدیم سے خالق نہیں ہوں مگر آپ کا پرمیشر تو بجز معمار یا نجار کی حیثیت سے زیادہ مرتبہ نہیں رکھتا اور کیونکر معلوم ہوا کہ وہ عالم الغیب ہے اس کا وید میں کیا ثبوت ہے ذرا ہوش سے جواب دو۔

﴿۸۹﴾ (۴) ایک یہ بھی اعتراض ہے کہ مسلمانوں کا خدا متغیر ہے کبھی کوئی حکم دیتا ہے کبھی کوئی۔

**الجواب**:- خدا آپ لوگوں کو ہدایت دے۔ قرآن شریف میں کہیں نہیں لکھا کہ خدا متغیر ہے بلکہ یہ لکھا ہے کہ انسان متغیر ہے اس لئے اس کے مناسب حال خدا اس کے لئے تبدیلیاں کرتا ہے۔

جب بچہ پیٹ میں ہوتا ہے تو صرف اس کو خون کی غذا ملتی ہے اور جب پیدا ہوتا ہے تو ایک مدت تک صرف دودھ پیتا ہے اور پھر بعد اس کے اناج کھاتا ہے اور خدائے تعالیٰ تینوں سامان اس کے لئے وقتاً فوقتاً پیدا کر دیتا ہے۔ پیٹ میں ہونے کی حالت میں پیٹ کے فرشتوں کو جو اندرونی ذرات ہیں حکم کر دیتا ہے کہ اس کی غذا کے لئے خون بناویں اور پھر جب پیدا ہوتا ہے تو اس حکم کو منسوخ کر دیتا ہے تو پھر پستان کے فرشتوں کو جو اس کے ذرات ہیں حکم کرتا ہے جو اس کے لئے دودھ بناویں اور جب وہ دودھ سے پرورش پا چکتا ہے تو پھر اس حکم کو بھی منسوخ کر دیتا ہے تو پھر زمین کے فرشتوں کو جو اس کے ذرات ہیں حکم کرتا ہے جو اس کے لئے اخیر مدت تک اناج اور پانی پیدا کرتے رہیں۔ پس ہم مانتے ہیں کہ ایسے تغیر خدا کے احکام میں ہیں خواہ بذریعہ قانونِ قدرت اور خواہ بذریعہ شریعت۔ مگر اس سے خدا میں تغیر کونسا لازم آیا۔ شرم! شرم!! شرم!!!

مگر افسوس کہ وید کی رُو سے خدا ان تغیرات کا مالک نہیں بن سکتا کیونکہ وید تو خدا کے فرشتوں کا منکر ہے۔ پس کیونکر دنیا کے ذرّات اور رُوحوں کی قوتیں اس کی آواز سُن سکتی ہیں۔ علم طبعی اور ہیئت کا سلسلہ تبھی خدا کی طرف منسوب ہو سکتا ہے کہ جب طبعی طور پر ہر ایک ذرہ مخلوقات کا خدا کا فرشتہ مان لیا جائے ورنہ فرشتوں کے انکار سے دہریہ بننا پڑے گا کہ جو کچھ دنیا میں ہو رہا ہے پرمیشر کو اس کا کچھ بھی علم نہیں اور نہ اس کی مرضی اور ارادہ سے ہو رہا ہے مثلاً کانوں میں سونا اور چاندی اور پیتل اور تانبا اور لوہا طیار ہوتا ہے اور بعض کانوں میں سے ہیرے نکلتے ہیں اور نیلم پیدا ہوتا ہے اور بعض جگہ یاقوت کی کانیں ہیں اور بعض دریاؤں میں سے موتی پیدا ہوتے ہیں اور ہر ایک جانور کے پیٹ سے بچہ یا انڈہ پیدا ہوتا ہے۔ اب خدا ﴿۹۰﴾ نے تو قرآن شریف میں ہمیں یہ سکھلایا ہے کہ یہ طبعی سلسلہ خود بخود نہیں بلکہ ان چیزوں کے تمام ذرات خدا کی آواز سنتے ہیں اور اس کے فرشتے ہیں یعنی اس کی طرف سے ایک کام کے لئے مقرر شدہ ہیں۔ پس وہ کام اس کی مرضی کے موافق وہ کرتے رہتے ہیں۔ سونے کے ذرات سونا بناتے رہتے ہیں اور چاندی کے ذرات چاندی بناتے رہتے ہیں اور موتی کے ذرات موتی بناتے ہیں اور انسانی وجود کے ذرات ماؤں کے پیٹ میں انسانی بچہ

طیّار کرتے ہیں اور یہ ذرات خود بخود کچھ بھی کام نہیں کرتے بلکہ خدا کی آواز سُنتے ہیں اور اس کی مرضی کے موافق کام کرتے ہیں اسی لئے وہ اس کے فرشتے کہلاتے ہیں اور کئی قسم کے فرشتے ہوتے ہیں یہ تو زمین کے فرشتے ہیں۔ مگر آسمان کے فرشتے آسمان سے اپنا اثر ڈالتے ہیں جیسا کہ سورج کی گرمی بھی خدا کا ایک فرشتہ ہے جو پھلوں کا پکانا اور دوسرے کام کرتا ہے اور ہوائیں بھی خدا کے فرشتے ہیں جو بادلوں کو اکٹھے کرتے اور کھیتوں کو مختلف اثر اپنے پہنچاتے ہیں اور پھر ان کے اوپر اور بھی فرشتے ہیں جو ان میں تاثیر ڈالتے ہیں۔ علوم طبعی اس بات کے گواہ ہیں کہ فرشتوں کا وجود ضروری ہے اور ان فرشتوں کو ہم بچشمِ خود دیکھ رہے ہیں۔ اب بقول آریہ صاحبان وید ان فرشتوں کا منکر ہے۔ پس اس طور سے وہ اس طبعی سلسلہ سے انکاری اور دہریہ مذہب کی بنیاد ڈالتا ہے کیا یہ امر بدیہی اور مشہود و محسوس نہیں کہ ہر ایک ذرہ ذراتِ اجسام میں سے ایک کام میں مشغول ہے۔ یہاں تک کہ شہد کی مکھیاں بھی خدا کی وحی سے ایک کام کر رہی ہیں۔ پس وید اگر اس سلسلہ سے منکر ہے تو پھر اس کی خیر نہیں۔ اس صورت میں وہ تو دہریہ مذہب کا حامی ہوگا۔ اگر یہی وید ودّیا کا نمونہ ہے تو شاباش خوب نمونہ پیش کیا۔

(۵) ایک یہ بھی اعتراض ہے کہ شفاعت پر بھروسہ شرک ہے۔

**الجواب** :- قرآن شریف میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ[۱] یعنی خدا کے اذن کے سوا کوئی شفاعت نہیں ہوسکتی۔ قرآن شریف کی رُو سے شفاعت کے معنے یہ ہیں کہ ایک شخص اپنے بھائی کے لئے دُعا کرے کہ وہ مطلب اس کو حاصل ہو جائے۔ یا کوئی بلا ٹل جائے۔ پس قرآن شریف کا حکم ہے کہ جو شخص خدائے تعالیٰ کے حضور میں زیادہ جھکا ہوا ہے وہ اپنے کمزور بھائی کے لئے دُعا کرے کہ اس کو وہ مرتبہ حاصل ہو یہی حقیقتِ شفاعت ہے۔ سو ہم اپنے بھائیوں کے لئے بیشک دُعا کرتے ہیں کہ خدا ان کو قوّت دے اور ان کی بلا دور کرے اور یہ ایک ہمدردی کی قسم ہے۔ پس اگر وید نے اس ہمدردی کو نہیں سکھلایا اور وید کی رُو سے ایک بھائی دوسرے کے لئے دُعا نہیں کر سکتا تو یہ بات وید کے لئے قابل تعریف نہیں بلکہ ایک

﴿۹۱﴾

[۱] البقرة:۲۵۶

سخت عیب ہے۔ چونکہ تمام انسان ایک جسم کی طرح ہیں اس لئے خدا نے ہمیں بار بار سکھلایا ہے کہ اگرچہ شفاعت کو قبول کرنا اس کا کام ہے مگر تم اپنے بھائیوں کی شفاعت میں یعنی ان کے لئے دُعا کرنے میں لگے رہو اور شفاعت سے یعنی ہمدردی کی دُعا سے باز نہ رہو کہ تمہارا ایک دوسرے پر حق ہے۔ اصل میں شفاعت کا لفظ شفع سے لیا گیا ہے۔ شفع جفت کو کہتے ہیں جو طاق کی ضد ہے۔ پس انسان کو اس وقت شفیع کہا جاتا ہے جبکہ وہ کمال ہمدردی سے دوسرے کا جفت ہو کر اس میں فنا ہو جاتا ہے اور دوسرے کے لئے ایسی ہی عافیت مانگتا ہے جیسا کہ اپنے نفس کے لئے۔ اور یاد رہے کہ کسی شخص کا دین کامل نہیں ہو سکتا جب تک کہ شفاعت کے رنگ میں ہمدردی اس میں پیدا نہ ہو بلکہ دین کے دو ہی کامل حصّے ہیں۔ ایک خدا سے محبت کرنا اور ایک بنی نوع سے اس قدر محبت کرنا کہ ان کی مصیبت کو اپنی مصیبت سمجھ لینا اور ان کے لئے دُعا کرنا جس کو دوسرے لفظوں میں شفاعت کہتے ہیں۔

(۶) خدا کی کوئی آواز دنیا میں سنائی نہیں دیتی۔

**الجواب**:- تعجب کہ باوجودیکہ پنڈت لیکھرام کی موت سے تمام آریہ صاحبوں نے ۶؍ مارچ کے دن خدائے تعالیٰ کی آواز سن لی۔ اور خدا نے دنیا میں اشتہار دے دیا کہ لیکھرام بوجہ اپنی بدزبانیوں کے چھ۶ برس تک کسی کے ہاتھ سے مارا جائے گا وہ آواز نہ صرف ہم نے سُنی بلکہ ہمارے ذریعہ سے سب آریہ صاحبوں نے سُنی مگر کیا اب بھی ثابت نہ ہوا کہ خدا کی آواز دنیا کو سنائی دیتی ہے۔ آپ صاحبوں میں سے پکّے آریہ لالہ شرم پت اور لالہ ملاوامل ساکن قادیان بہت سی خدا کی آوازوں کے گواہ ہیں۔ اگر وہ انکار کریں گے اور قوم کو خدا پر مقدم رکھیں گے اور جھوٹ بولیں گے تو شاید کوئی اور آواز آسمانی سُن لیں گے۔

**المشتہر خاکسار میرزا غلام احمد قادیانی**



چونکہ اس رسالہ میں انصاف کی رو سے کسی قدر

سناتن دھرم کی مدد ہے اس لئے

اس کا نام

# سناتن دھرم

رکھا گیا

تصنیف لطیف حضرت مسیح موعود و مہدی مسعود امام الوقت

علیہ السلام میرزا غلام احمد صاحب قادیانی سلمہ اللہ الرحمان

۸ مارچ سنہ ۱۹۰۳ء

مطبع ضیاء الاسلام قادیان دار الامان میں باہتمام حافظ

حکیم فضل الدین صاحب کے چھپکر شائع ہوا

تعداد اشاعت ۲۰۰۰ بار اول

# غزل از مؤلف

اے آریہ سماج پھنسو مت عذاب میں ۔ کیوں مبتلا ہو یارو خیالِ خراب میں
اے قوم آریہ ترے دل کو یہ کیا ہوا ۔ تو جاگتی ہے یا تری باتیں ہیں خواب میں
کیا وہ خدا جو ہے تری جاں کا خدا نہیں ۔ ایماں کی بو نہیں ترے ایسے جواب میں
گر عاشقوں کی روح نہیں اس کے ہاتھ سے ۔ پھر غیر کے لئے ہیں وہ کیوں اضطراب میں
گر وہ الگ ہے ایسا کہ چھو بھی نہیں گیا ۔ پھر کس نے لکھ دیا ہے وہ دل کی کتاب میں
جس سوز میں ہیں اس کے لئے عاشقوں کے دل ۔ اتنا تو ہم نے سوز نہ دیکھا کباب میں
جامِ وصال دیتا ہے اس کو جو مر چکا ۔ کچھ بھی نہیں ہے فرق یہاں شیخ وشاب میں
ملتا ہے وہ اُسی کو جو وہ خاک میں ملا ۔ ظاہر کی قیل وقال بھلا کس حساب میں
ہوتا ہے وہ اُسی کا جو اُس کا ہی ہو گیا ۔ ہے اُس کی گود میں جو گِرا اُس جناب میں
پھولوں کو جا کے دیکھو اسی سے وہ آب ہے ۔ چمکے اسی کا نور مہ و آفتاب☆ میں
خوبوں کے حسن میں بھی اُسی کا وہ نور ہے ۔ کیا چیز حسن ہے وہی چمکا حجاب میں
اس کی طرف ہے ہاتھ ہر اک تارِ زلف کا ۔ ہجراں سے اس کے رہتی ہے وہ پیچ وتاب میں
ہر چشم مست دیکھو اُسی کو دکھاتی ہے ۔ ہر دل اُسی کے عشق سے ہے التہاب میں
جن مورکھوں کو کاموں پہ اس کے یقیں نہیں ۔ پانی کو ڈھونڈتے ہیں عبث وہ سراب میں
قدرت سے اس قدیر کے انکار کرتے ہیں ۔ بکتے ہیں جیسے غرق کوئی ہو شراب میں
دل میں نہیں کہ دیکھیں وہ اس پاک ذات کو ۔ ڈرتے ہیں قوم سے کہ نہ پکڑیں عتاب میں

ہم کو تو اے عزیز دکھا اپنا وہ جمال
کب تک وہ مونہہ رہے گا حجاب ونقاب میں

☆ اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ [1]۔ خدا ہے نور زمین اور آسمان کا (آیت قرآن شریف)۔

[1] النُّور : ۳۶

﴿۱﴾

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

نَحمدہ و نصلّی علٰی رسولہ الکریم

# نیوگ

اگرچہ مَیں نے کتاب نسیم دعوت میں نیوگ کے بارے میں جہاں تک مناسب تھا کچھ ذکر کیا ہے۔ اور مَیں جانتا ہوں کہ وہ ایک طالب حق کے لئے بہت مفید اور کافی ہے۔ لیکن مَیں نے بعض لوگوں کی زبانی سنا ہے کہ پنڈت رام بھجدت صاحب پریزیڈنٹ آریہ مذہبی سبھا پنجاب آریہ سماج کے جلسہ قادیان میں میری کتاب نسیم دعوت پہنچنے کے بعد اپنی آخری تقریر میں میرا ذکر کرکے فرماتے تھے کہ اگر وہ مجھ سے اس بارے میں گفتگو کرتے تو جو کچھ نیوگ کرانے کے فائدے ہیں مَیں سب اُن کے پاس بیان کرتا۔

لہٰذا بادب گزارش ہے کہ مَیں نے جس قدر انسانی غیرت اور انسانی پاک کانشنس کا تقاضا ہے وہ نیک نیّتی سے اپنی کتاب نسیم دعوت میں بیان کیا ہے۔ میری غرض اس سے کوئی بحث مباحثہ نہیں تھا صرف ہمدردی کی راہ سے ایک نصیحت تھی۔ اور مَیں اس بات میں اکیلا نہیں ہزار ہا شریف ہندو اور شریف خالصہ مذہب کے پابند سکھ اس بات کو ہرگز جائز نہیں سمجھتے کہ ایک خاوند والی اور خاندان والی عورت محض اولاد کے لالچ سے دوسرے سے مونہہ کالا کراوے اور خاوند زندہ موجود ہو۔

رہے نیوگ کے فائدے اور غالباً پنڈت صاحب کا فوائد سے مطلب نیوگ کی اولاد ہوگی کہ مفت میں گیا۱۱رہ لڑکے پیدا ہو جاتے ہیں اور اس طرح پر اولاد بڑھتی ہے لیکن پنڈت صاحب ناراض نہ ہوں ایسی اولاد تو شریف آدمی کے لئے ایک داغ ہے نہ جائے فخر میرے نزدیک ایک پاک دامن عورت اگر تمام عمر بے اولاد رہے تو بے اولاد مرنا اس سے بہتر

ہے کہ غیر سے ہمبستر ہو کر ایسی اولاد حاصل کرے کہ عند العقل ناجائز اولاد کہلاوے۔ اور اگر سچائی کچھ چیز ہے تو پھر کیا وجہ کہ بچوں کو اُس بدقسمت دیوّث کی اولاد سمجھی جائے جس کے نطفہ سے وہ بچے نہیں ہیں بلکہ وہ تو اُن لوگوں کی اولاد ہیں جس کا وہ نطفہ ہیں۔ کاش اگر ایسی عورت ایسی اولاد حاصل کرنے سے پہلے ہی مر جائے تو بہتر ہے۔ پنڈت رام بھجدت صاحب کو اس قابل شرم نیوگ کے مسئلہ میں بہت ضِدّ نہیں کرنی چاہئے بلکہ چونکہ یہ مسئلہ انسانی حیا کے مخالف ہے اسلئے مناسب ہے کہ اس مسئلہ کو آریہ سماج کے مسائل میں سے کاٹ دیا جائے۔ اور عام اشتہار دیا جائے کہ دیانند نے بوجہ مجردانہ زندگی اور نہ محسوس کرنے اُس غیرت کے کہ جو خانہ داری کی حالت میں ہر ایک شریف مرد کو اپنی بیوی کی نسبت ہوتی ہے سخت غلطی کھائی۔ اس لئے آریہ سماج اپنے اصولوں سے اس کو خارج کرتا ہے اور اس پر بہت سے دستخط ہو جانے چاہئے تا پھر کسی معترض کو دم مارنے کی جگہ نہ رہے ورنہ یاد رکھیں کہ نیوگ کا اصول ان کے مذہب کے لئے ایک روگ ہے اور مَیں نہیں قبول کر سکتا کہ پاکدامن عورتیں نیوگ کے لئے تیار ہو جائیں گی بلکہ مجھے تو یہ اندیشہ ہے کہ اس پر زور دینے سے کوئی عورت زہر کھا کر مر نہ جائے☆۔ اے صاحبان اور تو ہوا جو ہوا اس بلا کو تو اپنی قوم میں سے جلد دفع کرو اور خواہ نخواہ اُس کو وید کے ذمہ مت لگاؤ۔ یہ امید مت رکھو کہ آریہ ورت کے شریف مرد اور شریف عورتیں اس کو قبول کر لیں گے بلکہ مجھے معلوم ہوتا ہے کہ ہندو مذہب میں متبنّٰی کی رسم نیوگ کی وجہ سے ہی پیدا ہوئی ہے۔ یعنی جب شریف مردوں اور شریف عورتوں نے دیکھا کہ یہ ناپاک رسم ہے تو اس کی جگہ

﴿۲﴾

☆ آریہ ورت کی عورتوں کو اب تک اپنے خاوندوں سے ایسا سچا تعلق رہا ہے کہ وہ ان کے لئے ستی ہوتی رہی ہیں لیکن ایسی عورت کہ خاوند سر پر موجود ہے اور وہ دوسروں سے ہم بستر ہوتی پھرتی ہے کیونکر ایسی محبت خاوند سے رکھ سکتی ہے۔ **منہ**

متبنّٰی پکڑنے کی رسم جاری کردی۔ اور مردوں کی شرافت نے نہ چاہا کہ اس قابل شرم طریق یعنی نیوگ پر اپنی عورتوں کا عملدرآمد کراویں۔ اس لئے انہوں نے اس بات کو پسند کرلیا کہ متبنّٰی کرلیں۔ اور اگرچہ متبنّٰی کرنا بھی ایک بناوٹ ہے۔ مگر تاہم اس بے حیائی اور ناپاک رسم سے تو ہزارہا درجہ بہتر ہے۔ یہ تو ایسا ناپاک طریق ہے کہ اگر کسی چوہڑے یا چمار کو بھی کہا جائے کہ اپنی عورتوں سے ایسا کراوے تو وہ بھی مرنے مارنے کو طیّار ہو جائے گا۔ پس ہمیں آریہ صاحبان پر کیوں افسوس نہ ہو کہ انہوں نے آنکھ بند کرکے دیانند کی باتیں قبول کرلیں۔ آخر سناتن دہرم والے بھی قوم کی رُو سے اُن کے بھائی تھے۔ کیا قدیم سے وہ وید نہیں پڑھتے تھے پھر کیوں وہ اس بے حیائی کے طریق کو پسند نہیں کرتے۔ افسوس تو یہ ہے کہ جب خیر خواہی کی رُو سے آریہ صاحبوں کو کہا جائے کہ آپ لوگ اس طریق کو چھوڑ دیں اور ایسے کام اپنی عورتوں سے مت کراویں تو وہ اُلٹے غصّہ کرنے لگتے ہیں۔ عجیب حالت آریہ سماج والوں کی ہے کہ ان کو اس کام میں کچھ بھی شرم نہیں آتی۔ گذشتہ دنوں میں مَیں نے چند آریوں کو اپنے مکان پر بلایا تھا اِن میں سے ایک آریہ کشن سنگھ نام تھا جو باوانانک صاحب کی پیروی سے ناراض ہوکر اب آریہ بنا ہوا ہے اور ایسے شخص کو چھوڑ کر جو روحانیت اور پاکیزگی اپنے اندر رکھتا تھا اور اپنے کرتار کی محبت سے اس کا دل بھرا ہوا تھا۔ پنڈت دیانند کا ہر وقت جپ کرنا شروع کردیا ہے اس کے ساتھ لالہ شرم پت اور لالہ ملاوامل قادیان بھی تھے اور پنڈت سوم راج سکرٹری آریہ سماج قادیان بھی ہمراہ تھے۔ اور چند سناتن دھرم کے ہندو تھے۔ تب ہم نے ان لوگوں کو بہت سمجھایا کہ ایسے کام اپنی عورتوں سے کرانے مناسب نہیں۔ خاص کر اس گاؤں میں تب اس وقت سب چُپ رہے اور سب کو شرم دامن گیر ہوئی مگر پنڈت سوم راج بول اُٹھے کہ اس کام میں کچھ مضائقہ نہیں تب سناتن دھرم والے جو موجود تھے اس بات کو سن کر کہ اس شخص نے ایک بھری مجلس میں اپنی عورت کی نسبت ایسا ناپاک کام روا رکھا اور حیا سے کچھ کام نہ لیا سب نے

﴿۳﴾

بے اختیار رام رام کہنا شروع کر دیا اور باقی آریہ صاحبان اپنی چادروں میں اپنا منہ چھپا کر ہنسنے لگے اور غالباً اُس وقت تین[۳۰] آدمی کے قریب گواہ ہوں گے جب کہ اِس پنڈت نے یہ قابل شرم کلمہ اپنے منہ سے نکالا۔

سخت افسوس ہے کہ آریہ صاحبان یہ تو نہیں کرتے کہ اس رسم کو دور کر دیں بلکہ اُلٹے جوش میں آکر کہتے ہیں کہ کیا مسلمان مُتعہ نہیں کرتے یعنی منکوحہ عورتوں کو طلاق نہیں دیتے بہتیرا سمجھایا گیا کہ اے حضرات کجا طلاق دینا جو ضرورتوں کے وقت تمام دنیا میں جاری ہے اور کجا یہ کام کہ ایک مرد زندہ موجود اپنی عورت سے ایسا کام کراوے مگر یہ لوگ نہیں سمجھتے۔ سناتن دھرم کے لوگ کہ جو باحیا اور باغیرت لوگ ہیں وہ ندامت سے مرے جاتے ہیں گناہ اِن کا اور ندامت اُن کو۔ بارہا کہا گیا اگر ایک انسان جو نکاح کر کے کسی وقت عورت کو طلاق دے دیتا ہے اور یا طلاق کا وقت مقرر کر دیتا ہے کہ اتنی مدّت کے بعد میں طلاق دے دوں گا جس کا نام بعض شیعہ کے نزدیک مُتعہ ہے۔ اس نکاح کو آپ لوگوں کے طریق سے کچھ مناسبت نہیں اور ایسا نکاح بھی جس کا وقت طلاق ٹھہرایا جائے ہمارے مذہب میں منع ہے قرآن شریف صاف اس کی ممانعت فرماتا ہے۔ عرب کے لوگوں میں اسلام سے پہلے ایک وقت تک ایسے نکاح ہوتے تھے قرآن شریف نے منع کر دیا اور قرآن شریف کے اُترنے سے وہ حرام ہو گئے صرف بعض شیعوں کے فرقے اس کے پابند ہیں مگر وہ جاہلیت کی رسم میں گرفتار ہیں کسی دانشمند کے لئے جائز نہیں کہ اپنی غلطی کی پردہ پوشی کے لئے کسی دوسرے کی غلطی کا حوالہ دیں۔ کیا ایک مجرم کسی دوسرے مجرم کے حوالہ سے رہائی پا سکتا ہے۔ خدا کے کلام میں نکاح کرنے کے بارے میں تصریح کے ساتھ ہدایت موجود ہے اس میں ایسے نکاح کا ذکر نہیں جس میں بیان کیا جاتا ہے کہ اتنی مدت کے بعد میں طلاق دے دوں گا ماسوا اس کے اس صورت میں اصل اعتراض تو طلاق پر ہوا اور دنیا میں کوئی فرقہ ﴿۴﴾

نہیں جو طلاق کا مخالف ہو کسی نہ کسی ضرورت سے بعض وقت طلاق دینی پڑتی ہے۔ غرض جب آریہ صاحبوں کو ایسے قابل شرم کام سے منع کیا جاتا ہے تو کھسیانے بن کر یہی جواب دیتے ہیں کہ مسلمانوں میں بھی تو طلاق کی رسم ہے۔ اے حضرات یہ رسم کس مذہب میں نہیں۔ جب مرد و عورت میں سخت مخالفت ہوگی تو بجز طلاق اور کیا چارہ ہوگا۔ مناسب ہے کہ آپ صاحبان ایسی باتیں نہ کریں اور نیوگ کو چھوڑ دیں۔ ان باتوں سے بھی کیا فائدہ کہ نیوگ میں بڑے فائدے اور بڑے بھید ہیں۔ اے حضرات اگر زیادہ نہیں تو طاعون کے دنوں تک ہی ایسی رسم سے دست بردار رہو ایسا نہ ہو کہ ایسے کاموں سے اور بھی یہ بلا پھیلے۔ افسوس کہ باوجود اس رسم نیوگ کے جس سے شرمندہ ہونا چاہئے تھا آریہ صاحبوں میں بدزبانی بہت بڑھ گئی ہے بعض شریف آریہ صاحبان اس جلسہ قادیان کی تقریب پر خود آ کر مجھے ملے ہیں اور خود انہوں نے اقرار کیا ہے کہ اس جلسہ میں بہت سی گندہ زبانی سے کام لیا گیا ہے خاص کر ایک شخص کا اکثر آریہ صاحبوں نے ذکر کیا کہ وہ تیز اور گندہ زبان تھا۔

پس واضح ہو کہ مذہب اس بات کا نام نہیں کہ بغیر سوچے سمجھے اعتراض کر دینا اور ٹھٹھے سے جلسہ کو رونق دینا اور بہروپیوں کی طرح ہنسی کرنا اس طرح پر کوئی مذہب قائم نہیں ہوسکتا نیک انسانوں کے لئے بہتر طریق یہ ہے کہ کسی فرقہ کے شائع کردہ اصولوں پر اعتراض کریں مگر کسی قوم کی آسمانی کتاب پر اُس وقت تک اعتراض نہ کریں جب تک کہ اُن کو پوری واقفیت اور پورے دلائل سے علم نہ ہو۔ مثلاً نیوگ کا مسئلہ ہے اس میں کچھ شک نہیں کہ باوجود خاوند کے زندہ ہونے کے اس کی عورت کا دوسرے سے ہم بستر ہونا نہ ایک دفعہ نہ دو دفعہ بلکہ بارہ تیرہ برس تک جب تک گیارہ بچے پیدا ہو جائیں انسانی کانشنس اس بے حیائی کو قبول نہیں کرتا اور ہر ایک نیک فطرت اس طریق سے دور بھاگتی ہے۔ اور درحقیقت اس سے زیادہ کوئی بے حیائی نہیں اور

﴿۵﴾

کوئی حیا والا آدمی اِس کو پسند نہیں کرے گا کہ اپنے جیتے جی اپنی عورت کی یہ حالتیں دیکھے مگر ہماری جماعت کو جو تقویٰ کے لئے قائم کی گئی ہے۔ خوب یاد رہے کہ وہ یہ نہ سمجھ لیں کہ یہ وید کی تعلیم ہے۔ میری رائے یہی ہے کہ یہ وید کی ہرگز تعلیم نہیں میں خوب جانتا ہوں کہ کبھی ایک شرتی یا ایک آیت کے بیس۲۰ معنے ہو سکتے ہیں۔ پس ایسے موقعہ پر ایک گندہ آدمی گندے معنے کر لیتا ہے اور ایک پاک طبع آدمی پاک معنے کرتا ہے بعض آدمی اس قسم کے بھی ہوتے ہیں کہ اپنے بعض نفسانی اغراض کے لئے قوم میں بدچلنی پھیلانی چاہتے ہیں۔ پس وہ بہانہ ڈھونڈنے کے لئے کسی ایسی کتاب میں سے جو قوم اس کو آسمانی سمجھتی ہے کوئی شُرتی یا آیت پیش کر دیتے ہیں اور اس طرح پر نادانوں کو ہلاک کر دیتے ہیں۔ پس ہماری جماعت کو چاہئے کہ اس قسم کے طریقوں سے دست کش رہیں کہ یہ طریقے احتیاط اور پرہیز گاری کے برخلاف ہیں۔ ایسی مشترک باتیں جو کم وبیش تمام قوموں میں پائی جاتی ہیں اُن کو اعتراض کے طور پر پیش کرنا سراسر جہالت یا تعصب ہے جس کو آریہ صاحبان دکھلا رہے ہیں۔ مثلاً بیویاں کرنا یا ضرورت کے وقت طلاق دینا یا اور ایسے امور جن کا اشتراک سب قوموں میں پایا جاتا ہے ان کو بطور اعتراض پیش کرنا کسی شریف آدمی کا کام نہیں کہ یہ باتیں ہر ایک قوم میں پائی جاتی ہیں۔ درحقیقت اعتراض کے لائق دو باتیں ہیں۔ اوّل یہ کہ ارواح اور اجسام یعنی جیو اور پرمانو خدا سے نکلے ہوئے نہیں یعنی خدا کی مخلوق نہیں بلکہ خدا کی طرح اپنے وجود کے آپ خدا ہیں اور انادی ہیں۔ دوسری یہ قابل شرم طریق جس کا نام نیوگ ہے۔ سو یہ اعتراض وید پر نہیں بلکہ پنڈت دیانند پر ہے جس نے ایسا مذہب شائع کیا۔ ہماری جماعت خبردار رہے کہ خواہ نخواہ احتیاط سے بڑھ کر کوئی بات منہ سے نہ نکالے۔ یہ درست ہے کہ آریہ سماجیوں میں تیز زبان بہت لوگ ہیں جو اعتراض کرتے وقت یہ نہیں دیکھتے کہ کہاں تک ہمیں اس اعتراض کے بارے تحقیق ہے بلکہ جو کچھ منہ میں

آیا کہہ دیتے ہیں غرض تو ہنسی ٹھٹھا ہے نہ تحقیق۔ بعض سرسری نظر سے خدا کی کتاب کو دیکھ کر بغیر اس کے جو پوری سمجھ سے کام لیں فی الفور اعتراض کر دیتے ہیں۔ خدا کی کلام میں ﴿۶﴾ کئی جگہ استعارہ ہوتا ہے کئی جگہ مجاز ہوتا ہے اور کئی جگہ حقیقت کا دکھلانا مقصود ہوتا ہے پس جب پورا علم نہ ہو اور اس کے ساتھ اپنا دل صاف نہ ہو تو اعتراض کرنا جہالت ہے۔ خدا کے کلام کے صحیح معنے سمجھنے والے وہ لوگ ہوتے ہیں جو خدا سے ملتے ہیں۔ ایک شخص سراپا دنیا کی پلیدی میں غرق آنکھیں اندھی اور دل ناپاک ہے وہ اس حالت میں خدا کے کلام پر کیا اعتراض کرے گا۔ اوّل چاہیئے کہ اپنے دل کو پاک بناوے، نفسانی جذبات سے اپنے تئیں الگ کرے پھر اعتراض کرے۔ مثلاً قرآن شریف میں لکھا ہے۔ مَنْ كَانَ فِيْ هٰذِهٖٓ اَعْمٰى فَهُوَ فِي الْاٰخِرَةِ اَعْمٰى [1]۔ یعنی جو اس جہان میں اندھا ہے وہ دوسرے جہان میں بھی اندھا ہی ہوگا۔ اب ایک ایسا معترض جس کو خدا کے کلام کا منشاء معلوم نہیں یہ اعتراض کرے گا کہ دیکھو مسلمانوں کے مذہب میں لکھا ہے کہ اندھوں کو نجات نہیں۔ غریب اندھے کا کیا قصور ہے۔ مگر جو تعصب دور کر کے غور سے قرآن شریف کو پڑھے گا وہ سمجھ لے گا کہ اس جگہ پر آنکھوں سے اندھے مراد نہیں ہیں بلکہ دل کے اندھے مراد ہیں۔ غرض یہ ہے کہ جن کو اِسی دنیا میں خدا کا درشن نہیں ہوتا اُنہیں دوسرے جہاں میں بھی درشن نہیں ہوگا اسی طرح صدہا خدا کے کلام میں مجاز اور استعارے ہوتے ہیں۔ ایک نفسانی جوش والا آدمی جلدی سے سب کو جائے اعتراض بناوے گا۔ مَیں خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ یہی سچ بات ہے کہ خدا کا کلام سمجھنے کے لئے اوّل دِل کو ایک نفسانی جوش سے پاک بنانا چاہیئے تب خدا کی طرف سے دل پر روشنی اُترے گی۔ بغیر اندرونی روشنی کے اصل حقیقت نظر نہیں آتی۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ قرآن شریف میں فرماتا ہے۔ لَا يَمَسُّهٗٓ اِلَّا الْمُطَهَّرُوْنَ [2]۔ یعنی یہ پاک کا کلام

[1] بنی اسرائیل:۷۳ [2] الواقعة:۸۰

